# امامیہ جنتری (رجسٹرڈ)

# 2015




# Imamia Jantri®


افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) اسلام پورہ لاہور پوسٹ کوڈ 54000

Main Bazar Islampura, Lahore. Tel: +92 42 37223686
Fax: +92 42 37114072 , E-mail: ibdtrade@gmail.com
info@iftikharbookdepot.com, Registration # 9573

IFTIKHARBOOKDEPOT @IFTIKHARBOOK WEB: WWW.IFTIKHARBOOKDEPOT.COM



Iftikhar® BOOK DEPOT
ESTB 1955

IMAMIA JANTRI 2015
IBDI 00
USA: 15 $ , UK: 10 £

بسم اللہ الرحمن الرحیم

وَاعْتَصِمُوا بِحَبْلِ اللّٰہِ جَمِیْعاً وَّلَا تَفَرَّقُوا (القرآن)
اور سب مل کر اللہ کی رسّی کو مضبوط پکڑے رہنا اور متفرق نہ ہونا۔



اللہ جل جلالہٗ

پیغمبرِ اسلام حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا
حضرت امام علی علیہ السلام
حضرت امام حسن علیہ السلام
حضرت امام حُسین علیہ السلام
حضرت امام علی زین العابدین علیہ السلام
حضرت امام محمد باقر علیہ السلام
حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام
حضرت امام موسٰی کاظم علیہ السلام
حضرت امام علی رضا علیہ السلام
حضرت امام محمد تقی علیہ السلام
حضرت امام علی نقی علیہ السلام
حضرت امام حسن عسکری علیہ السلام

# امامیہ جنتری رجسٹرڈ

## 2015ء بمطابق ۱۴۳۶-۳۷ھ

زیر سرپرستی
سرکار قائم آلِ محمدؐ

حضرت امام مہدی آخر الزّماں علیہ السلام



**زیر نگرانی:** مولانا فیاض حسین جعفری صاحب
علاّمہ حافظ تصدّق حسین صاحب۔ مولانا سیّد ذوالفقار حسین نقوی صاحب
**مدیر:** آغا افتخار حسین۔ آغا علی فرزاد
**مدیر معاون:** آغا شکیل رضا غزالی، رضا احسن مرزا
**معاونین خصوصی:** کیپٹن ایس ایم ایچ زیدی،
اقبال احمد (کراچی)، بابر حسین رضوی، علی سلطان رومی،
**معاونین:** اظہر زیدی (ماموں) وسٹاف ادارہ
**قانونی مشیر:** سیّد نوید عباس ایڈووکیٹ (لاہور لاء ایسوسی ایشن)

التماس سورۂ فاتحہ

آغا نثار احمد مرحوم بانی امامیہ جنتری ادارہ

**تقویم:** سید عباس سلطان۔ محمد عمیر مغل۔ غلام رضا عسکری
**زائچے:** شیخ زوار رضا جاوا
**کمپوزنگ:** سیّد علی عمران کاظمی
**گرافکس:** آغا علی فرزاد
**مطبع:** ندیم یونس پریس، فارما پیکیجز
**بائنڈنگ:** ملک خرم شہزاد

Shia Multimedia Team

STAMP

Iftikhar BOOK DEPOT ESTD 1955
افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) اسلام پورہ لاہور
فون: 37223686 پوسٹ کوڈ: 54000
عام کاغذ -/165 علاوہ ڈاک خرچ

## استخارہ قرآن مجید

سیّد رضی الدین طاؤس نے قرآن مجید سے تفاؤل کا طریقہ نقل فرمایا ہے استخارہ دیکھنے والے کو چاہئے کہ باوضو ہو کر پہلے تین مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے اور تین مرتبہ دُرود پڑھ کر یہ دُعا پڑھے۔ "بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡ تَفَاءَ لۡتُ بِکِتَابِکَ وَتَوَکَّلۡتُ عَلَیۡکَ فَاَرِنِیۡ مَاھُوَ الۡمَکۡتُوۡمُ مِنۡ سِرِّکَ الۡمَکۡنُوۡنِ فِیۡ غَیۡبِکَ" بعد اس کے قرآن مجید کھولے جو مضمون داہنی طرف کے صفحہ کے پہلی سطر میں نکلے۔ اس پر عمل کرے اگر آیہ رحمت ہے یا اَمرِ خیر ہے۔ تو وہ کام بہتر ہے اگر آیہ غضب ہے تو وہ کام نہ کرے۔

## استخارہ تسبیح

آئمہ علیہم السلام سے منقول ہے۔ جس وقت کوئی آدمی چاہے۔ کہ تسبیح کا استخارہ کرے۔ نیت کے بعد تین دفعہ صلوٰۃ پڑھے اور تین دفعہ کہے "یَا مَنۡ یَعۡلَمَ اَھِدِ مَنۡ لَا یَعۡلَمۡ" پھر تسبیح ہاتھ میں لے کر اُسے کسی جگہ سے پکڑ لے اور دو دو دانہ الگ کرتا جائے۔ جب دو دانے بچ جائیں۔ تو بد ہے۔ یعنی منع ہے اور اگر ایک دانہ بچ جائے۔ تو درست ہے۔ یعنی جس کام کا ارادہ کیا ہے۔ اس کے کرنے کی اجازت ہے اس استخارہ میں شک نہیں ہے۔ کیونکہ اس طریقہ کو علماء نے حضرت صاحب العصرؑ سے نقل کیا ہے۔

| دن | اوقات استخارہ |
|---|---|
| جمعہ | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک، زوال سے عصر تک |
| ہفتہ | صبح صادق سے چاشت تک، ظہر سے عصر تک |
| اتوار | صبح صادق سے ظہر تک، عصر سے مغرب تک |
| سوموار | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک چاشت سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک |
| منگل | چاشت سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک |
| بدھ | صبح صادق سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک |
| جمعرات | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک، ظہر سے عشاء تک |



افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) مین بازار اسلام پورہ لاہور نمبر 54000

قارئین امامیہ جنتری کو نیا سال مبارک ہو



# اسمائے باری تعالیٰ جَلَّ جَلَالُہٗ

## جدول بقاعدہ جفر معہ حروف باطن

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| خدا کا نام اَللّٰهُ ۶۶ | اَلرَّحْمٰنُ جمالی ۲۹۸ | اَلرَّحِیْمُ جمالی ۲۵۸ | اَلْمَلِکُ مشترک ۹۰ | | |
| اَلْقُدُّوْسُ جمالی ۱۷۰ | اَلسَّلَامُ جمالی ۱۳۱ | اَلْمُؤْمِنُ جمالی ۱۳۶ | اَلْمُهَیْمِنُ جمالی ۱۴۵ | اَلْعَزِیْزُ جمالی ۹۴ | اَلْجَبَّارُ جلالی ۲۰۶ |
| اَلْمُتَكَبِّرُ جلالی ۶۶۲ | اَلْخَالِقُ جمالی ۷۳۱ | اَلْبَارِئُ مشترک ۲۱۳ | اَلْمُصَوِّرُ جمالی ۳۳۶ | اَلْغَفَّارُ جمالی ۱۲۸۱ | اَلْقَهَّارُ جلالی ۳۰۶ |
| اَلْوَهَّابُ جمالی ۱۴ | اَلرَّزَّاقُ جمالی ۳۰۸ | اَلْفَتَّاحُ جمالی ۴۸۹ | اَلْعَلِیْمُ جمالی ۱۵۰ | اَلْقَابِضُ جمالی ۹۰۳ | اَلْبَاسِطُ جمالی ۷۲ |
| اَلْخَافِضُ جلالی ۱۴۸۱ | اَلرَّافِعُ جمالی ۳۵۱ | اَلْمُعِزُّ جمالی ۱۱۷ | اَلْمُذِلُّ جلالی ۷۷۰ | اَلسَّمِیْعُ جمالی ۱۸۰ | اَلْبَصِیْرُ جمالی ۳۰۲ |
| اَلْحَكَمُ جمالی ۶۸ | اَلْعَدْلُ مشترک ۱۰۴ | اَللَّطِیْفُ جمالی ۱۲۹ | اَلْخَبِیْرُ جمالی ۸۱۲ | اَلْحَلِیْمُ جمالی ۸۸ | اَلْعَظِیْمُ جمالی ۱۰۲۰ |
| اَلْغَفُوْرُ جمالی ۱۲۸۶ | اَلشَّكُوْرُ جمالی ۵۲۶ | اَلْعَلِیُّ جمالی ۱۱۰ | اَلْكَبِیْرُ جمالی ۲۳۲ | اَلْحَفِیْظُ جمالی ۹۹۸ | اَلْمُقِیْتُ جلالی ۵۵۰ |
| اَلْحَسِیْبُ مشترک ۸۰ | اَلْجَلِیْلُ جلالی ۷۳ | اَلْكَرِیْمُ جمالی ۲۷۰ | اَلرَّقِیْبُ جلالی ۳۱۲ | اَلْمُجِیْبُ جمالی ۵۵ | اَلْوَاسِعُ جمالی ۱۳۷ |
| اَلْحَكِیْمُ جمالی ۷۸ | اَلْوَدُوْدُ جمالی ۲۰ | اَلْمَجِیْدُ جمالی ۵۷ | اَلْبَاعِثُ مشترک ۵۷۳ | اَلشَّهِیْدُ جمالی ۳۱۹ | اَلْحَقُّ مشترک ۱۰۸ |
| اَلْوَكِیْلُ جمالی ۶۶ | اَلْقَوِیُّ جلالی ۱۱۶ | اَلْمَتِیْنُ جلالی ۵۰۰ | اَلْوَلِیُّ مشترک ۴۶ | اَلْحَمِیْدُ جمالی ۶۲ | اَلْمُحْصِی جلالی ۱۴۸ |
| اَلْمُبْدِئُ جلالی ۵۶ | اَلْمُعِیْدُ جمالی ۱۲۴ | اَلْمُحْیِی جمالی ۶۸ | اَلْمُمِیْتُ جلالی ۴۹۰ | اَلْحَیُّ جلالی ۱۸ | اَلْقَیُّوْمُ جلالی ۱۵۶ |
| اَلْوَاجِدُ جمالی ۱۴ | اَلْمَاجِدُ جلالی ۴۸ | اَلْوَاحِدُ مشترک ۱۹ | اَلْاَحَدُ جلالی ۱۳ | اَلصَّمَدُ جلالی ۱۳۴ | اَلْقَادِرُ جلالی ۳۰۵ |
| اَلْمُقْتَدِرُ جلالی ۷۴۴ | اَلْمُقَدِّمُ مشترک ۱۸۴ | اَلْمُؤَخِّرُ مشترک ۸۴۶ | اَلْاَوَّلُ مشترک ۳۷ | اَلْاٰخِرُ مشترک ۸۰۱ | اَلظَّاهِرُ مشترک ۱۱۰۶ |
| اَلْبَاطِنُ مشترک ۶۲ | اَلْوَالِی جمالی ۴۷ | اَلْمُتَعَالِی مشترک ۵۵۱ | اَلْبَرُّ جمالی ۲۰۲ | اَلتَّوَّابُ جمالی ۴۰۹ | اَلْمُنْتَقِمُ جلالی ۶۳۰ |
| اَلْعَفُوُّ جمالی ۱۵۶ | اَلرَّءُوْفُ جلالی ۲۸۶ | مَالِکُ الْمُلْکِ جلالی ۲۱۲ | ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ جلالی ۱۱۰۰ | | اَلْمُقْسِطُ جلالی ۲۰۹ |
| اَلْجَامِعُ مشترک ۱۱۴ | اَلْغَنِیُّ مشترک ۱۰۶۰ | اَلْمُغْنِی جمالی ۱۱۰۰ | اَلْمَانِعُ جلالی ۱۶۱ | اَلضَّارُّ جلالی ۱۰۰۱ | اَلنَّافِعُ جلالی ۲۰۱ |
| اَلنُّوْرُ مشترک ۲۵۶ | اَلْهَادِی جمالی ۲۰ | اَلْبَاقِی جلالی ۱۱۳ | اَلْوَارِثُ جلالی ۷۰۷ | اَلرَّشِیْدُ مشترک ۵۱۴ | اَلصَّبُوْرُ جلالی ۲۹۸ |
| اَلْبَدِیْعُ جلالی ۸۶ | اَلسَّتَّارُ جمالی ۶۶۱ | اَلْمُنْعِمُ جمالی ۲۰۰ | | | |




# دُعائے حاجات

جو شخص ہر نماز کے بعد اس دُعا کو ہمیشہ پڑھے گا خصوصاً جمعہ کی نماز کے بعد تو اللہ تعالیٰ ہر خوف کی چیز سے اس کی حفاظت کریگا اُس کے دشمنوں پر اُسکی مدد کریگا اور اسکو غنی کردیگا اور اس کو ایسی جگہ سے رزق پہنچائے گا جہاں اس کا خیال بھی نہ جائے اور اُس کی زندگی اُس پر آسان کردیگا اور اس کا قرض ادا کردیگا اگرچہ وہ پہاڑ کے برابر ہو۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

یَا اَللّٰہُ یَا اَحَدُ یَا وَاحِدُ یَا مَوْجُوْدُ یَا جَوَّادُ یَا بَاسِطُ یَا کَرِیْمُ یَا وَهَّابُ

اے اللہ اے یکتا اے یگانہ اے موجود اے بہت سخی اے پھیلانے والے اے کرم کرنے والے اے بہت دینے والے

یَا ذَا الطَّوْلِ یَا غَنِیُّ یَا مُغْنِیُ یَا فَتَّاحُ یَا رَزَّاقُ یَا عَلِیْمُ یَا حَکِیْمُ یَا حَیُّ

اے بخشش کرنے والے اے بے پرواہ اے بے پرواہ کرنے والے اے بہت کھولنے والے اے بہت روزی دینے والے اے تمام چیزوں کو جاننے والے اے حقیقت کو جاننے والے اے زندہ

یَا قَیُّوْمُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَا بَدِیْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَا ذَا الْجَلَالِ

اے قائم بالذات اے بہت رحم کرنیوالے اے بے انتہا مہربان اے آسمانوں اور زمین کو بلا نمونہ پیدا کرنے والے، اے بزرگی اور عظمت والے

وَالْاِکْرَامِ یَا حَنَّانُ یَا مَنَّانُ نَفِّحْنِیْ مِنْکَ بِنَفْحَةٍ خَیْرٍ تُغْنِیْنِیْ بِهَا

اے بہت زیادہ مہربان اے بہت زیادہ احسان کرنے والے مجھے اپنی طرف سے ایسی خوشبو عطا کر جو تیرے سوا تمام سے

عَمَّنْ سِوَاکَ اِنْ تَسْتَفْتِحُوْا فَقَدْ جَآءَکُمُ الْفَتْحُ اِنَّا فَتَحْنَا لَکَ فَتْحًا

بے پرواہ کردے اگر تم کامیابی چاہتے ہو تو یہ (جان لو) کہ کامیابی آچکی ہے بے شک ہم نے آپ کو کھلی ہوئی کامیابی عطا

مُّبِیْنًا نَصْرٌ مِّنَ اللّٰہِ وَفَتْحٌ قَرِیْبٌ اَللّٰهُمَّ یَا غَنِیُّ یَا حَمِیْدُ یَا مُبْدِئُ

کی ہے۔ اللہ کی طرف سے مدد اور قریبی فتح (کی اُمید ہے) اے اللہ اے بے پرواہ اے قابل تعریف اے پیدا کرنیوالے

یَا مُعِیْدُ یَا وَدُوْدُ یَا ذَا الْعَرْشِ الْمَجِیْدِ یَا فَعَّالًا لِّمَا یُرِیْدُ اِکْفِنِیْ بِحَلَالِکَ

اے دوبارہ زندہ کرنیوالے اے بہت زیادہ محبت کرنیوالے اے عظمت والے عرش کے مالک اے جو چاہے وہ کر گزرنے والے اپنی حلال کی ہوئی باتوں کے ذریعے

عَنْ حَرَامِکَ وَاَغْنِنِیْ بِفَضْلِکَ عَمَّنْ سِوَاکَ وَاحْفَظْنِیْ بِمَا حَفِظْتَ

حرام باتوں سے مجھے بے پرواہ کردے اور اپنے فضل کے ذریعے اپنی ذات کے سوا تمام سے بے پرواہ کردے اور جس ذریعے تونے اپنے کلام

بِهِ الذِّکْرَ وَانْصُرْنِیْ بِمَا نَصَرْتَ بِهِ الرُّسُلَ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ○

کی حفاظت کی اُسی سے میری بھی حفاظت فرما اور جن ذرائع سے تونے اپنے رسولوں کی مدد فرمائی انہی ذرائع سے میری مدد فرما تو ہر چیز پر قدرت رکھنے والا ہے۔



# اسمائے مبارکہ و القابات
# حضور پُر نُور رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مُحَمَّدٌ | اَحْمَدُ | حَامِدٌ | مَحْمُودٌ | قَاسِم | عَاقِبٌ |
| فَاتِحٌ | شَاهِدٌ | حَاشِرٌ | رَشِيدٌ | مَشْهُودٌ | بَشِيرٌ |
| نَذِيرٌ | دَاعٍ | شَافٍ | هَادٍ | مَهْدٍ | مَاحٍ |
| مُنْجٍ | نَاهٍ | رَسُولٌ | نَبِيٌّ | اُمِّيٌّ | تِهَامِيٌّ |
| هَاشِمِيٌّ | اَبْطَحِيٌّ | عَزِيزٌ | عَارِفٌ | رَؤُوفٌ | رَحِيمٌ |
| طٰهٰ | مُجْتَبٰى | طٰسٓ | مُرْتَضٰى | حٰمٓ | مُصْطَفٰى |
| يٰسٓ | اَوْلٰى | مُزَّمِّلٌ | وَلِيٌّ | مُدَّثِّرٌ | مَتِينٌ |
| مُصَدِّقٌ | طَيِّبٌ | نَاصِرٌ | مَنْصُورٌ | مِصْبَاحٌ | اٰمِرٌ |
| حِجَازِيٌّ | عَالِمٌ | قُرَشِيٌّ | صَابِرٌ | اَلتَّقِيُّ | حَافِظٌ |
| كَامِلٌ | صَادِقٌ | اَمِينٌ | عَبْدُ اللّٰهِ | كَلِيمُ اللّٰهِ | حَبِيبُ اللّٰهِ |
| نَجِيُّ اللّٰهِ | صَفِيُّ اللّٰهِ | خَاتَمُ الْاَنْبِيَاءِ | حَسِيبٌ | مُجِيبٌ | شَكُورٌ |
| مُبَلِّغٌ | رَسُولُ الرَّحْمَةِ | قَوِيٌّ | حَفِيٌّ | مَامُونٌ | مَعْلُومٌ |
| حَقٌّ | مُبِينٌ | مُطِيعٌ | رَسُولُ الرَّاحَةِ | اَوَّلٌ | اٰخِرٌ |
| ظَاهِرٌ | بَاطِنٌ | نَبِيُّ الرَّحْمَةِ | يَتِيمٌ | كَرِيمٌ | حَكِيمٌ |
| خَاتَمُ الرُّسُلِ | سَيِّدٌ | سِرَاجٌ | مُنِيرٌ | اَلْحَقُّ | مُكَرَّمٌ |
| مُبَشِّرٌ | مُذَكِّرٌ | مُطَهَّرٌ | قَرِيبٌ | خَلِيلٌ | مَدْعُوٌّ |
| جَوَّادٌ | خَاتَمٌ | عَادِلٌ | شَهِيرٌ | شَهِيدٌ | مَبْعُوثٌ |



یَا اللہ

یَا مُحَمَّدُ یَا عَلِیُّ یَا فَاطِمَۃُ یَا حَسَنُ یَا حُسَینُ



# القابات امامت امیرالمومنین

# علی ابن ابی طالب علیہ السّلام

امامُ المُتَّقِین | امامُ المُسلِمِین | امامُ العَارِفِین | امامُ الوَاصِلِین | امامُ المُوحِّدِین | امامُ المُحَقِّقِین | امامُ السَّالِکِین | امامُ المُحسِنِین | امامُ الصَّادِقِین

امامُ الاوَّلِین | امامُ العٰلَمِین | امامُ المُتَعَبِّدِین | امامُ السَّابِقِین | امامُ المَسبُوقِین | امامُ المَخلُوقِین | امامُ العَادِلِین | امامُ المَعصُومِین

امامُ المُرشِدِین | امامُ المُبَشِّرِین | امامُ المُنذِرِین | امامُ المُقسِطِین | امامُ العَاشِقِین | امامُ المُقَرَّبِین | امامُ الرَّاشِدِین | امامُ المُتوَکِّلِین | امامُ الشَّاهِدِین

امامُ المُتَکَلِّمِین | امامُ الطَّاهِرِین | امامُ المُبَارِزِین | امامُ المُعَظَّمِین | امامُ الاَجوَدِین | امامُ القَارِئِین | امامُ المَالِکِین | امامُ المُفلِحِین

امامُ الرَّاکِعِین | امامُ السَّاجِدِین | امامُ الحَاکِمِین | امامُ المُتَاخِّرِین | امامُ المُحِبِّین | امامُ الرَّاسِخِین | امامُ الوَاصِفِین | امامُ الخَاشِعِین | امامُ المُکَبِّرِین

امامُ المُتَعَالِین | امامُ المُقَدَّسِین | امامُ الافصَحِین | امامُ البَاذِلِین | امامُ المُکَمِّلِین | امامُ الکَامِلِین | امامُ الحَافِظِین | امامُ المُشَفِّعِین

امامُ المُکَرَّمِین | امامُ القَانِتِین | امامُ المُهَاجِرِین | امامُ الشَّاهِدِین | امامُ المُطَهَّرِین | امامُ المَخدُومِین | امامُ الصَّامِتِین | امامُ الرَّافِعِین | امامُ الاَطهَرِین

امامُ الاَئِمَّۃِ | امامُ المُلهَمِین | امامُ المُقَاتِلِین | امامُ الاَشجَعِین | امامُ الاَعلَمِین | امامُ الاَمِنِین | امامُ الزَّکِیِّین | امامُ الاَورَعِین

امامُ المُجتَهِدِین | امامُ الآمِرِین | امامُ المُجَاهِدِین | امامُ الخَطِیبِین | امامُ المُطِیعِین | امامُ المُبَرَّئِین | امامُ المُقَارِنِین | امامُ الخَاضِعِین | امامُ الاَفضَلِین

امامُ الغَالِبِین | امامُ المُخَیَّرِین | امامُ المُتَقَدِّمِین | امامُ المُعَلِّمِین | امامُ الصَّائِمِین | امامُ المُظَفَّرِین | امامُ النَّاظِرِین | امامُ العَالِمِین

امامُ المُحتَسِبِین | امامُ المَعطُوفِین | امامُ الشَّهِیدِین | امامُ الوَارِثِین | امامُ المُطَیِّبِین | امامُ الاَکمَلِین | امامُ الکَاظِمِین | امامُ المُسَبِّحِین | امامُ المَعشُوقِین

# حضرت بی بی فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا کے اسمائے صفات والقابات

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جَلِيلَةٌ | بَتُولٌ | تَقِيَّةٌ | حَبِيبَةٌ | حَوْرَآءُ | رَاكِعَةٌ | رَاضِيَةٌ | زَهْرَآءُ |
| نَقِيَّةٌ | فَاطِمَةٌ | طَاهِرَةٌ | حُرَّةٌ | رَشِيدَةٌ | رَضِيَّةٌ | رَيْحَانَةٌ | سَاجِدَةٌ |
| سَعِيدَةٌ | سَيِّدَةٌ | شَهِيدَةٌ | صَابِرَةٌ | عَارِفَةٌ | عَالِيَةٌ | عَدِيلَةٌ | عَذْرَآءُ |
| صَادِقَةٌ | صَدُوقَةٌ | صِدِّيقَةٌ | طَيِّبَةٌ | عَزِيزَةٌ | عَلِيمَةٌ | فَاضِلَةٌ | فَرِيدَةٌ |
| كَرِيمَةٌ | كَوْثَرٌ | كَوْكَبٌ | مُبَشَّرَةٌ | مُمْتَحَنَةٌ | مَنْصُورَةٌ | مُوَفَّقَةٌ | مَهْدِيَّةٌ |
| مَحْمُودَةٌ | مُطَهَّرَةٌ | مَعْصُومَةٌ | مُلْهَمَةٌ | مُؤْمِنَةٌ | نَاعِمَةٌ | زَكِيَّةٌ | مَرْضِيَّةٌ |
| مُحَدَّثَةٌ | حَيِدَةٌ | وَالِهَةٌ | رضيعة | قَائِمَةٌ | قَارِئَةٌ | صَائِمَةٌ | وَجِيهَةٌ |
| صَفِيَّةٌ | حَلِيمَةٌ | جَمِيلَةٌ | مُصَلِّيَةٌ | حَكِيمَةٌ | زَاهِدَةٌ | عَابِدَةٌ | مَخْدَرَةٌ |
| قَادِرَةٌ | نَاصِحَةٌ | عَامِلَةٌ | وَلِيَّةٌ | صَالِحَةٌ | وَاضِيَةٌ | فَصِيحَةٌ | مُنْجِيَةٌ |

**نوٹ!** حضرت بی بی فاطمۃ الزہراء سلام اللہ علیہا کا وسیلہ دے کر جب خداوند عالم کی بارگاہ میں دُعا مانگنی ہے اور شروع میں حرف ندا (یَا) لگانا ہے تو جن اسمائے صفات والقابات کے آخر میں دو پیش (ٌ) ہیں وہاں ایک پیش (ُ) پڑھنی ہے جیسے یَا بَتُوْلُ اور جن کے آخر میں ایک پیش ہے اسے اسی طرح ایک پیش کے ساتھ پڑھنا ہے جیسے یَا زَهْرَآءُ

(مولانا سیّد ذوالفقار حسین نقوی۔فون نمبر 0301-4285737)

## اقازادی حضرت بی بی فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا کے حضور 14 سلام برائے حلِ مشکلات

اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا اَبَا عَبْدِ اللهِ ① اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا بْنَ مَكَّةَ وَمِنٰى ② اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا بْنَ زَمْزَمَةَ وَالصَّفَا ③ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ وَعَلٰى زَيْنَبِ ④ التَّقِيَّةِ وَكُلْثُوْمِ ⑤ الرَّضِيَّةِ وَعَلٰى سَكِيْنَةِ الْمَبْنِيَّةِ ⑥ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ وَفَاطِمَةَ ⑦ وَرُقَيَّةَ ⑧ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ وَعَاتِقَةَ ⑨ وَصَفِيَّةَ ⑩ اَلسَّلَامُ عَلٰى نِسَاءِ الْمَخْفِيَّةِ ⑪ اَلسَّلَامُ عَلٰى بَنَاتِ الْهَا شِمِيَّةِ ⑫ اَلسَّلَامُ عَلٰى سَادَاتِ الْعَلَوِيَّةِ ⑬ اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ جَمِيْعًا ⑭ وَرَحْمَةُ اللهِ وَبَرَكَاتُهٗ

کسی بھی پریشانی کے حل کے لیے حضرت فاطمۃ الزہراؑ کے حضور نماز کے بعد 14 سلام پیش کریں اور بی بی کے توسل سے اللہ تعالیٰ سے دعا مانگیں۔ جب آپ گھر سے باہر نکلیں تو جناب سیّدہ فاطمۃ الزہرا کی ذات اقدس پر سلام پڑھیں۔ آپ اللہ کی حفظ وامان میں ہو جائیں گے۔ دن رات کثرت سے درود پاک جناب سیّدہ فاطمۃ الزہرا کے حضور ہدیہ کریں۔ اس محبت اور عقیدت سے پڑھیں کہ آنسو جاری ہو جائیں اور آپ کی روحانیت اس قدر بلند ہو کہ آپ اپنے کانوں سے سلام کا جواب سن سکیں۔

**استغاثہ باد عا مشکلات کے حل کے لیے** 530 مرتبہ ایک ہی نشست میں پڑھیں اول وآخر 5،5 مرتبہ درود پاک پڑھیں

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى فَاطِمَةَ وَاَبِيْهَا وَبَعْلِهَا وَبَنِيْهَا بِعَدَدِ مَا اَحَاطَ بِهٖ عِلْمُكَ

خدایا! فاطمہؑ، اُن کے پدر بزرگوار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، اُن کے شوہر نامدارؑ اور اُن کی اولاد اطہارؑ پر اپنے وسعت علم کے برابر رحمت نازل فرما۔

**برائے حاجت** اگر کوئی حاجت رکھتا ہو تو شب جمعہ بعد نماز عشاء (1200) مرتبہ (يَا اَللّٰهُ يَا رَبَّاهُ يَا سَيِّدَاهُ) کہے۔ انشااللہ حاجت پوری ہوگی

**تسبیح جناب فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا** فیوض و برکات کے لیے عمل 40 یوم تک 2 نوافل جناب خاتون جنتؑ بجالائیں 9 تسبیح روزانہ جناب فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا پڑھیں آپ حفظ وامان میں ہو جائیں گے۔

شیخ ارشد علی ولایت دی ہٹی عارفوالہ۔فون نمبر 0306-4242542

# نقش آیت الکرسی

سیّد محمد اجتبیٰ ہمدانی
(تلہ گنگ چکوال)
0300-5783877/ 0333-5927422

**فضیلت آیت الکرسی** حضرت رسول اکرمؐ کا ارشاد گرامی ہے کہ جو ان آیات کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کے دل میں ایمان وخلوص اور توکل داخل کرے گا۔ آپؐ نے فرمایا جو شخص ہر نماز فریضہ کے بعد اسکی تلاوت کرے تو سوائے موت کے کوئی چیز اسے بہشت میں جانے سے نہیں روک سکے گی اللہ اسے گناہوں اور بلاؤں سے دور رکھے گا اور کاٹنے والی چیز اسے ضرر نہیں پہنچا سکے گی وہ موت کے فوراً بعد جنت کے آثار اور راحت وآرام کا مشاہدہ کرنے لگے گا۔ جمعہ کے دن بعد نماز عصر ستر بار پڑھنے کے بعد جس مقصد کے لیے دعا کرے گا تو وہ قبول ہوگی اور اللہ کی پناہ میں رہے گا اللہ تعالیٰ اسے رحمت کی نظر سے دیکھے گا اسکے پڑھنے والا ہر دل عزیز رہے گا اور اس پر کبھی عذاب نازل نہیں ہوگا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَللّٰهُ | لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ | اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ | لَا تَاْخُذُهٗ | سِنَةٌ وَّلَا | نَوْمٌ لَهٗ | مَا فِی | السَّمٰوٰتِ | وَمَا فِی | الْاَرْضِ | مَنْ ذَا الَّذِیْ | یَشْفَعُ عِنْدَهٗ | اِلَّا بِاِذْنِهٖ |
| لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ | اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ | لَا تَاْخُذُهٗ | سِنَةٌ وَّلَا | نَوْمٌ لَهٗ | مَا فِی | السَّمٰوٰتِ | وَمَا فِی | الْاَرْضِ | مَنْ ذَا الَّذِیْ | یَشْفَعُ عِنْدَهٗ | اِلَّا بِاِذْنِهٖ | یَعْلَمُ |
| اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ | لَا تَاْخُذُهٗ | سِنَةٌ وَّلَا | نَوْمٌ لَهٗ | مَا فِی | السَّمٰوٰتِ | وَمَا فِی | الْاَرْضِ | مَنْ ذَا الَّذِیْ | یَشْفَعُ عِنْدَهٗ | اِلَّا بِاِذْنِهٖ | یَعْلَمُ | مَا بَیْنَ |
| لَا تَاْخُذُهٗ | سِنَةٌ وَّلَا | نَوْمٌ لَهٗ | مَا فِی | السَّمٰوٰتِ | وَمَا فِی | الْاَرْضِ | مَنْ ذَا الَّذِیْ | یَشْفَعُ عِنْدَهٗ | اِلَّا بِاِذْنِهٖ | یَعْلَمُ | مَا بَیْنَ | اَیْدِیْهِمْ |
| سِنَةٌ وَّلَا | نَوْمٌ لَهٗ | مَا فِی | السَّمٰوٰتِ | وَمَا فِی | الْاَرْضِ | مَنْ ذَا الَّذِیْ | یَشْفَعُ عِنْدَهٗ | اِلَّا بِاِذْنِهٖ | یَعْلَمُ | مَا بَیْنَ | اَیْدِیْهِمْ | وَمَا خَلْفَهُمْ |
| نَوْمٌ لَهٗ | مَا فِی | السَّمٰوٰتِ | وَمَا فِی | الْاَرْضِ | مَنْ ذَا الَّذِیْ | یَشْفَعُ عِنْدَهٗ | اِلَّا بِاِذْنِهٖ | یَعْلَمُ | مَا بَیْنَ | اَیْدِیْهِمْ | وَمَا خَلْفَهُمْ | وَلَا یُحِیْطُوْنَ |
| مَا فِی | السَّمٰوٰتِ | وَمَا فِی | الْاَرْضِ | مَنْ ذَا الَّذِیْ | یَشْفَعُ عِنْدَهٗ | اِلَّا بِاِذْنِهٖ | یَعْلَمُ | مَا بَیْنَ | اَیْدِیْهِمْ | وَمَا خَلْفَهُمْ | وَلَا یُحِیْطُوْنَ | بِشَیْءٍ |
| السَّمٰوٰتِ | وَمَا فِی | الْاَرْضِ | مَنْ ذَا الَّذِیْ | یَشْفَعُ عِنْدَهٗ | اِلَّا بِاِذْنِهٖ | یَعْلَمُ | مَا بَیْنَ | اَیْدِیْهِمْ | وَمَا خَلْفَهُمْ | وَلَا یُحِیْطُوْنَ | بِشَیْءٍ | مِّنْ عِلْمِهٖ |
| وَمَا فِی | الْاَرْضِ | مَنْ ذَا الَّذِیْ | یَشْفَعُ عِنْدَهٗ | اِلَّا بِاِذْنِهٖ | یَعْلَمُ | مَا بَیْنَ | اَیْدِیْهِمْ | وَمَا خَلْفَهُمْ | وَلَا یُحِیْطُوْنَ | بِشَیْءٍ | مِّنْ عِلْمِهٖ | اِلَّا بِمَا شَآءَ |
| الْاَرْضِ | مَنْ ذَا الَّذِیْ | یَشْفَعُ عِنْدَهٗ | اِلَّا بِاِذْنِهٖ | یَعْلَمُ | مَا بَیْنَ | اَیْدِیْهِمْ | وَمَا خَلْفَهُمْ | وَلَا یُحِیْطُوْنَ | بِشَیْءٍ | مِّنْ عِلْمِهٖ | اِلَّا بِمَا شَآءَ | وَسِعَ كُرْسِیُّهُ |
| مَنْ ذَا الَّذِیْ | یَشْفَعُ عِنْدَهٗ | اِلَّا بِاِذْنِهٖ | یَعْلَمُ | مَا بَیْنَ | اَیْدِیْهِمْ | وَمَا خَلْفَهُمْ | وَلَا یُحِیْطُوْنَ | بِشَیْءٍ | مِّنْ عِلْمِهٖ | اِلَّا بِمَا شَآءَ | وَسِعَ كُرْسِیُّهُ | السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ |
| یَشْفَعُ عِنْدَهٗ | اِلَّا بِاِذْنِهٖ | یَعْلَمُ | مَا بَیْنَ | اَیْدِیْهِمْ | وَمَا خَلْفَهُمْ | وَلَا یُحِیْطُوْنَ | بِشَیْءٍ | مِّنْ عِلْمِهٖ | اِلَّا بِمَا شَآءَ | وَسِعَ كُرْسِیُّهُ | السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ | وَلَا یَـُٔوْدُهٗ |
| اِلَّا بِاِذْنِهٖ | یَعْلَمُ | مَا بَیْنَ | اَیْدِیْهِمْ | وَمَا خَلْفَهُمْ | وَلَا یُحِیْطُوْنَ | بِشَیْءٍ | مِّنْ عِلْمِهٖ | اِلَّا بِمَا شَآءَ | وَسِعَ كُرْسِیُّهُ | السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ | وَلَا یَـُٔوْدُهٗ | حِفْظُهُمَا |
| یَعْلَمُ | مَا بَیْنَ | اَیْدِیْهِمْ | وَمَا خَلْفَهُمْ | وَلَا یُحِیْطُوْنَ | بِشَیْءٍ | مِّنْ عِلْمِهٖ | اِلَّا بِمَا شَآءَ | وَسِعَ كُرْسِیُّهُ | السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ | وَلَا یَـُٔوْدُهٗ | حِفْظُهُمَا | وَهُوَ الْعَلِیُّ |
| مَا بَیْنَ | اَیْدِیْهِمْ | وَمَا خَلْفَهُمْ | وَلَا یُحِیْطُوْنَ | بِشَیْءٍ | مِّنْ عِلْمِهٖ | اِلَّا بِمَا شَآءَ | وَسِعَ كُرْسِیُّهُ | السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ | وَلَا یَـُٔوْدُهٗ | حِفْظُهُمَا | وَهُوَ الْعَلِیُّ | الْعَظِیْمُ |

**فوائد** ☆ لکھ کر آب زم زم یا آب باراں میں پی لے تو ہر قسم کی بیماری سے نجات پائے گا۔ ☆ لکھ کر پینے سے ہر قسم کے دورہ پن اور مرگی کا دورہ ختم ہو جائے گا ☆ لکھ کر پینے سے اپنے اندر کا خوف اور دل کی تنگی پریشانی دور رہے گی ☆ اور ہر قسم کی بیماری کے لیے بہترین علاج ہے ☆ ہرن کی جھلی پر لکھ کر پاس رکھنے سے ہر قسم کی آفات وبلیات سے محفوظ رہے گا دشمن عزت واحترام سے پیش آئے گا دشمن کے شر سے محفوظ رہے گا ☆ اپنے گھر کے حصار کے لیے نقش تیار کر کے گھر کے تین کونوں میں لگائیں اور 11 دن سب گھر والے 70,70 مرتبہ آیت الکرسی پڑھیں ساتھ ایک جگ پانی کا رکھیں اگر بتی لگائیں روزانہ رات کو اور وہ پانی سب گھر والے 24 گھنٹے میں پی لیں 11 دن کے بعد گھر کے چوتھے کونے میں بھی نقش لگا دیں ہر قسم کے جادو تعویزات کے اثرات نہ صرف ختم ہونگے بلکہ ہمیشہ کے لیے آپ اور آپکا گھر محفوظ رہے گا ☆ ہر قسم کے جنات آسیب والے مریض کے لیے پلائیں اور گلے میں ڈالے ☆ دوکان کاروبار کی خیر وبرکت اور اسکے علاوہ ہر قسم کے مقصد کے لیے۔

**نیز** یہ چیک کروانے کے لیے کہ آپ پر کسی قسم کے تعویذات، جادو کے اثرات ہیں یا کوئی بیماری ہے تو اپنا، اپنی والدہ کا نام بتا کر ایک گلاس پانی کا لیکر اُس پر دائیں ہاتھ کی ہتھیلی رکھ کر 10 منٹ درود شریف پڑھیں 10 منٹ کے بعد پانی پی لیں اگر جادو، تعویزات کے اثرات ہوئے تو پانی کا ذائقہ تبدیل ہو جائے گا اور سر بھاری یا درد ہوگا جو کہ 5 یا 7 منٹ میں خود بخود ٹھیک ہو جائے گا بیماری کی صورت میں کچھ بھی تبدیل نہ ہوگا۔

**وسعتِ رزق کیلئے** جب بھی گھر میں داخل ہوں گھر والوں پر اس طرح سلام کریں۔ (سَلَامٌ عَلَيْكُمْ) اگر گھر میں کوئی نہ ہو تو (اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمْ) اس کے بعد سورۂ توحید پڑھیں۔ انشاء اللہ کچھ دنوں کے بعد روزی کی زیادتی پر لوگ تعجب کریں گے۔

# نقش نادِ علی علیہ السلام

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نَادِ | عَلِيّاً | مَظْهَرَ | الْعَجَائِبِ | تَجِدْهُ | عَوْنًا | لَّكَ | فِي النَّوَائِبِ | كُلُّ | هَمٍّ |
| عَلِيّاً | مَظْهَرَ | الْعَجَائِبِ | تَجِدْهُ | عَوْنًا | لَّكَ | فِي النَّوَائِبِ | كُلُّ | هَمٍّ | وَغَمٍّ |
| مَظْهَرَ | الْعَجَائِبِ | تَجِدْهُ | عَوْنًا | لَّكَ | فِي النَّوَائِبِ | كُلُّ | هَمٍّ | وَغَمٍّ | سَيَنْجَلِي |
| الْعَجَائِبِ | تَجِدْهُ | عَوْنًا | لَّكَ | فِي النَّوَائِبِ | كُلُّ | هَمٍّ | وَغَمٍّ | سَيَنْجَلِي | بِعَظَمَتِكَ |
| تَجِدْهُ | عَوْنًا | لَّكَ | فِي النَّوَائِبِ | كُلُّ | هَمٍّ | وَغَمٍّ | سَيَنْجَلِي | بِعَظَمَتِكَ | يَا اَللّٰهُ |
| عَوْنًا | لَّكَ | فِي النَّوَائِبِ | كُلُّ | هَمٍّ | وَغَمٍّ | سَيَنْجَلِي | بِعَظَمَتِكَ | يَا اَللّٰهُ | بِنُبُوَّتِكَ |
| لَّكَ | فِي النَّوَائِبِ | كُلُّ | هَمٍّ | وَغَمٍّ | سَيَنْجَلِي | بِعَظَمَتِكَ | يَا اَللّٰهُ | بِنُبُوَّتِكَ | يَا مُحَمَّدُ |
| فِي النَّوَائِبِ | كُلُّ | هَمٍّ | وَغَمٍّ | سَيَنْجَلِي | بِعَظَمَتِكَ | يَا اَللّٰهُ | بِنُبُوَّتِكَ | يَا مُحَمَّدُ | بِوِلَايَتِكَ |
| كُلُّ | هَمٍّ | وَغَمٍّ | سَيَنْجَلِي | بِعَظَمَتِكَ | يَا اَللّٰهُ | بِنُبُوَّتِكَ | يَا مُحَمَّدُ | بِوِلَايَتِكَ | يَا عَلِيُّ |
| هَمٍّ | وَغَمٍّ | سَيَنْجَلِي | بِعَظَمَتِكَ | يَا اَللّٰهُ | بِنُبُوَّتِكَ | يَا مُحَمَّدُ | بِوِلَايَتِكَ | يَا عَلِيُّ | يَا عَلِيُّ |
| وَغَمٍّ | سَيَنْجَلِي | بِعَظَمَتِكَ | يَا اَللّٰهُ | بِنُبُوَّتِكَ | يَا مُحَمَّدُ | بِوِلَايَتِكَ | يَا عَلِيُّ | يَا عَلِيُّ | يَا عَلِيُّ |



نقش نادِ علیؑ جو کہ 110 خانوں میں تیار کیا گیا ہے نہایت مجرب اور سود مند ثابت ہوا ہے۔ اس نقش کو ہر جائز مطالبات اور مقصد کے لیے نو چندی جمعرات کو نیک ساعت میں لکھ کر گلے یا بازو میں باندھیں۔ لکھنے سے قبل اور آخر میں اور گلے یا بازو میں باندھنے سے قبل اور آخر میں بھی 10-10 مرتبہ درود پاک ضرور پڑھیں۔ **ہدیہ گزار** سید عطا حسین عابد، مرشد عابدی

# دُعا حضرت امام زین العابدین علیہ السّلام



اوّل و آخر ۱۵ مرتبہ درود پڑھیں۔ پھر حاجت طلب کریں۔ شیخ کفعمی نے مقاتل بن سلیمان سے نقل کیا۔ امامؑ نے فرمایا! سو مرتبہ اِس دُعا کو پڑھیں۔ اِنشاءاللہ تعالیٰ دُعا مستجاب ہوگی۔





## بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○

اِلٰهِیْ كَیْفَ اَدْعُوْكَ وَاَنَا اَنَا ۔ وَكَیْفَ اَقْطَعُ رَجَآئِیْ مِنْكَ وَاَنْتَ اَنْتَ

اے میرے معبود کیسے تجھے پکاروں اس حال میں کہ میں میں ہوں ۔ اور کیسے اپنی اُمید تجھ سے منقطع کرلوں حالانکہ تُو تُو ہے

اِلٰهِیْ اِذَا لَمْ اَسْئَلْكَ فَتُعْطِیَنِیْ ۔ فَمَنْ ذَا الَّذِیْ اَسْئَلُهٗ فَیُعْطِیْنِیْ

اے میرے معبود جب میں تجھ سے نہیں مانگتا تب بھی تو مجھے عطا کرتا ہے، ۔ تو وہ کون ہے کہ اُس سے مانگوں اور وہ مجھے عطا کرے

اِلٰهِیْ اِذَا لَمْ اَدْعُوْكَ فَتَسْتَجِیْبُ لِیْ ۔ فَمَنْ ذَا الَّذِیْ اَدْعُوْهُ فَیَسْتَجِیْبُ لِیْ

اے میرے معبود جب میں تجھے نہیں پکارتا تب بھی تو میری دُعا قبول کرتا ہے ۔ تو وہ کون سی ذات ہے کہ میں اُسے پکاروں اور وہ میری دُعا قبول کرے

اِلٰهِیْ اِذَا لَمْ اَتَضَرَّعْ اِلَیْكَ فَتَرْحَمُنِیْ ۔ فَمَنْ ذَا الَّذِیْ اَتَضَرَّعُ اِلَیْهِ فَیَرْحَمُنِیْ

اے میرے معبود جب میں تیرے حضور میں نہیں گڑگڑاتا تو تو مجھ پر رحم کرتا ہے ۔ تو وہ کون ہستی ہے کہ اُس کے سامنے گڑگڑاؤں اور وہ مجھ پر رحم کرے

اِلٰهِیْ فَكَمَا فَلَقْتَ الْبَحْرَ لِمُوْسٰی علیہ السلام ۔ وَنَجَّیْتَهٗ اَسْئَلُكَ اَنْ تُصَلِّیَ عَلٰی مُحَمَّدٍ

اے میرے معبود جس طرح تو نے موسیٰ علیہ السلام کیلئے دریا کو شگافتہ کیا ۔ اور اُن کو نجات دی میں تجھ سے درخواست کرتا ہوں محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

وَّاٰلِهٖ وَاَنْ تُنَجِّیَنِیْ مِمَّاۤ اَنَا فِیْهِ ۔ وَتُفَرِّجَ عَنِّیْ فَرَجًا عَاجِلًا غَیْرَ اٰجِلٍ

اوراُن کی آل پر رحمت نازل فرما اور مجھ کو اُس چیز سے جس میں میں مبتلا ہوں نجات دے ۔ اور میری تمام پریشانیوں کو جلد از جلد بلا تاخیر (فوری)

### عمل برائے حاجات

شب جمعہ میں نماز عشاء بارہ سو مرتبہ پڑھے "یَا اَللّٰهُ، یَا رَبَّاهُ، یَا سَیِّدَاهُ" انشاءاللہ حاجت پوری ہوگی۔

بِفَضْلِكَ وَرَحْمَتِكَ یَاۤ اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ

اپنے فضل اور اپنی رحمت سے دُور فرما۔ اے سب سے بڑے رحم کرنے والے

### گھر سے نکلنے وقت کی دعا

حضرت امام زین العابدینؑ نے فرمایا کہ گھر سے نکلتے وقت یہ پڑھو "بِسْمِ اللّٰهِ اٰمَنْتُ بِاللّٰهِ وَتَوَكَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ"

## بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○

### دعائے امان

حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام نے داؤد رقّی سے فرمایا کہ ہر روز صبح و شام یہ دعا پڑھا کرو کیونکہ یہ دعا اللہ تعالیٰ کے قلعوں میں سے ایک قلعہ ہے

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِیْ فِیْ دِرْعِكَ الْحَصِیْنَةِ الَّتِیْ تَجْعَلُ فِیْهَا مَنْ تُرِیْدُ

اے معبود تو مجھے اپنے مضبوط قلعے میں داخل فرما کہ جس میں تو جسے چاہے داخل کرتا ہے

# بابرکت مقبول مناجات

## بحضور چہاردہ معصومین علیہم السلام از سلطان خواجہ غریب نواز سیّد معین الدین چشتیؒ

ذیل میں ایک مناجات باترجمہ پیش کی جارہی ہے جو کہ خواجہ غریب نواز اپنی زندگی میں باقاعدگی سے روزانہ تلاوت فرماتے تھے۔ آپ بھی روزانہ پڑھیں تو ردِ بلا اور پریشانی کو دُور کرنے کا وسیلہ پائیں گے۔ (آخر میں معین کی جگہ اپنا نام لیکر پڑھے۔ پھر دُعا کرے اِنشاءاللہ قبول ہوگی)

یارب بحقِ سیّد کونین مصطفیٰؐ
یارب سیّد کونین حضرت محمد مصطفیٰؐ کے طفیل میں جو
یارب بحقِ شاہ نجفؑ آنکہ آمدہ
یارب شاہ نجف کے طفیل میں کہ جن کی شان میں
یارب بسوزِ سینہ و فغُانِ فاطمہؑ
حضرت فاطمہؑ کے سوزِ دل اور گریہ وزاری کا واسطہ
آں پادشاہِ جملہٗ آفاقِ مجتبیٰؑ
حرمت کا واسطہ جو تمام آفاق کے بادشاہ ہیں
یارب بحقِ خونِ شہیدانِ کربلا
یارب جملہ شہدائے کربلا کے خون کا واسطہ
یارب بحقِ جعفرؑ و موسیٰؑ و رضاؑ
یارب امام جعفر صادقؑ و امام موسیٰ کاظمؑ و امام علی رضاؑ کا واسطہ
یارب بحقِ عسکریؑ آں شاہ و پیشوا
اور اس سردار اور پیشوا حضرت امام حسن عسکریؑ کا واسطہ
مانندِ مصطفیٰؐ است چو مولائے اتقیا
حضرت محمد مصطفیٰؐ کی طرح پرہیز گاروں کے مولا ہیں
یارب بحق ارواحِ اولیاء
یارب تیرے اولیاء کی ارواح کا واسطہ
یارب بہ آہ و نالہ عشاقِ بے نوا
یارب بے سروساماں عاشقوں کی آہ و زاری کا واسطہ

آں شافع معاصی و آں منبع عطا
گناہ گاروں کی شفاعت کرنے والے اور عطا کا سرچشمہ ہیں۔
درشان اُو تبارک و یسٓین و ھل اتیٰ
سورۂ تبارک ویسین وھل اتیٰ نازل ہوئی۔
یارب بحرمتِ دلِ صد پارۂ حسنؑ
یارب حضرت حسن مجتبیٰؑ کے دل صد پارہ کی
یارب بحرمتِ جگر تشنۂ حسینؑ
یارب حضرت امام حسینؑ کی تشنگی جگر کی حرمت کا واسطہ
یارب بحقِ عابدؑ و باقرؑ امامؑ دین
یارب حضرت امام زین العابدینؑ اور امام محمد باقر علیہما السلام کا واسطہ
یارب بحرمتِ تقیؑ و عزتِ نقیؑ
یارب حضرت امام محمد تقیؑ کی حرمت اور امام علی نقیؑ کی عزت کا واسطہ
یارب بحقِ مہدیؑ ہادی کہ ذاتِ او
یارب اس ہادیٔ برحق امام مہدیؑ کا واسطہ جو
یارب بحقِ جملہ رسولانِ خویشتن
یارب تیرے رسولوں کا واسطہ
یارب بہ عشقِ پاک بہ معشوقِ بے نوا
یارب بے نیاز معشوق سے پاک محبت کا واسطہ
دارو معینؔ اُمید در آندم زلطف خود
یارب معینؔ تیرے لطف و کرم سے اُمید رکھتا ہے کہ تو

### انمول تسبیح

بخشی ورابہ شاہِ شہیدانِ کربلا
عرصہ محشر میں شاہ شہیدانِ کربلا کے صدقہ میں بخش دے گا

**نوٹ** لفظ معین کی جگہ اپنا نام لیکر پڑھے

اوّل وآخر تین بار صلوات کے ساتھ درج ذیل سورۂ توبہ کی آیت کو گیارہ مرتبہ ہر نماز کے بعد پڑھنا ہر مصیبت سے خلاصی اور مخلوق سے مستغنی ہونے کا موجب ہے۔

حَسْبِیَ اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ (۱۲۹)

میرے لیے اللہ کافی ہے اسکے علاوہ کوئی معبود نہیں میں اسی پر بھروسہ کرتا ہوں اور وہی عرش عظیم کا رب ہے

## حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی دُعا

حضرت امام رضا علیہ السّلام سے منقول ہے کہ حضرت رسولؐ خدا ہر نئے سال کی پہلی شب میں دو رکعت نماز ادا فرماتے تھے اور دونوں ہاتھ اُٹھا کر یہ دُعا پڑھتے تھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ اِلٰهُ الْقَدِيْمُ وَهٰذِهٖ سَنَةٌ جَدِيْدَةٌ
فَاَسْئَلُكَ فِيْهَا الْعِصْمَةَ مِنَ الشَّيْطٰنِ وَالْقُوَّةَ
عَلٰى هٰذِهِ النَّفْسِ الْاَمَّارَةِ بِالسُّوْءِ وَالْاِشْتِغَالَ
بِمَا يُقَرِّبُنِيْ اِلَيْكَ يَا كَرِيْمُ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِ
كْرَامِ يَا عِمَادَ مَنْ لَّا عِمَادَ لَهٗ يَا ذُخْرَ مَنْ لَّا ذُخْرَ
لَهٗ يَا حِرْزَ مَنْ لَّا حِرْزَ لَهٗ يَا كَنْزَ مَنْ لَّا كَنْزَ لَهٗ يَا
حَسَنَ الْبَلَآءِ يَا عَظِيْمَ الرَّجَآءِ يَا عِزَّ الضُّعَفَآءِ يَا
مُنْقِذَ الْغَرْقٰى يَا مُنْجِيَ الْهَلْكٰى يَا مُنْعِمُ يَا مُجْمِلُ
يَا مُفْضِلُ يَا مُحْسِنُ اَنْتَ الَّذِيْ سَجَدَلَكَ
سَوَادُ الَّيْلِ وَنُوْرُ النَّهَارِ وَضَوْءُ الْقَمَرِ وَشُعَاعُ
الشَّمْسِ وَدَوِيُّ الْمَآءِ وَخَفِيْفُ الشَّجَرِ يَا اَللّٰهُ لَا
شَرِيْكَ لَكَ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنَا خَيْرًا مِّمَّا يَظُنُّوْنَ
وَاغْفِرْلَنَا مَالَا يَعْلَمُوْنَ وَلَا تُؤَاخِذْنَا بِمَا
يَقُوْلُوْنَ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ
وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ اٰمَنَّا بِهٖ كُلٌّ مِّنْ عِنْدِ
رَبِّنَا وَمَا يَذَّكَّرُ اِلَّا اُولُوا الْاَلْبَابِ ط رَبَّنَا لَا
تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ هَدَيْتَنَا وَهَبْ لَنَا
مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ ط

**برائے حفاظت** ہر روز 45 مرتبہ **یَا عَفُوُّ** پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں

## حضرت علیؑ کی ایک مخصوص دُعا

منقول ہے کہ جب حضرت علیؑ کو کوئی نہایت پریشان کُن اور اضطراب آگیں مہم درپیش ہوتی تو آپ دو رکعت نماز ادا کر کے (۱۰۰) سو مرتبہ " اَسْتَخِيْرُ اللّٰهَ " پڑھنے کے بعد دُعائے ذیل کو پڑھتے۔ اس کے بعد اپنے کام کو شروع فرماتے تھے۔ جس کی وجہ سے آپ کو کسی کام میں نقصان نہیں پہنچتا تھا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَللّٰهُمَّ قَدْ هَمَمْتُ بِاَمْرٍ قَدْ عَلِمْتَهٗ فَاِنْ
خدایا! میں نے جو ارادہ کر رکھا ہے تو اُس سے ضرور واقف ہے
كُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّهٗ خَيْرٌ لِّيْ فِيْ دِيْنِيْ وَ
دیکھ! اگر وہ دینی، دنیاوی و اُخروی حیثیت سے میرے لئے
دُنْيَايَ وَاٰخِرَتِيْ فَيَسِّرْ لِيْ وَاِنْ كُنْتَ
بہتر ہے تو سہل و آسان فرما دے اور اگر تیری حقیقت میں نظر
تَعْلَمُ اَنَّهٗ شَرٌّ لِّيْ فِيْ دِيْنِيْ وَدُنْيَايَ وَاٰخِرَتِيْ
سے دینی، دنیاوی اور اخروی حیثیت سے میرے لئے بُرا ہے
فَاصْرِفْهُ عَنِّيْ كَرِهْتُ ذٰلِكَ اَوْ اَحْبَبْتُ
تو رَدّ فرما دے چاہے مجھے بُرا لگے یا وہ مجھے اچھا لگے کیونکہ تو سب کچھ جانتا ہے
فَاِنَّكَ تَعْلَمُ وَلَآ اَعْلَمُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ
اور میں کچھ نہیں جانتا اور تو ہی ذاتی طور پر غیب کا جاننے والا ہے۔

**نادِ علیؑ صغیر** نماز فجر اور عشاء کے بعد 15-15 مرتبہ پڑھیں تمام مشکلات کا حل ہے اول و آخر 15-15 مرتبہ درود پڑھیں۔ مجرب ہے۔

نَادِ عَلِيًّا مَّظْهَرَ الْعَجَآئِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَّكَ
فِي النَّوَآئِبِ كُلُّ هَمٍّ وَّغَمٍّ سَيَنْجَلِيْ
بِعَظَمَتِكَ يَا اَللّٰهُ وَبِنُبُوَّتِكَ يَا مُحَمَّدُ
وَبِوَلَايَتِكَ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ

# اذان کا سفر

تحقیق وتدوین: مولانا فیاض حسین جعفری
سرپرست دار الفلاح لاہور 0300-4344139

## (علم تقویم طے الارض۔ تحرک سیارگان اور گردش لیل ونہار کی روشنی میں)

وہ سحر جس سے لرزتا ہے شبستان وجود
ہوتی ہے بندہ مومن کی اذاں سے پیدا

نماز کیلئے بلانے کیلئے اسلام نے ہمیں چند کلمات تعلیم کئے ہیں جنہیں اذان کہتے ہیں اس کا آغاز خالق حقیقی کے بلند وبالا نام اللہ سے ہوتا ہے اور انجام بھی اللہ پر ہوتا ہے گویا سب کچھ اللہ کا ہے۔

اذان کا طویل سفر ہے مشرق سے شروع ہوتا ہے اور انتہائے مغرب پر تمت بالخیر ہوتا ہے۔ اتنے میں وہ پوری تقویم ۔ شمس وقمر۔ گلوب اور لیل ونہار کو اپنے احاطہ میں لے لیتا ہے اور اپنا پیغام حق سنانے میں کسی چینل ۔ بوتھ۔ ٹویٹر اور انٹرنیٹ کا سہارا نہیں لیتا۔

### پہلا مرحلہ

**(اوض)** زمین کو فرضی طور پر 360 طول بلد میں تقسیم کیا گیا ہے ایک طول بلد کی گردش مکمل ہونے کے بعد چار منٹ کا فرق پڑ جاتا ہے یہی وجہ ہے دُنیا کے مما لک میں اوقات مختلف ہیں مثلاً پاکستان بنگلہ دیش +1 دوبئی -1 سعودی عرب -2 چائنا +3 جاپان +4 لندن -5 امریکہ -10 زمین مشرق سے مغرب کی طرف ایک منٹ میں 32 کلومیٹر کے حساب سے سورج سے آگے نکل جاتی ہے سورۃ آل عمران میں ارشاد ہے۔

"تولج اللیل فی النہار تولج النہار فی اللیل"

کا ذکر ہے خداوند متعال رات کو دن میں اور پھر دن کو رات میں کھینچ دیتا ہے۔ 24 گھنٹے کے اندر زمین کی گردش روزانہ اپنا دن رات کا چکر پورا کر لیتی ہے۔ اذانیں اور پانچوں نمازیں اللہ اکبر کی صدائیں بلند کرتی رہتی ہیں اور یوں بہت سے مسائل ہو جاتے ہیں۔ اذان وقت کا تعین کرتی ہے صبح کی اذان سوتوں کو جگاتی ہے۔ موذن کی اذان جہاں تک جاتی ہے وہ اشیاء اس کی مغفرت کی دُعا کرتی ہیں اُسے جملہ نمازیوں کے برابر ثواب ملتا ہے

**یسبح لہ ما فی السموٰات و ما فی الارض**

تصدیق ہوتی ہے البتہ تھوڑا سا امتیاز ہے۔

الفاظ و معانی میں تفاوت نہیں لیکن
ملا کی اذان اور مجاہد کی اذاں اور

زمین کا قطر 12756 میل یا 20408 کلومیٹر ہے جس پر دوسو سے زیادہ مما لک بکھرے پڑے ہیں

57 مما لک مسلمانوں کی کثیر وقلیل تعداد کی نشان دہی کرتے ہیں جبکہ ہر ملک میں مسلمان موجود ہے یہی وجہ ہے مسلمان (شیعہ۔ سنی۔ وہابی) اذان سناتا ہے اور ہر غیر مسلم سنتا ہے۔ اللہ اکبر ہر کان میں پہنچتا ہے۔

### دوسرا مرحلہ

**(بحر الکاھل)** زمین صرف ایک چوتھائی ہے باقی تین حصے پانی ہی پانی ہے جس میں مما لک جزیرے اور جزیرہ نما آبادیاں اپنی سرحدی وجود کے ساتھ قائم ہیں جہاں ان کی تہذیب وثقافت رواں دواں ہے۔

اذان دُنیا بھر میں مقررہ وقت پر صدائے تکبیر بلند کرنے والی عربی آواز ہے جو دوسری زندگی میں سب کی زبان ہے اور اس دُنیا میں بحر الکاہل کے مشرقی حصے (جاپان) سے بحر الکاہل کے مغربی حصے (امریکہ) تک 12800 کلومیٹر کا سفر روزانہ طے کرتی ہے۔ مختلف ملکوں اور مختلف زبانیں بولنے والوں کی جغرافیائی حدود سے گزرتی ہوئی ساڑھے نو گھنٹے میں گلوب کے ایک کونے سے دوسرے کونے تک پہنچ جاتی ہے۔

اس وقت دُنیا کی آبادی میں پونے سات ارب بنی آدم سانس لے رہے ہیں اور رازق حقیقی کا رزق کھا رہے ہیں اس کے سورج کی حرارت سے فائدہ اُٹھا رہے ہیں اور اس کی پیدا کردہ آکسیجن کے سہارے جی رہے ہیں ان سب تک توحید رسالت اور ولایت کا پیغام پہنچانا نماز کا فریضہ ہے اور نماز کا مقدمہ اذان ہے یہ مقدس کلمات مسلم، غیر مسلم سب کے لیے مشعل راہ ہیں اور مومن کو خصوصی ہدایت ہے

مجھے ہے حکم اذاں لا الٰہ الا اللہ

بحر الکاہل کے پانیوں سے یعنی انڈونیشا کے مشرقی جزائر سے شمالی نصف کرّے کے عین مشرق سے نورانی سحر طلوع ہوتی ہے۔ اور بندہ مومن کو دعوت دیتی ہے کہ اُٹھو وضو کرو اور حی وقیوم کا نام لو کہو اللہ اکبر۔۔۔ مسلمانان عالم کے ذہن میں رہے کہ صبح کی اذان کی پاکیزہ ابتدا اہل تشیع مسلمان موذن اپنے اوّل وقت کے مطابق کرتا ہے پھر اہل حدیث مسلمان اور اس کے بعد ایک توقف سے اہل تسنن مسلمان اپنی اذان دیتا ہے یہ اذان علی الصبح انڈونیشیا کے مشرقی حصے، کوریا اور جاپان کے ملحقہ علاقوں کی مسجدوں میں گونجتی ہے جملہ مسلمانوں تمام کلمہ گو مرد، زن کو عبادت الٰہی کیلئے اور دیگر مذاہب کے افراد کو اپنی پوجا پرستش اور گیان

دھیان کیلئے آمادہ کرتی ہے۔ نیز یاد دلاتی ہے کہ اپنے معبود حقیقی کی نوازشات کا شکرادا کرو انڈونیشا کے مغربی جزائر سے گزر کر ملائشیا، سنگاپور اور تھائی لینڈ کے مسلم عبادت خانوں میں گونجتی ہے ایک گھنٹہ بعد ملایا کے جزائر سے ہوتے ہوئے ساٹرا اور جاوا والوں کو مژدہ بیداری سناتی ہے۔

## تیسرا مرحلہ

(**بحرہند**) چائنا، برما، بنگلہ دیش کی بلند و بالا مساجد میں اللہ اکبر کی با عظمت آواز اہل خطہ کو صانع ازلی کا تعارف کراتی ہوئی۔ By Air آگے بڑھتی جاتی ہے۔ اور نوید صبح سناتی ہے ازیں بعد وسطی روس، کلکتہ سے سری لنکا اور سیلون تک نورانی صبح دُنیا کو منور کررہی ہوتی ہے ممبی پہنچنے کے بعد پورے بھارت میں اذانیں مسلم ہندو پارسی سکھ عیسائی زرتشتی بدھ کو صدائے حق سے روشناس کراتی ہیں اور باور کراتی ہیں۔

بنی آدم اعضائے یک دیگر اند
کہ در آفرینش زیک جوہر اند

قارئین حضرات و حاضرات کی کامل توجہ کیلئے بتاتا چلوں کہ مسلسل دو گھنٹے سے صبح کی اذانیں ہورہی ہیں اور نور صبح خدا کی زمین کو روشن کرتا جارہا ہے۔

اَب پاکستان۔ افغانستان اور مسقط منور ہورہے۔ سری نگر اور سیالکوٹ بیک وقت اذانیں ہوتی ہیں جو سبق سکھا رہی ہیں کہ آزاد کشمیر اور مقبوضہ کشمیر کے حق پرست مسلمان ایک ہی وقت میں رب ذوالجلال کے سامنے بڑی عاجزی سے سر بسجود ہوتے ہیں اور کہتے ھیں۔ **اللھم تقبل منا**

اگلا قدم ایران۔ مشہد مقدس، ترکمانستان، تازقستان کویت اور عمان کی طرف جلوہ افروز ہوتا ہے۔

40 منٹ بعد کوئٹہ کراچی اور گوادر کی باری آتی ہے۔

اذان کو اپنے مبداء سے سفر کرتے ہوئے اب چوتھا گھنٹہ ہے کہ عراق عرب ترکی، یمن متحدہ امارات اردن ہنگری اُسٹریا اور بحرین تک جلال خداوندی آگاہ کرتے جارہا ہے۔

## اذان کا بیان

ابوعبداللہ محمد بن بطوطہ مراکش (طنجہ) کا رہنے والا عالم اہل سنت اور عظیم سیاح گذرا ہے۔ 600 سال قبل سیر و سیاحت کرتا اپنے قافلے کے ساتھ مکہ معظمہ اور پھر نجف اشرف کا رُخ کیا۔ رجب کے مہینے میں بحرین سے گزرا اور قطیف کے مقام پر ظُہر کا اذان کا وقت ہوا تو متوجہ ہوا جب موذن اشھد ان علی ولی اللہ یہ پہنچا تو یہ چونک اُٹھا اور استفسار کیا۔

لوگوں نے بتایا کہ بحرین میں قطیف اور دمام کے مقامات پر شیعہ مسلمانوں کی آبادیاں ہیں یہ ان کی اذان ہے۔ بہت متاثر ہوا جب ''حی علی خیر العمل'' سنا اور چونکہ نجف اشرف جانے کا قصد تھا 27 رجب کو وہاں پہنچا روضہ مبارک حضرت علی علیہ السلام یہ پہنچا اور لیلۃ الحیا کا معجزہ دیکھ کر دنگ رہ گیا۔ پورا معجزہ پڑھنے کیلئے مفاتیح الجنان اُردو ترجمہ صفحہ نمبر 300 حافظ ریاض حسین نجفی پرنسپل جامع المنتظر پڑھ لیجئے

## چوتھا مرحلہ

(**بحراوقیانوس**) اذان کی پرواز پانچویں گھنٹے میں داخل ہوچکی اور پندرہ طول بلد کا فاصلہ طے ہوچکا ہے۔ شام مصر۔ سوڈان، لبنان، ترکی یوگنڈا اور زائر میں صبح کی نورانی کرنیں پھوٹ رہی ہیں۔ مشرقی ترکی کا پورا حصہ اٹلی، جرمن، سویڈن Good Morning کے زون میں ہیں۔

اس کے بعد باری آتی ہے۔ لبیا۔ ٹیونس، یونان، فرانس، سپین، مالی، مراکو، گھانا یہ اذان کے سفر کا چھٹا گھنٹہ تھا براعظم ایشیا کا سفر ہوچکا براعظم افریقہ کی منازل طے ہوچکیں، براعظم یورب نے نیم خوابی کے عالم میں صبح گزار دی اور اب ساڑھے نو گھنٹے بعد براعظم امریکہ طلوع فجر کا منتظر ہے۔ شمالی امریکہ، کینیڈا اور وینز ویلا کے مسلمان اپنی مسجدوں میں صبح کی اذان سن رہے ہیں جنوبی امریکہ میں کولمبیا، برازیل، اور پیراگوئے میں یہی کیفیت ہے۔

## پانچواں مرحلہ

(**جنوبی نصف کرہ**) کراہ ارض دو حصوں میں منقسم ہے۔ جنوبی نصف کرے میں براعظم اسٹریلیا ہے۔ ہمارا غروب کا وقت ان کا طلوع کا ہوتا ہے یوں وہاں کے مسلمانوں کیلئے تسمانیہ نیوزی لینڈ اور جزائر فجی میں بھی وقت معین پر اذانیں ہوتی ہیں۔ اتنے میں انڈونیشیا جہاں سے اذان صبح کا آغاز ہوا تھا ظہر کا وقت ہوجاتا تا پھر ایک اذان چل پڑتی ہے۔ علی حذا الحقیقت 24 گھنٹے میں کوئی ایسا وقت نہیں جب کائنات کا ذرہ ذرہ یہ صدا نہ سن رہا ہو۔ اللہ اکبر اللہ، اکبر اللہ اکبر یہ ایک بین ثبوت ہے ہر ذی شعور انسان کیلئے

**خوشخبری** مومنین عالم کو آگاہ کرنا چاہتا ہوں کہ پوری دُنیا میں صبح کی اذان کی ترتیب میں اولیت اہل تشیع کو ہے اس کے بعد دیگر اہل اسلام کی اذانیں ہوتی ہیں یوں اذان شہادت توحید، رسالت اور امامت کرہ ارض میں اللہ اکبر۔ محمد رسول اللہ اور علی ولی اللہ، علی حجۃ اللہ کا شیریں پیغام کانوں تک پہنچاتی رہتی ہے۔ ۱۸ ذی الحجہ ۱۰ ہجری میں من کنت مولا کا مژدہ سنانے کیلئے بغیر میڈیا کے یہی حکمت عملی استعمال کی گئی تھی اور فی زمانہ علی کرم اللہ وجہ کی امامت کا یقین دلانے کیلئے اذان 24 گھنٹے دُنیا میں ایک ترتیب کے ساتھ سفر کرتی سنائی دیتی ہے یہ اس بات کا پیش خیمہ ہے کہ ایک اور آواز بھی آنے والی ہے اور وہ آواز بھی امامت کی ہوگی جبکہ ظلم و تشدد کو ختم کرکے **یملاء الارض عدلا و قسطا** کا دور دورہ ہوگا

# "استخراج اسم اعظم"

تحریر و تحقیق
**راجا افتخار حسین جفار**
خاص برائے
امامیہ جنتری ۲۰۱۵

مکان نمبر A-12، سروے نمبر 553 عقب مرکزی امام بارگاہ جعفر طیار سوسائٹی ملیر کراچی، پاکستان 0333-2312068
021-34117872 Web:www.faizrohani.com.Email:info@faizrohani.com

قارئین امامیہ جنتری: اسم اعظم کے سلسلے میں گوناگوں روایات ملتی ہیں اور اُن سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ جو شخص اس اسم سے باخبر ہو نہ صرف اسکی دُعا قبول ہوتی ہے بلکہ یہ فیض بھی اُٹھاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کے حکم سے عالم طبیعت میں تصرف بھی کر سکتا ہے۔ اور اہم کام انجام دے سکتا ہے۔ اس بارے میں کہ اللہ کے ناموں میں سے اسم اعظم کون سا ہے۔ بہت سے علمائے اسلام نے بحث کی ہے اور زیادہ تر مباحث جس محور کے گرد گھومتی ہے وہ یہ ہے کہ اللہ کے ناموں میں سے وہ اس نام کا سراغ لگائیں جو یہ عجیب اور عظیم خاصیت رکھتا ہو۔ لیکن ہم یہ سمجھتے ہیں کہ ہمیں اس بات کی طرف زیادہ توجہ دینی چاہیے کہ ہم ایسے نام اور صفحات کا پتہ لگائیں کہ جن کے مفہوم کو اپنانے سے ہم ایسا روحانی کمال حاصل کریں جس سے وہ آثار مرتب ہوں۔ بالالفاظ دیگر اصل مسئلہ اُن صفحات کو اپنے آپ میں پیدا کرنا ہے۔

ہر چیز کے واسطے مناسبت ہی ایسی چیز ہے جو خیر لاتی ہے اور نقصان کو دفع کرتی ہے۔ حاجات اور ضروریات زندگی اور خوشنودی اللہ کیلئے اسم الٰہی ہی کا استخراج ہی وہ کام ہے جس سے دنیاوی حاجات پوری ہوتی ہیں اور روحانی مدراج طے ہوتے ہیں جو موافق اسم اعظم علم جفر کے ذریعے سے ہو وہ مثل سیف قاطع اور برق سالع ہے۔ اس کے ذریعے سے بحکم الٰہی جلد از جلد مراد حاصل ہوتی ہے۔ خالق کائنات سورۂ اعراف آیت ۱۸۰ اور سورۂ بنی اسرائیل کی آخری آیت **وَلِلّٰهِ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى فَادْعُوْهُ بِهَا** میں فرماتا ہے۔ یعنی خدا کے اسمائے الحسنٰی کے ذریعے دُعا کرو جب انسان ایسے اسم کے ساتھ دُعا کرے جو اسم مطلوب ہے تو وہ جلد قبول ہوگی۔

کیونکہ ہر اسم اپنے اندر ایک خاص صفت رکھتا ہے۔ اللہ پاک کی اس صفت کے واسطے سے دُعا کرنا یا خاص متخرجہ اسم کے واسطے سے دُعا کرنا ہی مناسبت ہے۔ قائد علم جفر کے مطابق اسم اعظم استخراج کرنے کیلئے تین حروفوں کی ضرورت ہوتی ہے یعنی حرف مستوی، حرف دلیلی اور حرف سری کے مطابق اسم اعظم ہو اور اسکا ورد کیا جائے اور اس کے ذریعے سے دُعا مانگی جائے تو جلد از جلد قبول ہوتی ہے۔ اگر ایک اسم الٰہی نہ مل سکے تو دو یا تین استخراج کر کے ورد کرنا چاہیے۔ تاکہ اس اسم اعظم کی برکت سے ہر ایک کام چاہے وہ کام تسخیر کا ہو یا حصول رزق کا ہو یا حصول ملازمت ہو یا شفاء از موذی امراض ہو یا حصول مراد ہو، یا دافع بلا و مصیبت ہو یعنی کسی بھی قسم کا ہو تو اس طرح سے استخراج کئے گئے اسم اعظم سے مکمل فوائد حاصل ہوتے ہیں۔ طریقہ یہ ہے کہ اپنے نام یا کام کے نام یا حصول مقصد کے لئے تین حروف استخراج کر کے یعنی مستوی، دلیلی یا سری ان حروف کے موافق اسمائے الٰہی نکال لیں اور پھر اس کے عدد کے مطابق آپ اسکو پڑھیں یا اپنے نام کے اعداد کے مطابق پڑھیں ہر ایک مطلب و مقصد آسان ہو جائے گا۔ ہمیشہ یاد رکھیں کہ عدد کے مطابق اسم اعظم پڑھنا نہایت ہی ضروری شرط ہے۔ نہ کم ہونا چاہیے اور نہ زیادہ ہونا چاہیے اب میں آپ کو چند مثالوں سے سمجھانے کی کوشش کرتا ہوں۔ مثلاً اسم محمدؐ ہے۔ قائدے کے مطابق تین حروف استخراج ہوئے۔ م، ح۔ ر اس اسم سے یہ حروف برآمد ہوئے اور اسمائے الٰہی میں سے جب میں نے اسم مغنی کا استخراج کیا تو اس سے بھی یہی تین حروف برآمد ہوئے یعنی م، ح، ر پس معلوم ہوا کہ یہ اسم موافق طبع باطن کے نکلا ہے۔ عدد اس اسم کے ۱۱۰۰ ہیں لہذا جب صاحب نام اس اسم مغنی کا ورد اس کے اعداد ۱۱۰۰ کے مطابق پڑھنا شروع کرے گا تو جلد از جلد غنی ہو جائے گا۔ اس کے علاوہ اگر وہ کسی دوسرے اسم کا ورد کرے گا تو اس سے اس قدر جلد فیضیاب نہ ہو سکے گا جس قدر اسم مغنی سے فوائد حاصل ہونگے میں نے قارئین امامیہ جنتری کے لئے یہ قوائد سخت محنت سے مرتب کئے ہیں۔

جو لوگ ان قوائد کو سمجھ جائیں ہرگز ہرگز کسی جاہل اور نا اہل کو ان قوائد کی تعلیم نہ کریں ورنہ اس کا وبال ان کی گردن پر ہوگا۔ میں بری الذمہ ہوں نیز راز کا فاش کرنا جاہل اور نا اہل کو تعلیم کرنا سخت ترین گناہ کبیرہ ہے۔ اس قاعدہ کی توضیع اسطرح ہے۔ ہر ایک اسم یا نام کا پہلا حرف مستوی کہلاتا ہے اور جب اس اسم کے اعداد کو منازل قمر کے اعداد پر تقسیم کیا جائے اور باقی عدد کو ابجد قمری پر تقسیم کیا جائے تو وہ تعداد جس حرف پر ختم ہوگی وہ حرف دلیلی ہوگا۔ اور پھر اس حرف دلیلی کے اعداد کو 28 پر تقسیم کریں تو جو باقی رہے اس کو حروف ابجد پر تقسیم کیا جائے تو وہ تعداد جس حرف پر منتہی ہو تو وہ حرف سری ہوگا۔

مثال نمبر ۱: نام احمد کا پہلا حرف الف ہے۔ یہ حرف مستوی ہوگا۔ احمد کے عدد ۵۳ ہیں ان اعداد کو ۲۸ پر تقسیم کیا جو باقی بچے ۲۵ اور پچیسواں حرف ذ ملا جو حرف دلیلی کہلائے گا۔ عدد اس حرف کے ۷۰۰ ہیں ان اعداد کو ۲۸ پر تقسیم کیا تو باقی صفر بچا اس لئے ہم اسے ۲۸ ہی گنے گے۔ اور ۲۸ کا حرف غ ملا جو سری کہلائے گا۔ اب نام احمد کے حرف مستوی، سری اور دلیلی یہ ہوئے ا، ذ، غ

مثال نمبر ۲: اسم محمد کی دے رہا ہوں۔ نام محمد کا پہلا حرف م مستوی کہلائے گا نام کے اعداد ۹۲ ہیں ان کو ۲۸ پر تقسیم کیا باقی بچا عدد ۸ ۔ اب ابجد قمری میں

میں آٹھواں حرف ' ح ' ملا کیونکہ ۸ عدد ۲۸ پر تقسیم نہیں ہو سکتا اس لئے عدد ۸ کو ۲۸ سے تفریق کیا تو باقی بچا عدد ۲۰ اور بیسواں حرف " ر " ملا۔ اس قاعدے سے فائدہ اُٹھانے کیلئے میں نے آپ کیلئے بڑی محنت سے یہ جدول ۹۹ اسمائے الحسنٰی کی تیار کردی ہے۔ آپ اس جدول پر پوری نظر کریں اور تینوں حروفوں کے اعداد کے موافق اسم الٰہی نکالیں لیں۔ یعنی ایسا اسم لیں جس سے یہ تینوں حروف پیدا ہوئے ہوں۔ اسمائے الحسنٰی میں اسم مغنی کے یہ حروف برآمد ہوئے ہیں۔ اگر ایسا اسم نہ ملے تو دو یا تین اسموں کو ملا کر ایسی طرح حروف پیدا کیئے جائیں جن اسماء سے وہی تین حروف نکلیں جو نام سے نکلے ہیں تو ان اسماء کو تقوئی، طہارت اور خلوص نیت کے ساتھ پڑھیں۔ اگر ہمت ہو تو نکات نکال کر عمل میں شامل کرلیں۔ تو ہر مطلب ایسی اسم سے پورا ہوگا۔ جب کوئی کام پڑے تو اس اسم کے ذریعے سے مدد مانگو ضرورت آپ کی پوری ہوگی۔ اللہ تعالیٰ سورۂ طلاق میں فرماتا ہے۔

" وَمَنْ يَّتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجاً لا ه وَّ يَرْزُقْهُ وَمِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ ه

ترجمہ: " یعنی جو شخص اللہ تعالیٰ سے تقوئی کرتا ہے اللہ اس کے واسطے ہر ایک تنگی سے نکلنے اور باہر آنے کا راستہ صاف کر دیتا ہے اور ایسی جگہ سے رزق دیتا ہے جہاں اسکا گمان بھی نہیں ہوتا۔" عین اسی طرح اس قاعدہ علم جفر سے آپ آیات قرآن حکیم اور سورتوں کے اعداد سے حرف مستوی، دلیلی اور سری نکال کر مطابق قاعدہ علم جفران کے اسمائے الحسنٰی باطنی نکال سکتے ہیں جن آیات یا سورۃ کے اعداد آپ کے نام کے اعداد سے موافق ہونگے وہ آیت یا سورۂ آپ کے لئے اسم اعظم ہے اور اسم اعظم کا کام دے گی۔ مثلاً بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے اعداد ۷۸۶ ہیں۔ قاعدے کے مطابق جب ہم نے حرف باطن نکالے تو باطنی حروف ب، ب، ض ملے ہیں۔ اس شخص کیلئے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اسم اعظم ہوگی جس کے نام کے حروف یہ ہونگے۔ آیت سلام قولاً من رب رحیم کے اعداد ۸۱۸ اور آیت کے باطنی حروف س، و، ت ہیں۔ جس شخص کے نام سے یہی باطنی حروف پیدا ہونگے تو اس کے لئے یہ آیت سلام قولاً من رب رحیم اسم اعظم ہوگی۔ اسی طرح اگر آپ کو خالق کائنات نے ہمت دی ہے؟ تو آپ دیگر آیات اور سورتوں کے اعداد نکال کر ان سے کام لے سکتے ہیں۔

میں اب آپ کو اسم اعظم سے کام لینے کا عام سا طریقہ بتا رہا ہوں۔ مثلاً مدیر اعلیٰ امامیہ جنتری آغا افتخار حسین کے نام کے اعداد ۱۴۱۰ ان کے نام کا پہلا حرف الف ہے جو حرف مستوی کہلائے گا اور اعداد ۱۴۱۰ کو ۲۸ پر تقسیم کیا تو باقی بچا ۱۰ ابجد قمری میں عدد ۱۰ کا حرف "ی" ملا اب یہ حرف "ی" ۲۸ پر تقسیم نہیں ہو سکتا اس لئے ۲۸ سے حرف "ی" کے اعداد ۱۰ کو تفریق کیا تو باقی بچا ۱۸ اور ابجد قمری میں اٹھارواں حرف ص ملا جو حرف سری ہے۔ اب افتخار حسین کے نام کے تین حرف ملے یعنی حرف مستوی " ا "، دلیلی " ی " اور حرف سری " ص "۔ ا، ی، ص اور جب ہم نے اسمائے الحسنٰی کی جدول پر نظر کی تو افتخار حسین کا اسم اعظم اسم ذات " اللہ " نکلا جس کے اعداد ۶۶ ہیں اب افتخار حسین اپنی زندگی میں کائنات کا ہر کام جو شرعاً جائز ہو اسم ذات " اللہ " سے لے سکتے ہیں۔ اسی طریقے سے حرف طالب اور اسم کا ایک ہونے کی وجہ سے مزاج ایک ہو جاتا ہے۔ اور رجعت بھی نہیں ہوتی دنیاوی تدبیروں میں موافقت اور موانست ہی وہ تدبیر ہے جو حصول کامیابی کیلئے اشد ضروری ہے۔ اس کی کلید میں نے آپ کو دے دی ہے اور ننانوے اسمائے الحسنٰی کی جدول بڑی محنت سے آپ کیلئے تیار کردی ہے اگر آپ کے نام کے حروف اس جدول سے نہ ملیں تو آپ باقی اسمائے الحسنٰی سے خود نکال لیں کیونکہ بعض دُعاؤں میں اللہ تعالیٰ کے ایک ہزار نام ہیں۔ آپ کو محنت کرنا پڑے گی تلاش بسیار کے بعد جو کامیابی آپ کو ملے گی کائنات میں اسکی کوئی قیمت نہیں ہے سمجھ لیں کہ آپ کے ہاتھ بہت ہی بڑا علم کا خزانہ آ گیا ہے۔ ننانوے اسمائے الحسنٰی کی جدول صفحہ ۳ پر درج ہے اگر مضمون کی کوئی جز سمجھ نہ آئے تو وضاحت جوابی لفافے سے مفت حاصل کریں یا بذریعہ فون رابطہ کریں۔ خالق کائنات اگر آپ کو کامیابی عطاء فرمائے تو بانی امامیہ جنتری آغا نثار احمد مرحوم کیلئے مغفرت کی دُعا کریں اور مجھ ناچیز وحقیر اور آغا افتخار حسین، علی فرزاد اور متعلقین جنتری کیلئے دُعائے صحت اور درازی عمر کیلئے دُعا کریں۔ **نوٹ**: اسمائے الحسنٰی کی جدول امامیہ جنتری کے صفحہ نمبر 3 پر درج ہے۔

# دعائے قربانی

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ اِنِّيْ وَجَّهْتُ وَجْهِيَ لِلَّذِيْ فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ حَنِيْفًا مُسْلِمًا وَّمَا اَنَا مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ اِنَّ صَلٰوتِيْ وَنُسُكِيْ وَمَحْيَايَ وَمَمَاتِيْ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَبِذٰلِكَ اُمِرْتُ وَاَنَا مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ اَللّٰهُمَّ مِنْكَ وَلَكَ بِسْمِ اللّٰهِ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ

☆ اس کے بعد جانور کو ذبح کرنا شروع کرے اگر خود اکیلا قربانی دے رہا ہو تو یہ الفاظ کہے اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنِّيْ اور اگر چند آدمیوں سے مل کر قربانی کی ہو تو اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنَّا کہے۔ ☆ اگر کسی دوسرے شخص کی طرف سے ہو تو اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنْهُ کہے اگر کئی دوسرے افراد کی طرف سے ہو تو اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنْهُمْ کہے۔ بہتر ہے کہ مِنِّيْ - مِنَّا - مِنْهُ - مِنْهُمْ کی جگہ ان لوگوں کا نام لیا جائے۔ بشکریہ نوائے صالحین (مؤلف شیخ سلطان محمود)

# روحانی فیض فضیلت و خواص ''آیت الکرسی''

سیّد مبارک حسین کاظمی شاہ صاحب R-31 فیز II ڈیلکس گارڈن ابوالحسن اصفہانی روڈ کراچی

## روحانی، جسمانی، مالی مشکلات کے حل کے لیے مجرب

★ آیت الکرسی بے شمار فضائل و برکات کی حامل ہے آیت الکرسی کی عظمت کے سبب سترہ ہزار (۱۷۰۰۰) فرشتے اس کے ساتھ نازل ہوتے ہیں ۔ یہ آیت سدرۃ القرآن کہلاتی ہے۔ ★ حضرت ابوذر غفاریؓ نے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سوال کیا کہ سب سے عظیم آیت قرآن شریف کی کونسی ہے تو سرکارِ ختمی المرتبت نے فرمایا '' آیت الکرسی''۔ ★ امام حضرت علیؑ اور امام محمد باقرؑ سے منقول ہے جنابِ رسولِ خدا کا ارشاد گرامی ہے کہ '' آیت الکرسی'' کے مقابلے میں قرآن شریف میں کوئی آیت نہیں۔ ★ سورۃ البقرہ قرآن شریف کا سب سے طولانی سورہ ہے اور سورۃ البقرہ کی سب سے بڑی آیت '' آیت الکرسی '' ہے اور اس کی فضیلت اس بنا پر ہے کہ اس میں توحید کے بارے میں اہم امور بیان ہوتے ہیں۔ ★ جنابِ امیر المومنینؑ کا فرمان ہے کہ اگر مسلمان کو معلوم ہو جائے کہ آیت الکرسی کی کیا فضیلت ہے تو وہ اس کے پڑھنے سے کسی وقت غافل نہ رہے۔ ★ تمام علوم باطنی میں آیت الکرسی کا حصار سب سے موثر ترین شمار کیا جاتا ہے۔ ★ حضرت امام علیؑ کا ارشاد ہے کہ آیت الکرسی بعد نماز فریضہ پڑھنے والوں کو بہشت میں داخل ہونے سے کوئی اور مانع نہ ہوگا۔ ★ جابرؓ نے پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کی ہے کہ آیت الکرسی بعد نماز فریضہ پڑھنے والے پر خدا نظر۔ لطف اور رحمت فرماتا ہے اور ثواب عظیم عطا کرتا ہے۔ اور آیت الکرسی کے ہر حرف سے ایک فرشتہ پیدا کریگا جو پڑھنے والے کیلئے قیامت تک تسبیح خدا کریگا۔ ★ اسمائے الٰہی میں '' یاحی یاقیوم'' کو تمام روحانی سلاسل میں اسم اعظم مانا جاتا ہے۔ آیۃ الکرسی کی ابتداء میں ہی دونوں اسمائے الٰہی موجود ہیں۔ ★ اسم ذات اللہ کے بعد اسمائے صفات '' یاحی یاقیوم'' کی نورانیت میں کوئی شبہ نہیں ہے۔ ★ امام محمد باقرؑ کا ارشاد ہے کہ جو شخص آیت الکرسی ایک مرتبہ روزانہ پڑھے گا وہ فقر سے امان میں رہے گا۔ ★ حضرت امیر المومنینؑ اور تمام آئمہ معصومین کا فرمان ہے کہ '' یاحی یاقیوم'' اوّل وآخر درود کے بعد ان دونوں اسمائے الٰہی کا تسلسل وردِ حاجت روائی، وسعت رزق تحفظ جان و مال اور کامیابی کیلئے مجرب ہے۔ ★ حضرت عیسیٰؑ ایک دن میں ہزاروں مریضوں کو تندرست کردیتے تھے۔ انکا وردِ یہی '' یاحی یاقیوم'' تھا۔ ★ حضرت امام محمد باقرؑ سے روایت ہے کہ ہر وضو کے بعد '' آیت الکرسی'' پڑھنے سے خدا چالیس سال کی عبادت کا ثواب عطا فرماتا ہے۔ اور اس کے چالیس درجات بلند کئے جاتے ہیں۔ ★ حضرت امام باقرؑ کا ارشاد گرامی ہے کہ جو ایک مرتبہ '' آیۃ الکرسی'' پڑھے گا خداوند عالم اس کی ہزار بلاؤں کو دفع کریگا۔ ★ اپنی حفاظت کیلئے آیت الکرسی سات بار پڑھیں یعنی دائیں، بائیں آگے، پیچھے، اوپر اور نیچے اور ساتویں مرتبہ اپنے اوپر دم کریں جب آپ گھر سے باہر جائیں گے تو فرشتے آپ کی حفاظت کریں گے اور اگر آیۃ الکرسی کو لکھ کر یا اس کا نقش پاس رکھنے سے خودکش حملوں اور ناگہانی موت سے محفوظ رہیں گے۔ ★ حضرت امیر المومنینؑ کا ارشاد گرامی ہے کہ ردِ بلا، پریشانیوں مشکلات اور اضطراب میں رسولِ خدا '' یاحی یاقیوم'' پڑھتے تھے اور مصیبت اور پریشانیوں سے نجات ملتی تھی۔ ★ دل پریشان رہتا ہو، طبیعت میں بے چینی رہتی ہو تو روزانہ پانچ مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر پانی پر دم کر کے دُعا مانگ کر پانی پی لیا کریں انشاء اللہ یہ کیفیت جاتی رہے گی۔ ★ بچے جب بھی گھر سے باہر جائیں ایک مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر بچوں پر پھونک دیا کریں، نظر بد نہ لگے گی اور اگر لگ گئی ہو تو اس کے اثرات ختم ہو جائیں گے۔ ★ حضرت امام رضاؑ کا ارشاد گرامی ہے سوتے وقت ایک مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے گا تو وہ کبھی مرض فالج میں مبتلا نہ ہوگا۔ ★ آیت الکرسی لکھ کر یا اس کا نقش گلے میں یا بازو پر باندھنے سے دُشمن / حاسد / سحر / جادو / جنات اور شیاطین سے محفوظ رہیں

گے۔★عوام / لوگوں / محفلوں / آفس میں عزت واحترام ہونے کیلئے روزانہ گیارہ مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ لیا کریں۔★جو شخص آیۃ الکرسی کو اپنا ورد بنالے وہ شیطان کے شر سے محفوظ رہتا ہے۔ دُشمنوں / حاسدوں سے بچا رہتا ہے۔★ہر فریضہ نماز کے بعد آیۃ الکرسی پڑھنا بہت بڑا ثواب ہے۔★جنگل، بیابانوں، سنسان جگہوں سے اگر آپ کا گذر ہو تو سر پر ہاتھ رکھ کر آیۃ الکرسی کا ورد کرتے رہیں تو وہاں سے بخیریت گذر جائیں گے۔★جو شخص آیۃ الکرسی کو روزانہ سو مرتبہ پڑھے گا تو اس کو پوری عمر کی عبادت کا ثواب عطا ہوگا۔★آیۃ الکرسی لکھ کر یا اسکا نقش بچے کے گلے میں ڈالیں بچہ اگر روتا ہو تو رونا ختم ہوجائیگا۔ اور ہر قسم کے ضرر سے امان میں رہے گا۔★امتحان میں کامیابی کیلئے گھر سے جاتے وقت گیارہ مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھنے سے انشاء اللہ کامیابی ملے گی★نماز فجر کے بعد سات مرتبہ پڑھنے سے ہر قسم کے ضرر و نقصان سے محفوظ رہیں گے اور روزی کے دروازے تمام دن کھلے رہیں گے

★جب گھر سے باہر جائیں اور دروازے پر تالا لگائیں تو اس پر ایک مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کر دیا کریں انشاء اللہ گھر چوروں اور ڈاکوؤں سے محفوظ رہے گا۔★دکان میں لکھ کر یا گھر کی دیوار پر لٹکا دیں تو باعث برکت اور باعث حفاظت ہے۔★آیت اللہ کشمیری فرماتے ہیں کہ آیت الکرسی "ھم فیھا خالدون" تک اکیس ۲۱ مرتبہ روزانہ پڑھنا قوت حافظہ کیلئے انتہائی نفع بخش ہے۔★روزانہ نماز فجر کے بعد ایک ہزار ایک (۱۰۰۱) مرتبہ "اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ" کا پڑھنا نورانیتِ قلب کیلئے خاص طور سے نفع بخش ہے۔★اگر پیٹ درد یا تکلیف رہتی ہو تو جب بھی پانی یا کوئی مشروب پئیں تو سات مرتبہ

"بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ" پڑھ کر پانی پر دم کر کے یا مشروب پر پی لیا کریں۔ انشاء اللہ جلد ہی یہ کیفیت ختم ہوجائیگی۔★جنابِ رسولؐ خدا سے منقول ہے کہ جو شخص آیت الکرسی روزانہ پابندی سے پڑھے گا تو خداوند عالم اس کے قلب کو حکمت، ایمان، خلوص، توکل اور وقار سے بھر دیگا۔★اگر آیۃ الکرسی کو "خالدون" تک پڑھ کر اور سات دن تک گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کریں تو بخار سے نجات ملے گی اور شفایابی ہوگی۔★حافظہ قوی کرنے کیلئے آیۃ الکرسی کو زعفران سے چینی کی پلیٹ پر لکھیں اور زبان سے چاٹیں سات دن تک عمل کریں انشاء اللہ حافظہ قوی اور تیز ہوگا۔★فراخی رزق کیلئے ہر فریضہ نماز کے بعد آیت الکرسی پڑھ لیا کریں روزی رزق میں اضافہ اور وسعت رزق کی دُعا مانگیں انشاء اللہ رزق میں اضافہ ہوگا۔★کسی بھی سواری پر سوار ہوتے وقت آیۃ الکرسی پڑھی لی جائے تو انشاء اللہ بخیریت منزل پر پہنچے گی اور کوئی حادثہ پیش نہ آئے گا۔★حفاظت جان و مال اور دُشمن کے شر سے بچنے کیلئے گیارہ مرتبہ روزانہ آیت الکرسی "وَهُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ" تک پڑھیں اوّل اور آخر درود کے ساتھ دُعا مانگ لیا کریں۔★جو شخص ہر فریضہ نماز کے بعد پڑھے گا خدا اس پر کبھی عذاب نازل نہ کریگا اور نظر رحمت سے اس کو دیکھے گا اور اس پر تونگری کے دروازے کھول دیگا۔★آیۃ الکرسی لکھ کر یا اس کا نقش بچوں کے گلے میں ڈالیں نظر بد، خواب میں ڈرنا، رونا، وبائی امراض، حادثات، جادو، سحر، شیطان، جنوں، دُشمنوں اور حاسدوں سے محفوظ رکھے گا۔ نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۱۶ 8 | ۵۱۹ 11 | ۵۲۲ 14 | ۵۰۹ 1 |
| ۵۲۱ 13 | ۵۱۰ 2 | ۵۱۵ 7 | ۵۲۰ 12 |
| ۵۱۱ 3 | ۵۲۴ 16 | ۵۱۷ 9 | ۵۱۴ 6 |
| ۵۱۸ 10 | ۵۱۳ 5 | ۵۱۲ 4 | ۵۲۳ 15 |

★آیۃ الکرسی لکھ کر یا اسکا نقش مولود کے گلے میں ڈالیں مولود ہر آفت، بیماری اور نظر بد سے محفوظ رہے گا۔ قبر پر پندرہ مرتبہ آیۃ الکرسی گیارہ مرتبہ سورۂ توحید پڑھ کر دُعائے مغفرت کرنے سے مرحوم کیلئے باعثِ مغفرت اور اپنے لئے سعادتِ دارین کا ذریعہ ہے۔★جو شخص ہر نماز کے بعد اٹھارہ مرتبہ "وَهُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ" پڑھے، باعث طول عمر اور وسعت معاش میں اثر عظیم رکھتا ہے۔★آیۃ الکرسی کا روزانہ اکیس مرتبہ پڑھنا قوت حافظہ بڑھانے اور قرآنی سوروں کو یاد کرنے کیلئے انتہائی مجرب ہے۔★جو شخص مرنے سے پہلے آیت الکرسی پڑھے گا وہ بہشت میں اپنی جگہ دیکھ لے گا۔★ہر روز جو شخص بعد نماز فجر و عشاء آیت الکرسی پڑھے گا تو وہ چور، ڈاکو اور آتش زدگی سے محفوظ رہے گا۔★مولائے کائنات امیر المومنینؑ فرماتے ہیں کہ غزوۂ بدر کے وقت میں نے ایک وقت پر چاہا کہ حضور اکرمؐ کو دیکھوں کہ آپ کیا کر رہے ہیں جب پہنچا تو دیکھا کہ آپ سجدے میں ہیں اور بار بار کہہ رہے ہیں۔★حضرت امیر المومنینؑ فرماتے ہیں کہ رسولؐ خدا کو منبر پر کہتے سنا کہ جو شخص نماز واجب کی تعقیبات میں آیت الکرسی پڑھے گا تو کوئی چیز اس کے اور جنت کے درمیان حائل نہ ہوگی۔ اور سیدھا جنت میں جائیگا۔ جو شخص ہر فریضہ نماز کے بعد آیت الکرسی پڑھے گا اس کی نماز قبول ہوگی۔

# حضرت امام زین العابدین علیہ السلام کے رسالۂ حقوق کا ترجمہ مع شرح

مرسلہ: سیّد بابر حسین رضوی۔ کراچی
0313-2009666

حضرت امام زین العابدین علیہ السلام کے آثار میں سے ایک بڑی قیمتی چیز جو باقی رہ گئی وہ آپ کا ''رسالۂ حقوق'' ہے۔ اس رسالے کو ابنِ شعبۃ الحرانیؒ نے اپنی کتاب ''تحف العقول'' میں تفصیل کے ساتھ اور شیخ صدوقؒ نے ''مَنْ لا یحضُرہُ الفقیہ'' ''خصال'' اور ''امالی'' میں قدرے اختصار کے ساتھ ذکر فرمایا ہے۔

''رسالہ حقوق'' کا ترجمہ (مع شرح) قارئین کرام کی خدمت میں پیش کیا جارہا ہے۔

## (ترجمہ وشرح) ''رسالہ حقوق''

**حقِ خدا** خداوندِ عالم کا حق اُس کے بندوں پر یہ ہے کہ اُس کی عبادت کریں اُس کے سوا کسی کو بھی معبود قرار نہ دیں۔ (کیونکہ سب سے زیادہ خطرناک بات یہ ہے کہ لوگ اپنے نفس کو اپنا معبود بنا لیتے ہیں پھر جو حکم اُن کا نفس دیتا ہے اُس پر عمل کرتے ہیں، اور خدائے تعالیٰ کے حکم کو پسِ پشت ڈال دیتے ہیں۔ مثلاً اذان شروع ہوئی، لوگ اپنی باتوں میں مصروف رہے۔ کیونکہ نفس یہ کہتا ہے کہ ابھی ضروری نہیں ہے کہ فوراً نماز کے لیے جائیں بلکہ ابھی بہت وقت باقی ہے کسی وقت بھی پڑھ سکتے ہیں۔ پتہ چلا کہ یہاں پر نفس کارفرما تھا، خدا کارفرما نہیں تھا۔ اسی بات کو خدا نے قرآن میں اِن الفاظ میں ارشاد فرمایا ہے کہ:

'اَرَءَیْتَ مَنِ اتَّخَذَ اِلٰھَہٗ ھَوٰىهُ ط اَفَاَنْتَ تَکُوْنُ عَلَیْهِ وَکِیْلاً o

پارہ 19 (سورۂ الفرقان آیت ۴۳)

یعنی (اے میرے حبیبؐ!) کیا آپؐ نے اُسے دیکھا کہ جس نے اپنی خواہش نفس کو اپنا معبود بنالیا ہے؟ پھر بھلا آپؐ اُس کی طرف سے اُس کے وکیل (کارساز یا شفاعت کرنے والے، کیونکر ہو سکتے ہیں)

اسی بناء پر اللہ نے کلمہ میں لَآ اِلٰهَ پہلے کہلوایا، تاکہ سارے معبودوں سے بیزاری اختیار کر لے پھر کہے۔ اِلَّا اللّٰہُ ورنہ اُس کلمہ گو نے اپنے اصل معبود کو معبود قرار نہیں دیا بلکہ اُس کا معبود وہی ہے جس کی اطاعت کرتا نظر آتا ہے) اگر خلوص سے خدا کی عبادت کرینگے تو وہ اُن کی دُنیا و آخرت دونوں کو سنوار دے گا۔

**حقِ نفس** نفس کا حق انسان پر یہ ہے کہ اُس کو خداوند عالم کی عبادت میں لگاؤ۔ (اور اُس سے ایسا سخت کام نہ لو کہ جس کی وجہ سے وہ اُس سے بیزار ہو جائے۔ کیونکہ امیر المومنین علیہ السلام نے فرمایا کہ: ''دل کبھی مائل اور کبھی اُچاٹ ہو جاتے ہیں۔ لہٰذا جب مائل ہوں، اُسوقت اُنہیں مستحبات کی بجا آوری پر آمادہ کرو اور جب اُچاٹ ہوں تو صرف واجبات پر اکتفاء کرو۔''

☆ دوسری جگہ آپؑ نے یہ بھی ارشاد فرمایا:

''قُلُوْبُ الرِّجَالِ وَحْشِیَّةٌ فَمَنْ تَاَلَّفَهَا اَقْبَلَتْ عَلَیْهِ o''

''یعنی لوگوں کے دل صحرائی جانور (کے مثل ہوتے) ہیں جو اُن کو سدھائے گا اُس کی طرف جھکیں گے۔''

**حقِ زُبان** زُبان کا حق انسان پر یہ ہے کہ وہ اُس کو برائی اور بیہودہ گوئی سے روکے اچھی باتوں کے لیے اُسے استعمال کرے۔ اور ایسی بات نہ کہے کہ جس میں کوئی فائدہ نہ ہو لوگوں کے ساتھ نیکی اور خوبی کا سلوک کرو۔

(کیونکہ امیر المومنین علیہ السلام نے فرمایا کہ: ''منافق کی زبان اُس کے دل کے آگے اور مومن کی زبان اُس کے دل کے پیچھے ہوتی ہے۔ کیونکہ منافق بے سوچے سمجھے جھٹ سے ایسی بات کہہ دیتا ہے جو کسی کو بُری لگے لیکن مومن سوچ سمجھ کر بات کرتا ہے۔''

☆ اور اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ:

''یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لِمَ تَقُوْلُوْنَ مَا لَا تَفْعَلُوْنَ o'' کَبُرَ مَقْتًا عِنْدَ اللّٰہِ اَنْ تَقُوْلُوْا مَا لَا تَفْعَلُوْنَ o'' ''یعنی: اے ایمان والو! تم ایسی بات کیوں کہتے ہو جس پر تم خود عمل نہیں کرتے۔ اللہ کے نزدیک یہ بات نہایت بُری اور ناپسندیدہ ہے کہ تم زبان سے وہ کچھ کہتے ہو جو تم خود نہیں کرتے۔''

**حق گوش** کان کا حق یہ ہے کہ کسی کی غیبت نہ سنو، بلکہ اُس کو تمام حرام چیزوں (غنا و موسیقی۔ گانے بجانے) وغیرہ سے محفوظ رکھو اور اُس کو مواعظہ حسنہ، ذکرِ خدا اور رسولؐ اور ائمہ طاہرینؑ سننے کے لیے استعمال کرو۔

(اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ:

"وَإِذَا قُرِئَ الْقُرْآنُ فَاسْتَمِعُوا لَهُ وَأَنصِتُوا لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُونَ O" یعنی: جب قرآن پڑھا جائے تو اُس کو خاموشی سے سنتے رہو تا کہ تم پر رحم کیا جائے (یا رحمت نازل کی جائے)۔" پارہ 9 اعراف 204

☆ امیر المومنین علیہ السلام نے فرمایا: "جب کوئی بات سنو تو جھٹ سے اُس پر عمل نہ کرو جب تک اس کی تحقیق و تصدیق نہ کرلو۔" پھر فرمایا جب کوئی حدیث سنو تو اُسے عقل کے معیار پر پرکھ لو، صرف نقلِ الفاظ پر بس نہ کرو کیونکہ علم کے نقل کرنے والے تو بہت ہیں اور اُس میں غور و فکر کرنے والے کم ہیں۔"

**حقِ چشم** یعنی آنکھ کا بھی حق ہے، وہ یہ ہے کہ اُس کو حرام چیزوں کی طرف نہ دیکھنے دو (یعنی کسی نا محرم عورت یا مرد کو نہ دیکھو۔ ایک دفعہ اگر اچانک نظر پڑ جائے تو دوبارہ نہ دیکھو اور نظریں جھکا لو) اور عبرت انگیز مناظر دیکھ کر عبرت حاصل کرو۔

(یعنی: کسی عجیب الخلقت انسان کو دیکھو تو فوراً اللہ کا شکر یہ ادا کرو کہ پالنے والے میں ایسا نہیں ہوں۔ میرے ہاتھ پاؤں ٹیڑھے نہیں ہیں میرے جسم کے تمام اعضاء درست اور سالم ہیں، دونوں آنکھیں، کان وغیرہ صحیح ہیں۔ کسی فٹ پاتھ پر سونے والے کو دیکھو تو شکر یہ ادا کرو، کہ ہمارے پاس کم از کم معمولی سا مکان تو ہے، کسی بھوکے کو ہوٹل کے سامنے بیٹھا ہوا دیکھو (جو اس بات کا منتظر ہے کہ کوئی ہمیں کھانا کھلا دے) شکر یہ ادا کرو اور اُس سے عبرت حاصل کرو کہ ہم ایسے نہیں ہیں۔ عزت کے ساتھ اپنے گھروں میں بیٹھ کر اپنے اہل و عیال کے ساتھ حلال کا کھانا کھاتے ہیں۔)

**حقِ دست** (ہاتھوں کا حق) یہ ہے کہ اُن سے فعلِ حرام انجام نہ دو۔

(حضور اکرمؐ نے ارشاد فرمایا: "مسلمان وہ ہے جس کے ہاتھ اور زبان سے لوگ محفوظ رہیں)

(اور قیامت کے دن یہی ہاتھ ہماری ساری رُو داد اللہ تبارک و تعالیٰ کے سامنے بیان کر دیں۔ جن کو در حقیقت ہم بظاہر اپنے ہاتھ کہتے ہیں، یہ بھی تو اپنے نہیں ہیں اصل میں یہ اللہ تعالیٰ کے لاؤ لشکر ہیں جو دُنیا میں تمہارے فرمانبردار اور اطاعت گذار ہیں۔ چاہے کسی پر ان سے بندوق چلا کر قتل کر دو، یا کسی دُکھی کی مدد کرو۔ لیکن ہاتھ منع نہ کریں گے۔ جناب امیر المومنینؑ نے فرمایا: "اَعْضَاؤُكُمْ شُهُودُهُ وَجَوَارِحُكُمْ جُنُودُهُ O" یعنی: تمہارے ہی اعضاء اُس کے سامنے گواہ بن کر پیش ہوں گے اور تمہارے ہی ہاتھ پاؤں اُس کے لشکر ہیں۔" اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ: "تُكَلِّمُنَا أَيْدِيهِمْ" "اُن کے ہاتھ ہمیں (سب کچھ بتا دیں گے)۔

**حقِ پاء** (پاؤں کا حق) یہ ہے کہ حرام جگہوں پر مت جاؤ بلکہ صراط مستقیم پر گامزن رہو۔ اور اس بات سے ہوشیار رہو کہ کوئی تمہیں صراط مستقیم سے منحرف نہ کرنے پائے۔

(حرام جگہوں سے مراد یہ ہے کہ ایسے مقام پر نہ جاؤ جن کے بارے میں اللہ نے منع فرمایا ہے۔ اُس طرف قدم مت بڑھاؤ جہاں گناہ سرزد ہونے کا اندیشہ ہے، کسی کو قتل کرنے، کسی کا مال لوٹنے، کسی کی حق تلفی کرنے یا حرام کی روزی۔ "وَتَشْهَدُ أَرْجُلُهُم بِمَا كَانُوا يَكْسِبُونَ" (سورۂ یٰسین آیت نمبر)

یعنی: "اور اُن کے پاؤں اُس کی گواہی دیں گے جو کچھ اُنہوں نے اُن کے ذریعہ سے کمایا ہوگا۔" اس لئے نیک کاموں میں قدم بڑھاؤ۔)

**حقِ شکم** (پیٹ کا حق) یہ ہے کہ اس کو حرام چیزوں سے پُر نہ کرو اور ضرورت سے زیادہ نہ کھاؤ۔

(کیونکہ جو لوگ حلال رزق حاصل کر کے ضرورت سے زیادہ، بھوک ہے دو روٹیوں کی، اور کھا لی جاتیں تین روٹیاں تو نتیجہ سب کو معلوم ہے۔" (بدہضمی اور حکیم ڈاکٹر) اسی لیے امیر المومنین علیہ السلام نے فرمایا: "اتنا کھانا کھاؤ کہ بھوک بھی مٹ جائے اور پیٹ بھرا ہوا بھی محسوس نہ ہو۔ کھانے کے بعد پانی کی جگہ معدے میں چھوڑ دو۔" تاکہ سستی پیدا نہ ہو۔ شکم پُری کے بعد سستی پیدا ہونا لازمی ہے اور صحت کا راز یہ ہے کہ (کم خوردن، کم خفتن، کم گفتن) کے مقولے پر عمل کرتے رہو۔ علاوہ ازیں اللہ تعالیٰ نے فرمایا: "اے لوگو! جو کچھ بھی زمین میں حلال اور پاک (روزی) ہے، اُسے کھاؤ اور (حرام چیزیں کھا کر) شیطان کے نقشِ قدم پر نہ چلو، بیشک وہ تمہارا کھلم کھلا دُشمن ہے۔"

(سورۂ بقرۃ آیت ۱۶۸)

**حقِ عورت** (شرمگاہ کا حق) یہ ہے کہ اُس کو زنا، فحشا اور منکر سے محفوظ رکھو۔

(قرآن مجید میں زانی مرد اور زانیہ عورت کیلئے بہت ہی سخت سزا آتی ہے۔ ارشاد ہوا کہ: "اَلزَّانِيَةُ وَالزَّانِي فَاجْلِدُوا كُلَّ وَاحِدٍ مِّنْهُمَا مِائَةَ جَلْدَةٍ ص وَّلَا تَأْخُذْكُم بِهِمَا رَأْفَةٌ فِي دِينِ اللَّهِ إِن كُنتُمْ تُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ ج وَلْيَشْهَدْ عَذَابَهُمَا طَائِفَةٌ مِّنَ الْمُؤْمِنِينَ"

(سورۂ نور نمبر ۲۴ آیت نمبر ۲)

یعنی: ("زنا کرنے والی عورت اور زنا کرنے والے مرد، ان دونوں میں سے ہر ایک کو سو سو کوڑ مارو اور اگر تم خدا اور روزِ آخرت پر ایمان رکھتے ہو تو حکم خدا کے نافذ کرنے میں تم کو اُن کے بارے میں کسی طرح کا رحم و ترس کا لحاظ نہ

ہونے پائے۔ اوران دونوں کی سزا کے وقت مومنین کی ایک جماعت کوموجود رہنا چاہئے۔")

**حقِ نماز** (نماز کا حق) یہ ہے کہ یہ جان لو کہ نماز خداوند عالم کے حضور میں حاضر ہونا ہے۔ خداوند عالم کی عظمت وجلالت کے سامنے کھڑا ہونا ہے اور جب تمہیں اِس بات کا یقین ہوجائے گا توتم اِس طرح سے کھڑے ہوگے کہ جس طرح سے ایک معمولی سا غلام ایک عظیم ترین بادشاہ کے سامنے کھڑا ہوتا ہے اور اس وقت تمہاری تمام تر توجہ اُس مالکِ حقیقی کی طرف ہی ہوگی۔"

(خداوندِ عالم کا ارشاد ہے کہ: "یٰبَنِیۡۤ اٰدَمَ خُذُوۡا زِیۡنَتَکُمۡ عِنۡدَ کُلِّ مَسۡجِدٍ
(سورۃ نمبر ۷ الاعراف آیت نمبر ۳۱)

یعنی: "اے آدمؑ کے بیٹو! ہر نماز کے وقت بن سنور کے نکھر جایا کرو۔"

امام حسینؑ نماز کے وقت بہت ہی نفیس کپڑے زیب تن فرمایا کرتے تھے۔

جب کسی نے دریافت کیا کہ اس زینت کا کیا سبب ہے؟ تو آپؑ فرماتے ہیں کہ: "اِنَّ اللہَ جَمِیۡلٌ وَّیُحِبُّ الۡجَمَالَ"

یعنی: "اللہ تعالیٰ خود حسین وجمیل ہے اس لیے وہ زینت وجمال کو پسند فرماتا ہے۔"

یوں بھی اگر غور وفکر سے کام لیا جائے تو معلوم ہوگا کہ یہ بھی اللہ تعالیٰ کی نعمت کی ناشکری ہے کہ اُس نے ہمیں اچھے لباس کے مہیا کرنے کی توفیق عطا فرمائی، مال عطا فرمایا۔ اُس مال سے اپنی مالی حیثیت کے مطابق لباس نہ پہنیں۔ یا اگر عمدہ لباس پہن بھی لیں تو صرف گھر سے باہر جانے ہی میں استعمال کریں۔ اپنے دفاتر جاتے وقت، کسی شادی یا دیگر محافل میں تو عمدہ لباس زیب جسم کریں لیکن جس اللہ نے یہ سب کچھ عطا فرمایا ہے۔ جب اُس کی بارگاہ میں حاضری دیں تو گھر میں پہننے والے میلے یا گھٹیا کپڑے پہنیں، کچھ لوگ تو صرف بنیان اور تہمند میں بھی نماز پڑھنے میں کوئی عیب نہیں جانتے۔ یہ اللہ کی عطا اور خود اللہ کی کس قدر بے قدری ہے۔

☆ سرکارِ رسالتؐ نے فرمایا: "اے ابوذرؓ نماز پڑھتے ہوئے یہ خیال کیا کرو کہ میں خداوند عالم کے سامنے کھڑا ہوا ہوں اور اُسے اپنے سامنے دیکھ رہا ہوں۔ اگر تم اُسے نہیں دیکھ رہے ہو تو وہ تمہیں ضرور دیکھ رہا ہے۔

☆ حضوریٔ قلب کے لیے یہ ضروری ہے نماز پڑھتے وقت جو سورۃ پڑھ رہے ہو اُس کے معانی کی طرف توجہ ہونی چاہئے۔ (باقی آئندہ انشاءاللہ)

مرسلہ: سیّد بابر حسین رضوی۔ کراچی۔ 0313-2009666

# قرآن مقدس کا قلب سورۃ یٰسٓ کی کرامت

تحریر: بزرگ روحانی محقق آغا حسنین احمد 0300-6802983/0331-7560412

ہر سال امامیہ جنتری لاہور کے لیے ایسا مضمون لکھتا ہوں جو عام فہم ہوتا ہے کہ سب مومنین ومومنات آسانی سے استفادہ کر سکیں۔ قرآن مقدس 30 پاروں اور 114 سورتوں پر مشتمل ہے اکمل واصدق ہے لاریب فیہ ہے۔ دمن بلاغت پارہ نمبر 22 کی سورۃ یٰس کی نمبر 36 کی کل آیات 83 ہیں ان میں 7 مبین ہیں۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم (شروع کرتا ہوں نام اللہ کے جو بہت مہربان اور رحم والا ہے) (1) یٰس، والقرآن الحکیم (2) انک لمن المرسلین (3) اے یٰس قسم ہے محکم قرآن کی یقیناً آپ بھی رسولوں میں سے ہیں۔ صفحات میں گنجائش نہیں کہ قرآن میں کئی جگہوں پر اللہ نے قسمیں کیوں اٹھائیں؟ قرآن مقدس: کلام اللہ جو بذریعہ وحی حضرت محمدؐ رسول رحمت خاتم الانبیاء پر نازل ہوا۔ ماہ مقدس رمضان کی لیلۃ القدر میں نزول کا آغاز ہوا۔ قرآن کے لفظی معنی ہیں، بہت زیادہ پڑھی جانے والی کتاب۔ سورۃ یٰس کو قلب قرآن بھی کہتے ہیں۔ سورۃ یٰس کو یاسین یا یٰسین لکھنا پڑھنا غلط ہے۔ قلب کے معنی ہیں ضمیر، من، دل، وسط، باب۔ سورۃ یٰس کا قلب سورۃ فاتحہ ہے، سورۃ فاتحہ کا قلب بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ہے۔ بسم اللہ کا قلب ب ہے ب کا قلب نیچے والا نقطہ ہے۔ امیر المومنین مولائے متقینؑ نے فرمایا بسم اللہ کی ب کا نیچے والا نقطہ میں علیؑ ہوں۔ نقطہ آغاز علم ہے بلا فصل نقطے ملتے ہیں تو حرف بنتا ہے حروف کے اجتماع سے لفظ بنتا ہے الفاظ کے اجتماع سے فقرے اور فقروں کے اجتماع سے قرآن بنا ہے۔ قرآن پاک کی کئی سورتوں کے آغاز میں حروف مقطعات ہیں ان حروف کو الگ الگ پڑھا جاتا ہے مثلاً کھیعص کاف ہا یا عین صاد یٰسٓ بھی انہی حروف مقطعات میں سے ہے ان حروف کے معنی صرف محمدؐ و آل محمد معصومین علیہم السلام منصوص من اللہ کو معلوم ہیں۔ کرامت کے معنی ہیں بزرگی، بڑائی، فضیلت بخشش سخاوت، خوبی، عمدگی۔

## ترکیب عمل سورۃ یٰس

بعد نماز صبح یا بعد نماز مغربین عشا کے باوضو مصلّٰی یا جائے نماز پر بیٹھ کر سورۃ یٰس کی تلاوت شروع کریں مع بسم اللہ آیت نمبر 12 اول مبین تک تلاوت کر کے پھر یٰس سے شروع کر کے آیت نمبر 17 کی دوسری مبین تک تلاوت کریں۔ پھر یٰس سے شروع کر کے آیت نمبر 24 کی تلاوت تیسری مبین تک تلاوت کریں۔ پھر یٰس سے شروع کر کے آیت نمبر 47 کی تلاوت چوتھی مبین تک تلاوت کریں۔ پھر یٰس سے شروع کر کے آیت نمبر 60 کی پانچویں مبین تک تلاوت کریں پھر یٰس سے شروع کر کے آیت نمبر 69 کی چھٹی مبین تک تلاوت کریں پھر یٰس سے شروع کر کے آیت نمبر 77 کی ساتویں مبین تک تلاوت کریں۔ بارگاہ خداوندی میں بتوسل چہاردہ معصومینؑ اپنے مقصد کی دعا کریں اور منت مانیں کہ مقصد پورا ہونے پر مکمل سورۃ یٰس کی تلاوت الیہ ترجعون تک کرونگا یا کرونگی۔ یہ 7 دن کا عمل ہے ہر مومن ومومنہ کو دعوت ہے پڑھنے کا کوئی خوف خطرہ (Reaction) نہیں ہوگا۔ مجرب ہے کرامت ہوگی۔

حضور سرور کائنات خاتم الانبیاءؐ کا ارشاد پاک ہے جو آغاز دن میں سورۃ یٰس کی تلاوت کرے اس دن اسکی حاجت پوری ہوگی۔ احادیث میں اس سورۃ کے بہت سے فوائد بیان ہوئے ہیں سورۃ یٰس کی تلاوت کا ثواب پورے قرآن کی تلاوت کے برابر ہے۔ اس سورۃ کی تلاوت قاری کی مغفرت کا باعث ہے میں نے جو طریقہ لکھا ہے اس طریقہ تلاوت سے جادو، سحر، آسیب، پریشانیوں سے نجات، ناحق قید سے رہائی، حصول روزگار، اولاد کی تعلیم، ناگہانی آفات سے بچاؤ اور خواہشات کی تکمیل میں مجرب ہے۔ جو کرم فرما تلاوت کا عمل نہ کر سکیں وہ سورۃ یٰس کی پالش لوح وردشدہ مجھ سے طلب کریں ہدیہ -/600 روپے مضمون کا کوئی جز سمجھ نہ آئے تو فون یا خط سے رابطہ کریں۔ ماہنامہ روحانی فیض ہر ماہ مفت حاصل کرنے کے لیے اپنا نام اور ڈاک کا مکمل پتہ SMS کریں یا خط لکھیں



## سورۂ اخلاص کا خاص الخاص عمل

دو رکعت نماز پڑھیں ہر رکعت میں سورۂ الحمد کے بعد 101 مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھیں۔ پھر نماز ختم کر کے سجدہ میں 11 مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھیں پھر سجدے کے بعد تشہد میں 11 مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھیں۔ اسی طرح 11 مرتبہ یہ عمل کریں۔ پھر 11 مرتبہ درود پاک پڑھیں پھر 11 مرتبہ استغفار پڑھیں۔ 11 منٹ تک رو رو کر آنکھیں پرنم کر کے 11 منٹ تک دعا مانگیں اور اپنے مقصد کی کامیابی کے دعا مانگیں۔ عمل صبح شام کر سکتے ہیں۔ کسی بزرگ سے سنا ہے کہ یہ عمل بزرگ جنات بھی کرتے ہیں۔ مشکل کشائی کا بہترین عمل ہے۔ ہر مومن کو میری طرف سے اجازت ہے۔ سورۃ الحمد اور دعائے کمیل سے شفائے امراض کے لیے رابطہ کریں۔ منجانب: محمد علی کملی چک 3/4L تحصیل احمد پور سیال ضلع جھنگ۔ فون 0332-6996581

## تسبیح اسمائے حسنیٰ

شر جنات کے خوف واذیت سے محفوظ رہنے کے لئے وقتاً فوقتاً 70 مرتبہ ان اسماء کا ورد کرنا ڈھال کا درجہ رکھتا ہے

يَا حَافِظُ يَا حَفِيْظُ يَا رَقِيْبُ يَا مُهَيْمِنُ يَا نَاصِرُ يَا قَوِيُّ

# اصدق واکمل قرآن مقدس کی آیات سے حصول مقاصد

تحریر: آغا جعفر حسین سٹیلائیٹ ٹاؤن احمد پور شرقیہ نمبر 5 ضلع بہاولپور Ph: 0300 7807248, 0312 7807248, 0331 8000134

آسمانی کتب میں سے قرآن مقدس کا دعوی ہے کہ لَا رَطْبٍ وَّلَا يَابِسٍ اِلَّا فِيْ كِتٰبٍ مُّبِيْنٍ O کوئی تر وخشک نہیں جسکا اس کتاب ظاہر میں میں ذکر نہ ہو اور فِيْهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ لوگوں کے لیے شفاء ہے۔ اور لکلّ داء اور اسی قرآن مقدس میں ہر درد کی دوا ہے۔ چودہ معصومین علیہم السلام راسخون فی العلم کی نسبت سے قرآن مقدس کی چند آیات لکھ رہا ہوں جو مجرب ومسلم ہیں۔ آپ بلاشک وشبہ استفادہ کریں اور اسکے صلہ میں امامیہ جنتری کے بانی آغا نثار احمد مرحوم کی مغفرت کی دعا کریں اور میرے والد بزرگوار محقق قبلہ آغا حسنین احمد صاحب کی صحت وسلامتی کے ساتھ درازی عمر کی دعا دیں اور اللہ پاک ہمارے ملک پاکستان کو سلامت رکھے۔ ہر آیت سے قبل اول وآخر درود پاک اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ 11 بار ضرور ورد کریں۔

آیت سے قبل ایک بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھیں۔ یہ عمل باوضو عشا کو مکمل کریں مسلسل 40 شب تک۔

| نمبر | آیت قرآنی | مقصد | تعداد |
|---|---|---|---|
| 1 | قُلْ رَّبِّ زِدْنِيْ عِلْمًا | حصول علم | 144 بار |
| 2 | لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ O | تسخیر خلق | 108 بار |
| 3 | اِفْتَحْ اَبْوَابَ فَتْحِكَ لِيْ يَا مُفَتِّحَ الْاَبْوَابِ | فتحیابی | 74 بار |
| 4 | نِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ قَرِيْبٌ O | امداد ربی | 218 بار |
| 5 | قَدْ شَغَفَهَا حُبًّا | حب | 182 بار |
| 6 | وَاِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ فَاللّٰهُ خَيْرٌ حٰفِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ O | حفظ وامان | 92 بار |
| 7 | وَاللّٰهُ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الرَّزَّاقُ ذُو الْقُوَّةِ الْمَتِيْنُ O | فراخی رزق | 106 بار |
| 8 | وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ | شفاء از مرض | 101 بار |
| 9 | حَاجَةً فِيْ نَفْسِ يَعْقُوْبَ قَضٰىهَا O | من پسند شادی | 36 بار |
| 10 | يُغْنِهِمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ | غناء | 36 بار |
| 11 | رَبِّ هَبْ لِيْ مِنْ لَّدُنْكَ ذُرِّيَّةً طَيِّبَةً اِنَّكَ سَمِيْعُ الدُّعَآءِ O | حصول اولاد | 38 بار |
| 12 | وَاللّٰهُ غَالِبٌ عَلٰى اَمْرِهٖ O | غلبہ | 111 بار |
| 13 | يَا قَاهِرُ ذُو الْبَطْشِ الشَّدِيْدِ اَنْتَ الَّذِيْ يُطَاقُ اِنْتِقَامَهٗ O | دفع دشمن | 99 بار |
| 14 | سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ O | حفظ جادو | 51 بار |

بعد تکمیل ورد آیات دعا کے لیے دونوں ہاتھ میانہ بلند کر کے یہ دعا ایک بار ضرور پڑھیں اور بارگاہ خداوندی میں مقصد عرض کریں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّاَنْتَ الْمَحْمُوْدُ وَبِحَقِّ عَلِيٍّ وَّاَنْتَ الْاَعْلٰى وَبِحَقِّ فَاطِمَةَ وَاَنْتَ فَاطِرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَبِحَقِّ الْحَسَنِ وَاَنْتَ الْمُحْسِنُ وَبِحَقِّ الْحُسَيْنِ وَاَنْتَ قَدِيْمُ الْاِحْسَانِ وَبِحَقِّ تِسْعَةِ الْمَعْصُوْمِيْنَ مِنْ ذُرِّيَّةِ الْحُسَيْنِ عَلَيْهِمُ السَّلَامُ O

نوٹ ہر ماہ کی 9 تاریخ کو لاہور اور ہر ماہ کی 10 تاریخ راولپنڈی میں بالمشافہ ملاقات کریں۔ ملاقات کی کوئی فیس نہیں ہے۔

# مجرب وظائف حضرت بی بی فاطمۃ الزاہرا سلام اللہ علیہا

سیّدہ صوفیہ نقوی: 042-37911884

## استغاثہ بحضور حضرت فاطمہ

بعداز غسل نصف شب دو رکعت نماز ادا کرے پھر تسبیح حضرت فاطمہؑ پڑھے اور نماز و تسبیح کا ثواب سیّدہ عالمینؑ کو ہدیہ کرے اسکے بعد درج ذیل کلمہ "استغاثہ" سجدے میں سر رکھ کر سو مرتبہ کہے پھر دائیں رخسار کو زمین پر رکھ کر سو مرتبہ یہی ذکر پڑھے پھر بائیں رخسار کو زمین پر رکھ کر سو مرتبہ یہی ذکر پڑھے پھر سیدھا سجدگاہ پر سر رکھ کر سو مرتبہ یہی ذکر پڑھے۔

**يَا مَوْلَاتِي يَا فَاطِمَةُ أَغِيثِينِي** (اے میری مخدومہ اے فاطمہؑ میری فریاد کو پہنچیں)

## نماز خوف

حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا سے روایت ہے کہ حضرت رسول خداؐ نے فرمایا کہ ہر قسم کے خوف اور بڑے وقت کے ازالہ کے لیے جبکہ وہ خوف زدہ ہو چار رکعت نماز دو، دو رکعت کر کے اس طرح بجالائے کہ ہر رکعت میں سورہ الحمد کے بعد سورۂ توحید پچاس مرتبہ پڑھے۔ حضرت فاطمہؑ ضمانت دیتی ہیں کہ وہ ہر قسم کے خوف سے محفوظ رہے گا۔

## حرز حضرت فاطمہ

یہ حرز جانی نقصان کا ضامن اور چار دیواری کا کام دیتا ہے جو کوئی اس کو جان کی ضمانت و حفاظت کے لیے لکھ کر باندھے یا سجدے میں سر رکھ کر پڑھ لے تو وہ ہر قسم کے جانی و مالی نقصان سے محفوظ رہے گا۔ تجربہ شدہ ہے

**بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ** اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے

**يَا حَيُّ يَا قَيُّومُ بِرَحْمَتِكَ أَسْتَغِيثُ فَأَغِثْنِي وَلَا تَكِلْنِي**

اے زندہ اے پائندہ تیری رحمت کے ذریعے فریاد کر رہا ہوں پس میری فریاد رسی کیجیے اور مجھے حوالے نہ کرنا

**إِلَىٰ نَفْسِي طَرْفَةَ عَيْنٍ وَأَصْلِحْ لِي شَأْنِي كُلَّهُ**

میرے نفس کے پلک جھپکنے جتنے (وقت) تک بھی اور میرے تمام حالات میں بہتری پیدا فرما

## اسرار قضائے حاجات

جو کوئی مہم حاجات رکھتا ہو تو وہ دو رکعت نماز ہدیہ برائے حضرت فاطمہؑ پڑھتے ہوئے قنوت میں یہ دعا پڑھے یقیناً اللہ تعالیٰ اُکی تمام حاجات پوری فرمائے گا۔

**اَللّٰهُمَّ بِفَاطِمَةَ وَأَبِيهَا وَبِفَاطِمَةَ وَبَعْلِهَا وَبِفَاطِمَةَ**

**وَبَنِيهَا وَبِفَاطِمَةَ وَالسِّرِّ الْمُسْتَوْدَعِ عَلَيْهَا اقْضِ**

**حَاجَتِي وَصَلَّى اللهُ عَلَىٰ مُحَمَّدٍ وَّآلِ مُحَمَّدٍ**

**ترجمہ** اے اللہ بنام فاطمہؑ اور ان کے باباؐ اور بنام فاطمہؑ اور ان کے شوہرؑ اور بنام فاطمہؑ اور انکے دونوں بیٹوںؑ کے اور اس راز کے جوان پر کھولا گیا میری تمام حاجات پوری فرما اور اللہ کی رحمت ہو محمدؐ و آلِ محمدؐ پر۔

## ہر بیماری سے شفاء کے لیے

بی بی پاک فاطمہؑ کا فرمان ہے کہ ہر بیماری سے شفا کے لیے نماز فجر کے بعد پانی پاس رکھ کر روزانہ سورہ دہر پڑھیں اور پانی پی لیں۔

## دعائے مغفرت

حضرت فاطمہؑ نے فرمایا جو شخص شب جمعہ میں مرحوم مومنین و مومنات کے لیے درج ذیل دعا پڑھے گا اُس پر جنت واجب ہو جائے گی۔

**اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ**

اے اللہ تو بخش دے تمام (مرحومین) مومنین و مومنات اور تمام مسلمان مردوں اور عورتوں کو۔

سیّدہ صوفیہ نقوی
(... ) شاہدرہ ٹاؤن لاہور 042-37911884

# عمل برائے زیارت نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

جو شخص خواب میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت سے مشرف ہونا چاہے تو اس کو چاہیے کہ دو رکعت نماز پڑھے اور ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد 100 مرتبہ سورۃ اخلاص یعنی (قل ھو اللہ شریف) پڑھے۔ جب نماز سے فارغ ہو جائے تو اس دعا کو 7 مرتبہ پڑھے اور کسی سے بات نہ کرے اور سو جائے۔ (دعا)

**يَا مُحْسِنُ يَا مُجْمِلُ يَا مُنْعِمُ يَا مُفْضِلُ أَرِنِي وَجْهَ حَبِيبِي وَنَبِيِّي مُحَمَّدٍ** صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

انشاءاللہ ضرور زیارت سے مشرف ہوگا۔ اس عمل کو پڑھتے وقت ان باتوں کا خاص خیال رکھنا ضروری ہے۔ عمل کرنے والے کا جسم پاک صاف ہو، کپڑے پاک ہوں الگ کمرہ ہو عطریات سے ہر چیز کو بسائے، اس عمل کو منگل ختم ہو کر بدھ کی شب کرے۔ انشاءاللہ پہلی شب میں ورنہ تین راتوں میں ضرور زیارت سے مشرف ہوگا۔

# بخت کشادگی، شادی خانہ آبادی، بوسیلہ بی بی پاک فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا

لعل بخش قلندری (روحانی عامل) 0308-6692514, 0301-4243709, 0336-9266110

بانی امامیہ جنتری آغا نثار احمد صاحب مرحوم اور اپنے پیر و مرشد قبلہ مولانا حافظ زوار حسین صاحب ڈھکو قلندری مرحوم کے بلندی درجات کیلئے سورہ فاتحہ اور دعائے مغفرت کی گذارش ہے اس کے ساتھ ساتھ محترم آغا افتخار حسین صاحب کا اور ان کے تمام احباب / کارکنان کا جو امامیہ جنتری شائع کرنے کے سلسلے میں خدمات سرانجام دے رہے ہیں اور قارئین امامیہ جنتری سب کا مشکور ہوں۔ اور سب کے لئے دعا گو ہوں۔

بخت کشادگی، شادی خانہ آبادی ہر بالغ شخص مرد عورت کی خواہش وضرورت ہے اور رب کریم نے نسل انسانی کا سلسلہ جاری رکھنے کا ایک ذریعہ بھی بنایا ہے۔ شادی خانہ آبادی نکاح کے بارے میں معصومین علیہ السلام کے بہت سے فرامین بھی ہیں۔

رب کریم وخالق نے حضرت آدم علیہ السلام کے لئے ان کی ساتھی حضرت بی بی حوا سلام اللہ علیہا کو خلق فرما کر دونوں کو اکٹھے کر دیا۔ ان دونوں کے دل ودماغ میں ایک دوسرے کیلئے آپس میں پیار محبت وانسیت رکھ دی۔ اور یہ بات وحی یا الہام کے ذریعہ ان تک پہنچوائی کہ آپ دونوں نے زندگی کیسے گذارنی ہے۔ تاکہ نسل آدم بڑے اور معاشرہ تشکیل پائے۔ وقت گذرتا گیا اولاد آدم پیدا ہوئی حضرت ھابیل اور قابیل پیدا ہوئے۔ ان کے لئے بھی رب کریم نے زندگی گذارنے اور نسل آگے چلانے کیلئے ساتھی عطا فرمائے مگر بات پسند اور ناپسند پر آگئی اور قابیل نے حضرت ھابیل کو قتل کر دیا۔ اس سے ایسی 2-3 بہت خاص باتوں کا پتہ چلتا ہے۔ جسے آج کل تقریباً اکثر لوگ نظرانداز کر دیتے ہیں۔

(1) کس کی شادی خانہ آبادی کس کے ساتھ ہوگی۔ اور؟ (2) کس عورت کے بطن سے کس مرد کی نسل آگے چلانی ہے۔؟ یہ بات قدرت نے اپنے اختیار میں رکھی ہے۔ اور اس معاملہ میں لڑکے یا لڑکی کی پسند یا ناپسند نہیں چلتی۔ پسند کی شادی مرضی کی شادی تب ہی ممکن ہے اگر قدرت کو منظور ہو۔ ورنہ ناممکن اور باعث فساد۔ **اور من پسند حسب خواہش شادی کروا دینے والوں کے سب دعوئے دھرے رہ جاتے ہیں** ۔(3) بعض مردوں اور بعض عورتوں کیلئے قدرت نے اس دنیا میں تنہا بغیر شادی خانہ آبادی کے زندگی گذارنا لکھا ہوتا ہے۔ مرد یا عورت خوب صورت ہوتے ہیں۔ خوب سیرت ہوتے ہیں۔ کنبہ خاندان قبیلہ اچھا ہوتا ہے۔ صاحب حیثیت بھی ہوتے ہیں۔ برسرروزگار ہوتے ہیں ہر طرح کے اچھے حالات بھی میسر ہوتے ہیں۔ شادی خانہ آبادی کی خواہش بھی رکھتے ہیں۔ اور اس کیلئے وہ خود ان کے والدین۔ بہن بھائی۔ رشتہ دار۔ دوست احباب سب کوشش کرتے ہیں کہ اس کی شادی کسی اچھی جگہ۔ پھر کسی جگہ۔ اور جب تھک جاتے ہیں تو پھر کسی بھی جگہ ہو جائے مگر سب بے کار جاتا ہے۔ اور ایسے مقدر والے مرد حضرات اور عورتیں ساری زندگی تنہا شادی کے بغیر ہی گذار کر اس دنیا سے رخصت ہو جاتے ہیں۔ ایسی بہت سی مثالیں ہر مذہب و ملک میں تقریباً ہر ایک کی نظر وعلم میں ہوں گی۔ کہ لاکھ کوششوں کے باوجود حتی کہ 50-60-70-80-90 سال کی عمر تک بھی ان کی شادی نہیں ہو پاتی۔ **پتہ چلتا ہے کہ شادی ضرور ہوگی کے اشتہارات دینے والوں کا یہ دعوی بھی غلط ہی ہوتا ہے۔**

قرآن کریم میں رب رحمٰن ورحیم نے کئی جگہ دعا مانگنے کا کہا ہے۔ کہ تم مجھے پکارو میں تمہاری پکار سنتا ہوں تم مجھ سے مانگو میں تمہاری حاجت روائی کرتا ہوں تم مجھ سے دعا مانگا کرو میں تمہاری دعائیں قبول کرتا ہوں۔ اور میں سب کو دیتا ہوں۔ امیر المومنین حضرت علی علیہ السلام کا فرمان ہے۔ رب کریم سے اچھے مقدر کی دعا مانگا کرو۔ دعا تقدیر مقدر کو بدل دیتی ہے۔ وگرنہ رب رحمٰن و رحیم بھی دعا مانگنے کا نہ کہتا۔ لہذا دعا ضرور مانگا کرو۔ رب کریم کی ذات پر ایمان وبھروسہ کرتے ہوئے اچھی تدبیر سے بھی برے حالات یا تقدیر کو بدلا جا سکتا ہے۔ بخت کشادگی، شادی خانہ آبادی کیلئے رب رحمٰن ورحیم کے اسمائے حسنی۔ قرآن کریم کی مقدس آیات۔ اور سب سے بڑھ کر اس کی خاص منتخب شدہ ذوات مقدسہ کا اگر وسیلہ پکڑا جائے تو رب کریم کی بارگاہ میں ضرور کامیابی ملتی ہے۔ اور دامن مراد ہاتھ آ جاتا ہے۔

درجہ بالا گذارشات کو مدنظر رکھتے ہوئے بخت کشادگی اور شادی خانہ آبادی کے لئے خاص وقتوں میں لوح تیار کی گئی ہے۔ جس کا عکس بھی دیا گیا ہے۔ تاکہ ضرورت مند دی گئی ہدایات کے مطابق اپنے لئے تیار کر کے اس کی برکات سے فائدہ اٹھا سکیں۔ اس لوح کا نام لوح بی بی پاک فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا / مخلوط سیارگان رکھا گیا ہے۔

اس لوح مبارکہ کی تیاری کیلئے رب رحمٰن ورحیم کے اسماء حسنی، یا مسھل (آسان کرنے والا) یا لطیف (لطف ومہربانی کرنے والا) یا معطی (عطا کرنے والا) (عطیہ کرنے والا) یا من خلق الزوجین الذکر والانثی (اے مرد اور عورت کا جوڑ پیدا کرنے والے) قرآن کریم کی سورۃ مبارکہ

یٰسین کی آیت نمبر 36 سبحن الذی خلق الازواج کلھا مما تنبت الارض و من انفسھم و مما لا یعلمون

اور سیدۃ النساء العالمین بی بی پاک فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا کے اسم گرامی سے مدد لی گئی ہے۔ رجال الغیب کا خیال رکھتے ہوئے شرف قمر۔ شرف زہرہ۔ شرف شمس یا مشتری کی تثلیث کے موقعہ پر تیار کی جائے تو بہترین رزلٹ ملتا ہے۔ سفید کاغذ پر زعفران سے لکھ کر گلے میں پہنیں۔ تانبا پر لکھ کر سونا پالش کروا کر گھر میں رکھیں۔ انشاء اللہ رب کریم کی مہربانی سے جلد بخت کشادگی، شادی خانہ آبادی کے اسباب مہیا ہو جائیں گے۔ اور رب کریم آپ کو اس مقصد میں کامیابی عطا فرمائے گا انشاء اللہ۔ اپنے لئے خود تیار کر کے استعمال میں لائیں۔ یا رابطہ کر کے ہمارے ادارہ سے حاصل کریں

**یا لطیف کے اعداد 129 یا معطی کے اعداد 129 یا مسہل کے اعداد 135 اسم مبارک بی بی پاک فاطمہ کے اعداد 1**

ترکیب استعمال کا پرچہ جوابی لفافہ بھیج کر منگوا سکتے ہیں۔ لعل بخش قلندری P-505 قلندری چوک گلی نمبر 7 منیر آباد متصل رضا آباد فیصل آباد

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۴۶ | ۳۹ | ۴۴ |
| ۴۱ | ۴۳ | ۴۵ |
| ۴۲ | ۴۷ | ۴۰ |

یا روفیائیل
ابو عبداللہ
المذھب
یا سرفیائیل
ابو ولید
سید الشمہورش




طالع سعلیط کلعلک کلع لللك ابرنا صبرنا صارنا صورنا

۷۸۶ اقسمت علیکم یا ملائکۃ المقربین یا ارواح العلویات و السفلیات و موکلات ھذ الوح و نقوش یاد کقغغائیل۔ یا القغغائیل۔ یا دلقغغائیل یا طلقغغائیل۔ یا حکتحغائیل۔ یا ھلقائیل۔ یا طکقائیل حامل لوح و نقوش کی پریشانیاں دور کرنے میں مدد کرو روزی رزق میں فراخی و برکت ہو قرض سے نجات ملے جلد باعزت بابرکت بخت کشادگی ہو بحق الاسمائے اعظم یا مسہل یا لطیف یا معطی و یا من خلق الزوجین الذکر و لانثی و آیت مقدسہ۔ سبحن الذی خلق الا زواج کلھا مما تنبت الارض و من انفسھم و مما لا یعلمون و بحق سیدۃ النساء العالمین بی بی پاک فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا۔ العجل الساعۃ الوحا اللھم اجعل لی من امری فرجا و مخرجا

**پشت**




یا مسہل۔ یالطیف۔ یامعطی۔ بحق سیدۃ النساء العالمین بی بی پاک فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا حامل لوح / نقش کی مشکلات آسان فرما روزی رزق میں برکت و فراخی ہو جلد باعزت بابرکت بخت کشادہ فرما اللھم اجعل لی من امری فرجا و مخرجا

## ہر قسم کی بندش کو توڑنے کے لیے اور مشکلات کا حل

2014 کی امامیہ جنتری میں عدد 4 کے اعمال شائع ہوئے تھے۔ جس سے ہزاروں افراد نے فائدہ اٹھایا۔ اب 5 سے 9 تک کے اعمال دیئے جاتے ہیں۔

**عدد 5 کے لیے** نِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ بمعہ اول و آخر 14 مرتبہ درود پاک بعد نماز فجر و نماز عشا 18 مرتبہ روزانہ 41 دن تک

**عدد 6 کے لیے** نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ قَرِيْبٌ **عدد 7 کے لیے** آیت الکرسی 304 مرتبہ مع اول و آخر درود پاک 7 مرتبہ 25 دن تک روزانہ بعد نماز عشا

**عدد 8 کے لیے** سورہ مزمل 17 مرتبہ بعد نماز صبح 35 مرتبہ بعد نماز عشا مع اول و آخر درود پاک مرتبہ 35 دن روزانہ

**عدد 9 کے لیے** اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا بعد نماز عشا 1233 مرتبہ مع اول و آخر درود پاک 9 مرتبہ 36 دن روزانہ **قاری منیر حسین محمدی**

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# نقش عین (ع) علیؑ

سیّد ضیاء حسین نقوی نزد امام بارگاہ حسینیہ شین باغ خورد تحصیل و ضلع اٹک
0301-7899755, 0321-5702541

امامیہ جنتری کے قارئین کے لئے ایک بے مثال نادر عمل و نقش پیش خدمت ہے۔ یہ درِ محمدؐ و آلِ محمدؐ کی گدائی کے طفیل ملا ہے۔ میں 1982ء سے مسلسل اپنے امامیہ کاروان زیارات کے ذریعہ ایران، عراق، شام کے مقدس مقامات کی زیارات کی سعادت حاصل کر رہا ہوں۔ 1999ء میں ایک عالم دین شیخ احسان علی سے ایک نادر کتاب "جامع اسرار المقاصد" (اصل نسخہ قدیم فارسی رسم الخط) بصد اصرار میں نے خریدی۔ یہ کتاب از علوم غریبیہ و خواص اسماء الحسنہ کا مخفی خزانہ ہے مؤلف کتاب الشیخ حبیب بن موسیٰ رضا ابن شیخ نظر علی افشاری متولد نجف الاشرف نے دس سال کے عرصہ میں سعی بلیغ سے بمقام نجف اشرف مکمل کی۔ مؤلف رقم طراز ہیں کہ دریں شکل عین (ع) علیؑ کے بہت زیادہ خواص و کمالات ہیں مگر صرف پچاس تجربہ شدہ کا ذکر کیا ہے۔ اس حقیقت سے انکار نہیں کہ مؤلف موصوف نے موالیان و محبانِ علیؑ پر عظیم احسان کیا ہے۔ معزز قارئین! بندۂ عاجز نے اِس میں سے حسبِ ذیل پچیس اوصاف و کمالات عین علیؑ جنتری کے صفحات کی قلت کے باعث سپرد قرطاس کئے ہیں۔ جو کہ درج ہیں۔




(1) ۔ اگر کوئی قید میں ہو تو اس کو بابرکت عین کی لوح پاس رکھے تو قید سے رہائی ملے۔ انشاءاللہ (2) ۔ اگر مسافر کے پاس یہ لوح یا نقش ہوگا تو دوران سفر حرق و غرق، حادثہ، رہزنی اور جانوروں کے گزند سے بفضل خدا محفوظ رہے گا۔ (3) ۔ حاملہ عورت پاس رکھے تو زچہ بچہ بآسانی اور خیریت سے ہو۔ (4) ۔ حامل لوح ہذا خلائق میں معزز و مکرم رہے گا عزت و رفعت حاصل ہوگی۔ (5) ۔ لوح ہذا سے جن، دیو، پری کے گزند سے محفوظ اور آسیب زدہ کو شفا ملے۔ (6) ۔ حاکم وقت یا افسرانِ بالا سے کوئی کام ہو تو یہ لوح یا نقش مکرم پاس رکھے تو کامیابی ہو۔ (7) ۔ اگر کوئی دوست ناراض ہو جائے تو سات کنوؤں کا پانی مٹی کے کورے برتن میں جمع کر کے اس سے یہ نقش مبارک مشک و زعفران و گلاب سے سعید وقت میں لکھ کر، نقش کو اس پانی سے اس دوست کا نام لے کر منہ دھوئے کم از کم تین دن اسی طرح کرے تو مثل لیلیٰ مجنوں دوستی ہو جائے گی اور پہلے سے زیادہ ہوئی۔ (8) ۔ اگر شوہر و زوجہ کے درمیان ناچاقی ہو یا نفرت ہو تو در تثلیث سعدین کواکب حسب قاعدہ یہ نقش مبارک لکھ کر تکیہ کے نیچے رکھیں تو دونوں میں عظیم محبت پیدا ہو جائے گی۔ (9) ۔ اگر لڑکی یا بیٹی کا بخت و اقبال باندھ دیا گیا ہو یا نصیبہ گردش میں ہو تو وہ اِس بابرکت لوح کو چالیس روز بعد نماز صبح دیکھے اور یوں دُعا مانگے "یـا مُفَتِّحَ الابواب" میرا بخت کشادہ فرما۔ انشاءاللہ بخت کھل جائے گا۔ (10) ۔ اگر کسی پر کالا علم یا ٹونہ سحر و جادو کیا گیا ہو تو اس لوح کی برکت سے شفاء ملے گی۔ (11) ۔ کسی قسم کا مرض یا سردرد ہو تو لوح یا نقش کو سر پر باندھنے سے شفاء ملے گی۔ (12) ۔ اگر کوئی بچہ بہت روتا ہو تو اس کے گلے میں ڈالے آرام و سکون ملے گا۔ (13) ۔ جس گھر میں یہ لوح مبارک آویزاں ہوگی تو اس کے مال و رزق میں وسعت و برکت ہوگی۔ (14) ۔ حالت خواب میں ڈرنا یا بیداری کے عالم میں خوف آتا ہو ڈر لگتا ہو تو اس لوح کی برکت سے ختم ہو جائے گا۔ (15) ۔ فتح و کشائش کے لئے ہر صبح اس لوح مبارک پر نظر ڈالے تو مہمات آسان اور انتہائی کشائش ہوں۔ (16) ۔ اگر کوئی عدم پتہ ہو تو اس نقش پر غائب شدہ کا نام لکھ کر قبلہ رو ہو کر درخت سے باندھے تا کہ ہلتا رہے تو غائب جلدی گھر واپس آجائے گا۔ یا اطلاع مل

جائے گی۔ (۱۷)۔ اگر کسی کو کوئی عظیم مہم درپیش ہو یا کسی شدید غم میں مبتلا ہو تو باوضو ہو کر لوح مبارک کو ہاتھوں میں لے کر اِس پر نظریں جمائے اور قاضی الحاجات کی بارگاہ میں یوں دُعا کرے۔ یا کاشف الکرب اِکشف کربی بحق ہذا عین علیؑ تو اس کا غم خوشی میں بدل جائے گا مہم آسان ہوگی۔ (۱۸)۔ تسخیر خلائق کے لئے نہایت موثر ہے۔ ہرن کی کھال پر لکھ کر رکھے۔ (۱۹)۔ اگر کوئی کم خوابی یا بے خوابی میں مبتلا ہو تو اس لوح مبارک کو پاس رکھنے سے پرسکون نیند آجائے گی۔ (۲۰)۔ غنی ہونے کے لئے چالیس روز لگا تار صبح کو نماز پڑھ کر اس لوح مبارک کو ہاتھوں میں لے کر اس پر نظریں جمائے اور **330** مرتبہ یا علیؑ پڑھے اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ دُرود پڑھے اِنشاء اللہ غنی ہو جائے گا۔ (۲۱)۔ جو غافل و کاہلِ نماز ہو تو اس مقصد سے پاس رکھے بفضل خدا نمازی بن جائے گا۔ (۲۲)۔ دشمنوں کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے مشک و زعفران و گلاب سے مناسب وقت میں لکھ کر آب رواں میں ڈالے تو دشمنوں کے شر سے محفوظ رہے گا۔ (۲۳)۔ خاوند یا بیوی کے یا دو اچھے دوستوں کے درمیان مخالفت ہو تو فریقین کے نام معہ والدہ بساعت سعدی حسب ہدایت لکھ کر آبِ رواں میں ڈالے تو باہمی نفرت ختم ہو جائے گی۔ (۲۴)۔ بے اولاد حضرات اس عین مبارک کو حسب ہدایت لکھ کر عرق گلاب سے دھو کر تین دن پئیں تو خالق کائنات اولاد کی نعمت سے سرفراز فرمائے گا۔ (۲۵)۔ اگر کسی شخص سے کوئی حاجت ہو اور امید کم ہو تو اس لوح مبارکہ کو اپنے سینے پر لٹکائے اس شخص کے پاس جائے تو اس کی حاجت روائی ہوگی۔ اِنشاء اللہ

**ہدایات و شرائط:** (۱)۔ اس نقش مبارک کو صرف ایسے لوگ لکھنے کے مجاز ہیں جنھوں نے کم از کم حروف تہجی کی زکواۃ اصغر ادا کی ہو۔ (۲)۔ عروج ماہ میں مشک و زعفران گلاب اور کاہی کے قلم سے باوضو لکھیں۔ (۳)۔ اگر سونے یا چاندی کی لوح پر کندہ کرنا ہو تو پہلے خود لوہے کی قلم سے لکھیں پھر کسی نمازی سنار سے کندہ کروائیں۔ سریع الاثر دھات سونا ہے، چاندی بھی زود اثر ہے اگر ان کی استطاعت نہ ہو تو پھر زعفرانی نقش لکھیں وہ بھی وقت کے ساتھ ساتھ اثر دکھائے گا۔ (۴)۔ رجال الغیب کو مدنظر رکھیں کہ وہ سامنے نہ ہوں اور قمر در عقرب بھی نہ ہو۔ (۵)۔ حُب اور سعد کاموں کے لئے سعدین کواکب کی تثلیث یا تسدیس کا وقت ہو اور دوسرے کاموں کے لئے نحسین کواکب کی تربیع یا مقابلہ کا وقت ہو۔ (۶)۔ متعلقہ ستاروں کے بخورات کا استعمال ضروری ہے۔ (۷)۔ ناجائز اور خلاف شرع کاموں کے لئے ہرگز ہرگز استعمال نہ کریں ورنہ فائدہ کی بجائے نقصان ہوگا۔ (۸)۔ بدعقیدہ لوگوں کو یہ لوح عظیم نہ دی جائے۔ (۹)۔ لکھنے والے کے لئے پابند صوم و صلوٰۃ ہونا واجب ہے ورنہ اثر نہ ہوگا۔

(سیّد ضیاء حسین نقوی اٹک)

## عظیم مہمات اور مشکلات کا حل

یہ عمل بیاض مطبوعہ تہران سے ہے۔ اگر کوئی مشکل کام درپیش ہو تو سوتے وقت باوضو ہو کر سات بار سورہ قدر، سات بار سورہ والشمس اور سات بار دُرود پڑھے پھر یہ دُعا پڑھے: **" اللھم اجعل لی من امری ھذا فرجا و مخرجا "** پھر سات مرتبہ دُرود پڑھ کر اپنے داہنے ہاتھ کی ہتھیلی پر بائیں ہاتھ سے یہ حروف لکھے لیکن شرط یہ ہے کہ ان حروف کے لکھتے وقت پلک نہیں جھپکنی چاہیئے نیز مندرجہ بالا دُعا میں ھذا کی جگہ اپنا مطلب کہے پھر فرجاً و مخرجاً کہے۔ حروف یہ ہیں: " من ھب ھب من ھب ھب ھو طا لا تسمیہ و غیرھا ا ب و ک م ن و لا ی " اس کے بعد دائیں ہتھیلی کو دائیں رخسار کے نیچے رکھ کر دائیں کروٹ روبقبلہ ہو کر سو رہے۔ رات کو ایک بزرگ خواب میں آ کر اس کام کے حل ہونے کی تدبیر بتائیں گے۔ میرا تجربہ شدہ عمل ہے۔ **نوٹ:** یہ عمل امتحاناً یا کسی آسان کام کیلئے نہ کرے۔ شدید ضرورت کے تحت کرے۔ سیّد ضیا نقوی اٹک

پریشانی سے بچاؤ کے لئے — نماز فجر کے بعد اکتالیس مرتبہ اس وظیفہ کو پڑھیں پریشانی دور ہوگی۔ فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ رَبِّ اَنِّي مَغْلُوبٌ فَانْتَصِرْ وَاَنْتَ خَيْرُ النّٰصِرِيْنَ

# دُعا اور درود

اقتباس ماخوذ از کتاب "اوراق دعا" مؤلف: علامہ ڈاکٹر سید معصوم عابدیؔ (امریکہ)
0321-4396776

پیغمبر اکرمؐ کا ارشاد گرامی ہے لَيْسَ شَيْءٌ اَكْرَمُ عَلَى اللهِ تَعَالىٰ مِنَ الدُّعَاءِ یعنی اللہ کے نزدیک دعا سے زیادہ کوئی چیز بزرگ تر نہیں ہے۔ درحقیقت دعا اللہ کی جانب سے اپنے بندوں کے لئے ایک نعمت غیر مترقبہ ہے اور یہ ایک ایسا تحفہ ہے جس کی افادیت کبھی ختم نہیں ہوتی۔ دعائے افتتاح کے الفاظ پر غور کیجئے جس میں اس جانب واضح اشارہ ملتا ہے کہ اگر اللہ کا اذن شامل نہ ہوتو دعا کی توفیق حاصل نہیں ہوتی؛ اَللّٰهُمَّ اَذِنْتَ لِيْ فِيْ دُعَائِكَ وَ مَسْئَلَتِكَ فَاسْمَعْ يَا سَمِيْعُ مِدْحَتِيْ وَاَجِبْ يَا رَحِيْمُ دَعْوَتِيْ وَ اَقِلْ يَا غَفُوْرُ عَثْرَتِيْ۔ ترجمہ خداوندا! تو نے ہی تو مجھے دعا اور سوال کرنے کی اجازت دی ہے تو اب تو میری دعا اور میرے سوال کو سن بھی لے اور پھر اے رحیم اس کو قبول بھی فرما اور اے غفور میرے گناہوں سے درگزر بھی فرما۔

دعا اس یقین کامل کے ساتھ کی جائے کہ خداوند متعال اسمع السامعین بھی ہے اور ابصر الناظرین بھی۔ اور جب کوئی بندہ اس کے حضور میں حاضری دے کر اس سے شرف کلام حاصل کر رہا ہے تو کیسے ممکن ہے کہ گریہ وزاری کے بغیر اپنا حالِ زار بیان کر سکے؛ اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ الَّذِيْنَ اِذَا ذُكِرَ اللّٰهُ وَجِلَتْ قُلُوْبُهُمْ وَاِذَا تُلِيَتْ عَلَيْهِمْ اٰيٰتُهٗ زَادَتْهُمْ اِيْمَانًا وَّعَلٰى رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُوْنَ ۝٢ (انفال)

ایک اور مقام پر قرآن مجید نے بندگان الٰہی کی تصویر یوں کھینچی ہے۔

اَلَّذِيْنَ يَذْكُرُوْنَ اللّٰهَ قِيٰمًا وَّقُعُوْدًا وَّعَلٰى جُنُوْبِهِمْ وَيَتَفَكَّرُوْنَ فِيْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ رَبَّنَا مَا خَلَقْتَ هٰذَا بَاطِلًا ۚ سُبْحٰنَكَ فَقِنَا عَذَابَ النَّارِ ۝١٩١ رَبَّنَآ اِنَّكَ مَنْ تُدْخِلِ النَّارَ فَقَدْ اَخْزَيْتَهٗ ۭ وَمَا لِلظّٰلِمِيْنَ مِنْ اَنْصَارٍ ۝١٩٢ (آلِ عمران)

مذکورہ بالا آیت قرآنی میں ایک بات بہت وضاحت سے سامنے آرہی ہے کہ اللہ ظالمین کی مدد نہیں کرتا تو آدابِ دعا میں جہاں یہ ضروری ہے کہ وہ آنسوؤں اور آہوں سے عبارت ہو وہاں اس بات کا خیال کرنا بھی ایک لازمی اَمر ہے کہ جب بندہ اس کے حضور میں حاضر ہو تو کسی قسم کا مظلمہ اس کی گردن پر نہ ہو یعنی اگر کسی نے کسی بھی مخلوقِ خدا کو جانی یا مالی ضرر پہنچایا، غیبت کی، تہمت یا بہتان لگایا، بے جا خون بہایا یا کسی کا حق کھایا یا کسی کی آبرو کو برباد کیا تو یہ سب وہ مظالم ہیں جن کی رد کئے بغیر استجابت دعا ممکن ہی نہیں ہے۔ دعا کرنے والے کو ایسے مظالم سے بچنے کی کوشش کرنی چاہیے کیونکہ اللہ مظلمہ عباد میں دخل دینا پسند نہیں فرماتا۔ البتہ اس ارحم الراحمین نے مظالم عباد سے بچنے کے راستوں کا تعین بھی کیا ہے اور اولیاء اللہ علیہم الصلوات والسلام نے بعض دعاؤں اور صدقات کے ذریعے ان کے دفعیہ کی تعلیم بھی دی ہے جس کی تفصیل علما اور عرفا سے رابطہ کے ذریعے معلوم کی جاسکتی ہے۔ قبولیت دعا کے لیے منزل اضطرار تک پہنچنا گویا استجابت دعا کی ضمانت حاصل کرنا ہے۔ آیۂ قرآنی اَمَّنْ يُّجِيْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاهُ وَيَكْشِفُ السُّوْٓءَ (نمل/ ٦٢) کے اسلوب بیان سے یہ بات اور بھی واضح ہو کر سامنے آجاتی ہے۔ رسالت مآبؐ کا ایک اور ارشاد گرامی ملاحظہ کیجیے جس میں آپؐ فرماتے ہیں: ان الله يحب الملحين فى الدعا: بے شک اللہ دعا میں الحاح اور زاری کرنے والے کو محبوب رکھتا ہے اور آئمہ معصومینؑ کی تعلیم کردہ کئی دعاؤں میں بھی خالق کائنات کو "حبیب الباکین" کے نام سے یاد کیا گیا ہے جس کا مطلب ہے بکا کرنے والوں سے محبت کرنے والا۔ استجابت دعا کی ایک لازمی شرط محمدؐ و آل محمدؐ پر درود بھیجنا بھی ہے جس کی معروف ترین اور مختصر ترین عبارت اللّٰھم صل علی محمد و آل محمد ہے۔ حقیقت درود یہ ہے کہ ہم تمام خاطی انسان جو غیر معصوم ہیں اور جن کی قبائے حیات گناہوں سے تار تار ہے وہ اللہ کی برگزیدہ، چنیدہ اور معصوم مخلوق کی خدمت میں اپنا سلام عقیدت کس طرح پیش کر سکتے ہیں اور اگر کوئی اس کی جسارت کر بھی لے تو اس سلام و نیاز کی حیثیت ہی کیا ہوگی۔ اسی لئے پروردگار نے خود ہی ایمان والوں کو وہ راستہ بتا دیا جس کے ذریعے سے درود محمدؐ و آل محمدؐ تک بھی پہنچ جائے جو ان کے شایان شان بھی ہو اور درجات ہمارے بھی بلند ہو جائیں جو استجابت دعا کے لئے ضروری ہیں یعنی ہم اللہ سے گزارش کریں کہ محمدؐ و آل محمدؐ پر اپنے ملائکہ کے ساتھ ہمہ وقت درود و سلام بھیجنے والے ہمیں بھی درود بھیجنے والوں میں شامل فرما۔ فخرِ موجوداتؐ کا ارشادِ گرامی ہے۔ جو کوئی مجھ پر ایک بار درود بھیجتا ہے حق تعالیٰ اس پر دس بار درود بھیجتا ہے۔ جناب امام جعفر صادقؑ ارشاد فرماتے ہیں کہ پیغمبرؐ نے جناب امیرؑ کو یہ خوش خبری عنایت فرمائی کہ جب میرا کوئی امتی مجھ پر اور میرے اہل بیتؑ پر درود بھیجتا ہے تو اللہ آسمان کے دروازے اس کی دعا کے لیے کھول دیتا ہے اور فرشتے اس پر درود بھیجتے ہیں۔ لبیک وسعدیک کی صدائیں اس کی دعا کا استقبال کرتی ہیں اور یہ بھی فرمایا کہ جب کوئی میرا امتی مجھ پر درود بھیجے مگر میرے اہل بیتؑ کو شامل نہ کرے تو اللہ اس کی دعا اور آسمان کے درمیان ستر رکاوٹیں (حجابات) قائم کر دیتا ہے۔ اور اس کے لیے فرشتے لا لبیک ولا سعدیک کی صدائیں لگاتے ہیں۔ دعا کو یاسیت اور قنوطیت کا مظہر قرار دینا دراصل مفہومِ دعا سے کم آگاہی ہے۔ چوں کہ دعا تو تقدیرِ الٰہی کو بدلنے کی طاقت رکھتی ہے۔ دعا اگر یقینِ محکم اور تدبیرِ مستحکم کے ساتھ کی جائے تو وہ ایسا سلاحِ مومن ہے جو کائنات کی ہر شئے کو مسخر کر سکتا ہے۔

Email:masoom14@gmail.com

# درود پاک مسائل کا حل

ماہر روحانیت
علی احمد کاشف
L-925 سیکٹر 2 نارتھ کراچی
Email: ailya28@yahoo.com Mob:0346-2489941/0345-2995094

محترم قارئین کرام السلام علیکم! امامیہ جنتری 2014ء میں آیۃ الکرسی پر میری تحریر کو ملکی اور غیر ملکی سطح پر پذیرائی ملی اس پر اللہ تعالیٰ و معصومین علیہم السلام کا شکر گزار ہوں اور امامیہ جنتری کے بانیان و کارکنان کے لیے دُعا گو ہوں۔ بلاشبہ امامیہ جنتری اور اُس کے مضامین ثواب جاریہ ہوتے ہیں۔ الحمد اللہ کہ اس میں شرکت کی پھر توفیق میسر ہوئی۔ معزز قارئین اکثر مومنین بیٹیوں کے رشتہ کے منتظر ہیں لیکن یا تو رشتے آتے نہیں یا آ کر واپس نہیں پلٹتے غور فرمائیں کہ اللہ تعالیٰ نے بھوک دی ہے تو رزق حلال بھی دیا ہے۔ خوب سے خوب تر کی جستجو میں مناسب رشتے کو بھی ٹھکرا دینے سے ایسی صورتحال پیدا ہوتی ہے کہ بچیاں اور والدین دونوں پریشانیاں اُٹھاتے ہیں۔ اللہ ہمیں ہر پریشانی میں درود پاک سے مستفید ہونے کی توفیق عطا فرمائے۔

سورۂ احزاب کی آیت نمبر 56 کی رو سے اللہ اور فرشتے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر صلوٰۃ وسلام پڑھتے ہیں اور ایمان والوں کو بھی یہی حکم ہے۔ حدیث ہے کہ جس نے حضور پاک کا ذکر سنا اور درود نہ پڑھا تو فقد جفانی یعنی مجھ پر ظلم کیا۔ (صلوٰۃ دوسری حدیث میں ہے کہ لاتصلو صلوٰۃ بترا۔ یعنی مجھ پر دم کٹا درود نہ پڑھو۔ یعنی ایسا درود جس میں آل محمد شامل نہ ہوں سورۃ الصافات آیت نمبر 130 اللہ نے بھی آل یٰسین کو سلام کرنے کا حکم دیا۔ درود کئی طرح سے پڑھا جاسکتا ہے۔

**حوالہ جات:** امالی شیخ صدوق۔ تفسیر قمی۔ بحار الانوار۔ تفسیر موضوعی۔ تفسیر مجمع البیان امالی شیخ طوسی۔ عیون اخبار الرضا۔ معاون الاخبار۔ خلاصۃ الاذکار۔ مصباح الہدایہ۔ درود کے بغیر کسی بھی فرقے کی نماز مکمل نہیں ہوتی۔ درود پاک روزی کی چابی ہے۔ دُعا قبول ہونے کا ذریعہ ہے۔ بیماریوں کا علاج ہے۔ درود پڑھنے سے جسم سے خوشبو آنے لگتی ہے۔ قبر میں خوشبو ہوتی ہے۔ جو باہر تک آتی ہے۔ جمعۃ المبارک کو 200 مرتبہ درود پڑھنے سے 200 سال کے گناہ معاف ہوجاتے ہیں۔ قلب سے سیاہی دور ہوتی ہے۔ دل نرم ہوتا ہے۔ اخلاق بلند ہوتے ہیں۔ اللہ کی رحمت اور رضا حاصل کرنے کا ذریعہ ہے۔ روحانیت میں نئے باب کھلتے ہیں اور آگاہیاں حاصل ہوتی ہیں۔ جنت واجب ہوتی ہے۔ درود کا ذاکر اپنی موت سے واقف ہوجاتا ہے۔ اس طرح توبہ کی توفیق ملتی ہے۔ درود کی تلاوت کائنات کی تخلیق اور اللہ کی نعمتوں کا شکر ادا کرنے کا طریقہ ہے۔ زیادہ فیوض و برکات کے حصول کے لیے ہر وقت باوضو رہیں۔ وضو کر کے سوئیں اور درود پاک کا مسلسل ورد رکھیں۔ 3 دن میں آپ خود کو نیند میں بھی درود میں مشغول پائیں گے۔ درود کے فوائد سے صرف محمد وآل محمد کے محبوں اور محبوں سے محبت کرنے والوں اور ان کے مخالفوں سے دلی نفرت کرنے والوں کو ہی میسر آتے ہیں۔ درود سے انکار کرنے والا دوزخ کے پست ترین مقام کا حقدار ہے۔ اللہ ہم سب کو درود پڑھنے کی توفیق عطا فرمائے۔ اپنی کسی بھی پریشانی یا جائز حاجت کے لیے ابجد قمری کے ذریعے اپنے لئے وظیفے کا انتخاب آپ خود کر سکتے ہیں۔ حبیب خدا محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا اسم مبارک شامل رکھیں۔

**مثال نمبر 1**

| وسعت رزق | نام کاشف | محمد |
|---|---|---|
| 843 | 401 | 92 |

کل تعداد 1336 1336 بار درود تلاوت اور دُعا بتوسل محمدؐ وآل محمدؐ

**مثال نمبر 2**

| بیماری | مریض کا نام اکبر | محمد |
|---|---|---|
| 263 | 223 | 92 |

کل تعداد 578 578 بار درود کی تلاوت کر کے مریض پر دم کریں اور دم کیا ہوا پانی پلائیں 40 یوم تک۔ اس کے علاوہ روحانی ترقی کے لیے مومنین کثرت سے درود کا ورد رکھیں۔ نوجوان بچے اور بچیاں کسی نامناسب مقصد کے لیے درود کا وظیفہ نہ کریں جواب طلب اُمور کے لیے فون کرلیں۔

### قارئین امامیہ جنتری کیلئے

روغن شفا۔ آب شفا ہزاروں بار سورۂ فاتحہ، چاروں قل، آیت الکرسی، سورۂ ملک، سورۂ جن، سورۂ مزمل، سورۂ یٰسین، سورۂ رحمن، دُعائے مشلول، دُعائے جوشن کبیر، دُعائے صد سبحان ودیگر قیمتی آیات دم کیا ہوا برائے شفا بیماری نظر بد و سحری اثرات بذریعہ رجسٹرڈ جوابی لفافہ یا فون فی سبیل اللہ مفت منگوائیں۔ شادی بیماری رکاوٹ جنات آسیبی اثرات جادو سفلی وغیرہ کی کاٹ کے لیے مومنین کا خدمت گار۔ **علی احمد کاشف**

# آیت قرآنی سے روحانی علاج

تحریر محمد الیاس
دجیاں معصوم آباد ہری پور ہزارہ
0345-6400017/0300-8367092

اللہ تعالی کا فرمان ہے کہ قرآن میں مومنین کے لیے شفا ہے۔ کسی متقی پرہیزگار شخص سے آیت شفا زعفران، عرق گلاب سے چینی کے برتن یا صاف کاغذ پر لکھ کر چینی کے برتن میں صبح نہار منہ 41 یوم تک بلاناغہ پلائیں۔ اگر پھر بھی افاقہ نہ ہو تو تا شفا پلائیں۔ انشاءاللہ تعالی قرآن کی برکت سے شفا ملے گی۔

**آیت شفا** درج ذیل ہے

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

يَا شَافِيُ يَا كَافِيُ يَا سَلَامُ بِحَقِّ وَ يَشْفِ صُدُورَ قَوْمٍ مُّؤمِنِينَ○

وَشِفَاءٌ لِّمَا فِي الصُّدُورِ○

يَخْرُجُ مِنۢ بُطُونِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ فِيهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ○

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْآنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِينَ○

وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِينِ○

قُلْ هُوَ لِلَّذِيْنَ آمَنُوْا هُدًى وَّشِفَآءٌ

مزید اسکے ساتھ سات سلام بھی لکھ دیں مریض کو جلد شفا ہوگی

**دعائے عافیت** ناطق قرآن مولا علی امیر المومنینؑ نے فرمایا۔ اے ابن عباس اگر کسی کو کوئی مشکل ہو یا مال میں کچھ نقصان ہو یا اہل وعیال میں کوئی بیمار ہو تو خضوع وخشوع کے ساتھ اس کو چاہیے کہ دعا مذکورہ پڑھے اور تضرع وزاری کے ساتھ اپنی حاجت طلب کرے۔ خداوند عالم اُس کی حاجت برلائے گا (نہج الاسرار)

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَتَوَجَّهُ اِلَيْكَ بِنَبِيِّكَ نَبِيِّ الرَّحْمَةِ وَاَهْلِ الْبَيْتِ الَّذِيْنَ اخْتَرْتَهُمْ عَلَى الْعَالَمِيْنَ اَللّٰهُمَّ ذَلِّلْ لِيْ صُعُوْبَتَهَا وَاكْفِنِيْ شَرَّهَا فَاِنَّكَ الْكَافِيْ وَالْمُعَافِيْ وَالْغَالِبُ وَالْقَاهِرُ

ترجمہ بارالہا تیرے نبی ﷺ کا واسطہ جو نبی ﷺ رحمت ہیں اور ان کے اہلبیتؑ کا واسطہ جن کو تو نے تمام عوالم پر فوقیت دی ہے۔ میں تیری طرف متوجہ ہوتا ہوں۔ اس مصیبت کی سختی کو میرے لیے آسان کردے اور مجھ کو اس شر سے بچا لے اس لیے کہ تو ہی بچانے والا عافیت دینے والا اور غالب وقاہر ہے۔

**دعائے امراض قلب** اول وآخر تین مرتبہ درود شریف کی تلاوت اور 14 مرتبہ یہ دعا پڑھ کر دم کریں۔

يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ اَسْئَلُكَ اَنْ تُحْيِيَ قَلْبِيْ
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّآلِ مُحَمَّدٍ

**پھوڑے پھنسی اور خارش کے لیے** سفید چینی اور سرسوں کے تیل پر سورۃ فاتحہ بمعہ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ 11 مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ پھر ان کلمات کو 7 مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اس چینی کو دن میں چند بار تھوڑی تھوڑی مریض کو کھلائیں اور تیل کو متاثرہ مقام پر لگائیں مرض سے شفا ہوگی

بِسْمِ اللّٰهِ تُرْبَةُ اَرْضِنَا بِرِيْقَةِ بَعْضِنَا يُشْفٰى سَقِيْمُنَا بِاِذْنِ رَبِّنَا۔

**فقر وفاقہ سے محفوظ** حضرت علیؑ ابن ابی طالبؑ سے روایت ہے کہ جو شخص ہر روز صبح وشام یہ کلمات طیبات سو مرتبہ پڑھے گا وہ فقر وفاقہ سے محفوظ رہے گا۔ غنا کا دروازہ اس پر کھل جائے گا۔ دعا یہ ہے

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِيْنُ

دیگر صبح صادق کے بعد سورج نکلنے سے پہلے

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ سو مرتبہ پڑھیں

**تنگدستی، قرض رفع ہو** ہمیشہ بعد از نماز عشا اول وآخر 11-11 مرتبہ درود شریف پڑھ کر 1414 مرتبہ یَا وَهَّابُ پڑھ کر 100 مرتبہ یہ دعا پڑھیں

يَا وَهَّابُ هَبْ لِيْ مِنْ نِّعْمَةِ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ

**نافرمان اولاد کے لیے** سرکش نافرمان اولاد ہو یا بیوی سب کے لیے اس آیت مبارکہ کو اول وآخر 11-11 مرتبہ درود شریف پڑھ کر 14 مرتبہ کسی میٹھی چیز چینی وغیرہ پر دم کر کے سب کو کھلائیں انشاءاللہ کلام پاک کی برکت سے نافرمانی سے باز رہے۔ قرآن پاک پارہ نمبر 5 سورۃ النساء آیت نمبر 80

مَنْ يُّطِعِ الرَّسُوْلَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰهَ۔

فی سبیل اللہ خدمت گار الحمد والے شاہ جی
گلشن حدید بن قاسم (کراچی)
0333/0342/0312-2408821
Email:Zamanshah683@yahoo.com

# فیضِ علومِ قرآنی

**سورۃ یٰسٓ اور سورۃ تبارک الذی** حدیث شریف ہے کہ سورۃ یٰسٓ پڑھنے والا کبھی خوف زدہ نہیں ہوگا۔ سورۃ یٰسٓ میں اَلرَّحْمٰن چار مرتبہ آیا ہے اور تین بار لفظ اللہ آیا ہے۔ اسی طرح تبارک الذی میں آیا ہے۔ جب سورۃ یٰسٓ پڑھتے وقت الفظ اَلرَّحْمٰن آئے تو داہنے ہاتھ کی چھوٹی انگلی بند کر دیں جب لفظ اللہ آئے تو بائیں ہاتھ کی چھوٹی انگلی سے بند کرنا شروع کریں۔ جب سورۃ یٰسٓ مکمل ہوگی تو داہنی ہاتھ کی چار اور بائیں ہاتھ کی تین انگلیاں بند ہونگیں اب سورۃ تبارک الذی پڑھتے وقت لفظ اَلرَّحْمٰن پر دائیں ہاتھ کی انگلیاں کھولتے جائیں اور لفظ اللہ پر بائیں ہاتھ کی۔ اب اپنے پروردگار سے گڑگڑا کر گریہ کر کے آل رسول کا واسطہ دیکر اپنی جائز حاجت طلب کریں صدقہ پنجتن پاک کا کبھی مایوسی نہیں ہوگی انشاء اللہ یہ اس فقیر کا وعدہ ہے۔

**ترقی، علم اور کشادگی ذہن کے لیے** بہت سارے والدین شکایت کرتے ہیں کہ بچوں کو سبق یاد نہیں ہوتا اور تعلیمی امور میں دلچسپی نہیں لیتے یہ آیت نماز فجر کے بعد 21 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے بچوں کو پلائیں تو انشاء اللہ سبق بھی یاد رہیگا اور تعلیم کے حصول میں بھی دلچسپی لینگے۔

رَبِّ اشْرَحْ لِيْ صَدْرِيْ وَيَسِّرْ لِيْ اَمْرِيْ وَاحْلُلْ عُقْدَةً مِّنْ لِّسَانِيْ يَفْقَهُوْا قَوْلِيْ ط

**قرض کی ادائیگی کے لیے** چاہے قرض پہاڑ جتنا کیوں نہ ہو یہ آیت صبح وشام نماز کے بعد سات مرتبہ پڑھیں اللہ پاک قرض سے نجات پانے کے اسباب پیدا فرمائینگے۔ انشاء اللہ العزیز

قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَآءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ بِيَدِكَ الْخَيْرُ ط اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ط

**ناف ٹل گئی ہو** جس کی ناف ٹل گئی ہو یہ آیت زعفران اور عرق گلاب سے تحریر کریں اور ناف پر باندھیں انشاء اللہ فوراً شفا ہوگی

ذٰلِكَ تَخْفِيْفٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ

**بانجھ عورت کے لیے** نہایت مجرب اور بارہا مرتبہ کا آزمودہ ہے۔ کامل یقین اور اہلبیت سے عقیدت رکھنا لازمی ہے۔ جب ہر طرف سے مایوسی نظر آرہی ہو تو یہ عمل کریں انشاء اللہ صاحب اولاد ہونگے پارہ نمبر ۱۸ سورۃ اَلنُّوْر کی آیت نمبر ۴۰ اَوْ كَظُلُمٰتٍ فِيْ بَحْرٍ سے لیکر فَمَا لَهٗ مِنْ نُّوْرٍ تک چالیس عدد لونگ لیں جن کے پھول موجود ہوں ہر لونگ پر یہ آیت دم کر دیں۔ پاک ہونے کے بعد روزانہ رات کو ایک لونگ کھالیں بغیر پانی کے، ہر جمعرات کو مولا مشکل کشا کا معجزہ پڑھیں اور دعا مانگ کر شرینی تقسیم کر دیں۔

**بار بار بچہ ضائع ہو جاتا ہو** جس عورت کا بار بار بچہ ضائع ہو جاتا ہو تو وہ یہ مجرب عمل کریں اور اللہ پاک کے کرم اور اہلبیتؑ کے در سے فیض پائیں پارہ نمبر ۱۴ سورۃ النحل کی آخری آیت نمبر ۱۲۸ اور ۱۲۷ وَاصْبِرْ وَمَا صَبْرُكَ سے لیکر هُمْ مُّحْسِنُوْنَ تک سات رنگ کا دھاگہ لیں قد کے برابر، درود شریف کے بعد ایک برتبہ یہ آیت پڑھیں اور دھاگہ پر گرہ لگائیں اسی طرح ۹ گرہ لگائیں جب امید سے ہو تو پہلے ماہ ہی یہ دھاگہ باندھ لیں، انشاء اللہ پنجتنؑ پاک کے صدقے حمل ساقط نہیں ہوگا۔

**زمین یا مکان پر ناجائز قبضے کے لیے** اگر کسی نے آپ کی زمین، مکان یا دوکان پر ناجائز قبضہ کر رکھا ہو تو خلوص دل سے کامل یقین کے ساتھ یہ عمل کریں۔ چار کنکریاں لیکر اس پر سورۃ فاتحہ سات بار سورۃ اخلاص تین بار معوذتین ایک بار سورۃ تبارک الذی (سورۃ الفرقان) ایک بار، آیت الکرسی دس بار اول وآخر درود شریف دس بار پڑھیں ان کنکریوں پر دم کریں۔ چار کنکریاں اُس مکان، زمین وغیرہ کے چار کونوں میں دفن کریں اور ایک پتھر درمیان میں دفن کر دیں۔ انشاء اللہ 7 روز کے اند ناجائز قبضہ ختم ہوجائیگا

**رات کو نیند نہیں آتی** بغیر دوائی کھائے نیند آئے گی۔ پارہ نمبر ۲۲ سورۃ الاحزاب آیت نمبر ۵۶ اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ سے لیکر تَسْلِيْمًا تک ۷ بار پڑھ کر روئی پر دم کریں اور وہ روئی اپنے کانوں میں ڈالیں اور سو جائیں انشاء اللہ خوب نیند آئے گی۔

**نکسیر روکنے کا مجرب عمل** جس کو ناک سے خون آتا ہو اور رکنے کا نام نہ لے تو اللہ کا نام لیکر یہ آیت سفید کاغذ پر لکھیں اور دونوں آنکھوں کے درمیان باندھ لیں انشاء اللہ فوراً نکسیر بند ہو جائیگی۔ سورۃ آل عمران کی آیت نمبر ۱۴۴ وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا سے لیکر وَسَيَجْزِي اللّٰهُ الشّٰكِرِيْنَ تک

# حضرت عباس علیہ السلام
## کے اسم پاک کا کرشمہ

تحریر علامہ سیّد سجاد شبیر رضوی 0300-2363416
عطا کردہ عمل : استاد العماء مولانا سیّد حسن عباسؒ

باب الحوائج حضرت عباسؑ کا اسم مبارک ہر مصیبت، بیماری، تنگدستی، مالی پریشانی سے نجات کا ذریعہ ہے گزشتہ برس امامیہ جنتری میں امام حسینؑ کے اسم پاک کے حوالے سے لوگوں نے عمل کیا اور اپنی حاجات کو حاصل کیا۔ اسی طرح حضرت عباسؑ کے اسم پاک کا یہ عمل مندرجہ ذیل حاجات کے لیے نہایت موثر ہے۔

**اولاد کا نہ ہونا ، بچیوں کی شادی ، رزق میں فراوانی ، حصول رزق کے لیے خصوصاً جان و مال کی حفاظت کے لیے** نوچندی جمعرات سے یہ عمل شروع کریں اور صبح کی نماز ادا کرنے کے بعد مصلی سے نہ اٹھیں ایک تسبیح اول و آخر درود کے بعد **یا باب الحوائج حضرت عباسؑ ادرکنی** تسبیح مکمل کرنے کے بعد دو رکعت نماز مثل صبح کی طرح ادا کریں سلام مکمل کرنے کے بعد ایک تسبیح **یا سکینہؑ بنت الحسینؑ ادرکنی** پڑھیں۔ اسکے بعد زیارت حضرت عباسؑ پڑھیں اگر زیارت وارثہ پڑھیں تو زیادہ بہتر ہے۔ اسکی دو رکعت نماز ادا کرنی ہوگی۔ یہ عمل 40 دن کرنا ہوگا۔ اگر ناغہ ہو یا خواتین جن دنوں میں نہ کر سکیں بعد میں شمار کریں۔ 40 دن گزرنے کے بعد۔ گھر میں دسترخوان حضرت عباسؑ کریں اس میں خصوصی طور پر ٹھنڈے شربت یا پانی پر شہزادی سکینہؑ کی نیاز ضرور دیں۔ عمل مکمل ہونے کے بعد پہلی جمعرات کو نقش زعفران سے صبح کی نماز کی ادائیگی کے بعد خود تحریر کریں اور اسکو گلے میں ہرے کپڑے میں سی کر پہن لیں یا گھر کے مرکزی دروازے پر لگا دیں انشاءاللہ شہنشاہ وفا غازی عباسؑ کے صدقے آپکے تمام مسائل حل ہونگے۔ امامیہ جنتری کے بانی مرحوم اور مولانا حسن عباس رضوی کے لیے سورۂ فاتحہ کی خصوصی گزارش ہے۔ اس عمل کے لیے اجازت لینے کی ضرورت نہیں اور اگر جگہ بدل بھی جائے تو کوئی حرج نہیں ہے۔

| یاحی | ۷۸۶ | یاقیوم |
|---|---|---|
| یاعباسؑ ادرکنی | یاعباسؑ ادرکنی | یاعباسؑ ادرکنی |
| یاعباسؑ ادرکنی | یاعباسؑ ادرکنی | یاعباسؑ ادرکنی |
| یاعباسؑ ادرکنی | یاعباسؑ ادرکنی | یاعباسؑ ادرکنی |
| یاعباسؑ ادرکنی | یاعباسؑ ادرکنی | یاعباسؑ ادرکنی |

سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ

رب انی مغلوب فانتصر

اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ

# قرآن کریم سے مسائل کا حل

سید حیدر شاہ شیرازی ایڈووکیٹ 0344-2420784
موضع پیروالا ضلع جھنگ Email:ahs4845@yahoo.com

**بے اولاد حضرات کے لیے** قَالَ رَبِّ هَبْ لِيْ سے سَمِيْعُ الدُّعَآءِ تک سورۃ آل عمران آیت 38 ق+1=1+100=1+1=2

اس آیت کو دو الگ الگ کاغذوں پر لکھ کر مرد و عورت اپنے پاس رکھیں اور اولاد نرینہ کے لیے آخری دو ماہ عورت تلاوت کرے۔

**بڑے آپریشن سے بچنے کے لیے** اَوَلَمْ يَرَوْا كَيْفَ سے اللّٰهِ يَسِيْرٌ تک پارہ 20 سورۃ عنکبوت آیت 19

1+=1+200=201=2+0+1=3

اس آیت کو خالص زعفران سے زحل ساعت میں باوضو ہو کر 3 سطر میں لکھیں اور اسے شاپر میں لپیٹ کر عورت آخری 3 ماہ اپنے رحم پر باندھے اور حمل ٹھہرنے کے 3 ماہ بعد عورت اس آیت کی دن میں 3 دفعہ صبح، دوپہر، شام 5،5 مرتبہ تلاوت کرے۔

**دشمن پر غلبے کے واسطے** قُلْنَا لَا تَخَفْ اِنَّكَ اَنْتَ الْاَعْلٰى تک۔ پارہ 16 سورۃ طٰهٰ آیت 68۔

2=0+1+1=110=10+100ی+ق

اس آیت کو سندور اور عرق گلاب سے صبح صادق کے وقت 2 مختلف کاغذوں پر لکھیں اور جس دشمن پر غلبہ چاہیے اسکا نام مع والدہ لکھ دیں اور تعویذ اپنے پاس رکھیں جس دشمن کے سامنے بھی جائے گا اس پر رعب و تقویت رہے گی۔

**ترقی و عزت کی سربلندی کے لیے** لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ سے وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ تک۔ پارہ 25 سورۃ شوریٰ آیت 4۔

7=0+7=70=40+30م+ل

اس آیت کو پاک روشنائی سے باوضو ہو کر 7 کاغذوں پر لکھیں 3 کاغذ گھر میں رکھیں اور 4 اپنے گھر کے افراد بانٹ لیں۔ کاروباری ترقی اور معاشرے میں عزت کے لیے اس آیت کو صبح شام 7،7 مرتبہ تلاوت کریں۔

**ہر پریشانی سے بچاؤ کے لیے**

فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ رَبِّ اَنِّيْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ وَاَنْتَ خَيْرُ النّٰصِرِيْنَ

**استغفار کے بدلے نعمتیں:**

صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ

| ص | ر | ا | ط | ا | ل | ذ | ی | ن | ا | ن | ع | م | ت | ع | ل | ی | ه | م | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۹۰ | ۲۰۰ | ۱ | ۹ | ۱ | ۳۰ | ۷۰۰ | ۱۰ | ۵۰ | ۱ | ۵۰ | ۷۰ | ۴۰ | ۴۰۰ | ۷۰ | ۳۰ | ۱۰ | ۵ | ۴۰ | ۱۸۰۷ |

اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ

| ا | س | ت | غ | ف | ر | ا | ل | ل | ه | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۶۰ | ۴۰۰ | ۱۰۰۰ | ۸۰ | ۲۰۰ | ۱ | ۳۰ | ۳۰ | ۵ | ۱۸۰۷ |

# عمل شفائے امراض سورۃ فاتحہ

تحریر
راجا اعجاز حسین
(کراچی)
Email: raja.ejaz.hussain@gmail.com: 0345-2887965/03212542434

اللہ کی حمد وثناء کرتا ہوں اور اس سے مدد مانگتا ہوں اسکی کفایت اور دستگیری کا محتاج ہوں۔ قارئین امامیہ جنتری کے لیے شفائے امراض کا مجرب و نایاب عمل لیکر حاضر ہوا ہوں جیسا بھی مہلک سے مہلک مرض کیوں نہ ہو اور مسلسل علاج سے آفاقہ نہ ہو رہا ہو تو قارئین اس عمل سے استفادہ حاصل کر سکتے ہیں اللہ تعالیٰ نے محکم و اکمل کتاب قرآن حکیم میں 114 سورتیں نازل فرمائی ہیں۔ یوں تو ہر سورۃ مبارکہ افضل ہے مگر سورۃ فاتحہ فیوض وبرکات میں اپنی مثل آپ ہے۔ اس سورۃ مبارکہ میں سب سے زیادہ شفائی صلاحیت موجود ہے۔ اللہ تعالیٰ خود قرآن حکیم میں ارشاد فرماتا ہے۔

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْآنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ وَرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِينَ

ترجمہ: اور ہم قرآن میں وہ چیز اتارتے ہیں جو شفاء اور رحمت ہے ایمان والوں کے لیے۔

قرآن پاک کی سورتوں میں سورۃ فاتحہ اپنے اندر کمال درجہ کے شفائی خواص و اثرات رکھتی ہے اسکی عظمت کی کوئی مثال نہیں۔ سورۃ فاتحہ ایسی شان و عظمت والی سورۃ مبارکہ ہے کہ قرآن حکیم، توریت، زبور، انجیل، میں ایسی شان رکھنے والی کوئی سورۃ نازل نہ ہوئی۔ اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنہ میں سے زیادہ اسرار وخواص رکھنے والے اسمائے حسنہ، اللہ، رب، رحمٰن، رحیم اس سورۃ مبارکہ میں موجود ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ اسکے اندر بے شمار اسرار مخفی ہیں اور بے شمار امراض کا شافی علاج اور لاتعداد مشکلات اسکے پڑھنے سے حل ہو جاتی ہیں۔ دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ سورۃ فاتحہ کی برکت سے ہر بیمار کو شفاء اور ہر ایک کی مشکل و پریشانی دور فرمائے اور بانی امامیہ جنتری آغا نثار احمد صاحب (مرحوم) کی مغفرت فرمائے۔ آمین

| | | |
|---|---|---|
| اتوار | اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ | 500 |
| پیر | الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ | 556 |
| منگل | مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ | 211 |
| بدھ | اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ | 876 |
| جمعرات | اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ | 1040 |
| جمعہ | صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ | 1100 |
| ہفتہ | غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ | 407 |

قوش — شکائیل — شفقیائیل
کھیعص — حمعسق

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۵۷ (1) | ۲۳۷۱ (14) | ۲۳۶۸ (11) | ۲۳۶۵ (8) |
| ۲۳۶۹ (12) | ۲۳۶۴ (7) | ۲۳۵۸ (2) | ۲۳۷۰ (13) |
| ۲۳۶۳ (6) | ۲۳۶۶ (9) | ۲۳۷۳ (16) | ۲۳۵۹ (3) |
| ۲۳۷۲ (15) | ۲۳۶۰ (4) | ۲۳۶۲ (5) | ۲۳۶۷ (10) |

فقطلشائیل — لوبیائیل
علی حسن بن غلام زہرا کو شفائے کاملہ عطا ہو

## ترکیب عمل

عروج ماہ میں چاند کے پہلے اتوار سے عمل شروع کرے نقش زعفران وعرق وگلاب کی سیاہی سے لکھیں یا چاندی کے پترے پر کندہ کر کے مریض اپنے پاس رکھیں اگر کاغذ پر لکھیں تو نقش مریض کے گلے میں ڈال دیں اور سورۃ فاتحہ کی سات آیات 7 دن تک الگ الگ ہر روز تعداد کے مطابق ورد کر کے پانی پر دم کر کے مریض کو کثرت سے پلائیں ہر روز ایک وقت مقررہ پر پڑھیں اس عمل سے ہر مومن، مومنہ خاص و عام استفادہ کر سکتا ہے۔

شوگر، ہیپاٹائٹس B.C، کینسر، پتھری اور تمام مہلک امراض کے لیے مجرب ہے۔ اور برسوں سے میرے مجربات میں سے ہے۔

آغاز عمل اول و آخر 11-11 مرتبہ درود پاک کا ورد کریں۔

اعداد سورۃ فاتحہ = ۱۰۴۶۱ نفی ۳۰ = ۱۰۴۳۱ ÷ ۴ = ۲۳۵۷ باقی بچا کسر خانہ ۵ میں ۱ کا اضافہ ہوگا۔ نقش پُر کرتے وقت جو چھوٹے ہندسے ہیں ہرگز نہ لکھیں یہ نقش کی چال ہے۔

میں نے ہر چیز کی وضاحت کر دی ہے اگر پھر بھی کچھ سمجھ نہ آئے تو فون پر راہنمائی حاصل کریں۔

**وظیفہ برائے قلب**

جسمانی وروحانی اور قلب کی قوت کے لیے کم از کم 11 مرتبہ پڑھا کرے
يَا قَوِيُّ الْقَادِرُ الْمُقْتَدِرُ قَوِّنِيْ وَقَلْبِيْ

## نماز شکرانہ پروردگار

یہ نماز دو رکعت ہے کسی بھی وقت پڑھی جا سکتی ہے۔

**طریقہ:** پہلی رکعت میں سورۂ الحمد ایک بار، سورۂ توحید ایک بار، رکوع و سجود میں چند بار اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ شُكْرًا شُكْرًا وَ حَمْدًا حَمْدًا

دوسری رکعت میں سورۂ الحمد ایک بار سورۂ کافرون ایک بار، رکوع و سجود میں یہ دعا چند بار اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ اسْتَجَابَ دُعَائِیْ وَاَعْطَانِیْ مَسْئَلَتِیْ وَقَضٰی حَاجَتِیْ (مصباح، کفعمی، مستدرک)

**فضیلت:** اس نماز کے پڑھنے سے خدا نعمتوں میں اضافہ فرماتا ہے۔

وَاِنَّهٗ مِنْ سُلَيْمٰنَ وَاِنَّهٗ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

# بارگاہِ لم یزل

## تاثیر بے مثل

**روحانیت میں اضافہ کے لیے** سورۃ البقرہ آیت مبارکہ 163 وَاِلٰهُكُمْ سے الرَّحِيْمُ تک روحانیت میں اضافہ کے لیے کوشش کریں اولاً نماز کی پابندی ہر حال میں کریں جب اس پر عمل پیرا ہو چکیں تو آیت مبارکہ نماز شب کے بعد کھڑے ہو کر 70 مرتبہ پڑھیں اول و آخر درود پاک 19 مرتبہ اور ہمیشہ ورد میں رکھیں۔

**عالم الغیب سے رہنمائی کے لیے** سورۃ العمران آیت نمبر 5 اِنَّ اللّٰهَ سے السَّمَآءِ تک۔ دور حاضر میں ہر امر میں رہنمائی درکار ہے چونکہ غلطی کو سدھارنے تک کا وقت نہیں نفسا نفسی کے عالم میں جو پیچھے رہ گئے وہ پھر کامیابی سے بھٹک گئے ایسے حالات میں درست فیصلہ کے لیے مندرجہ بالا آیت مبارکہ کو روزانہ 50 مرتبہ پڑھیں مع اول و آخر درود پاک 19 مرتبہ تو انشااللہ آپ کی قوت فیصلہ مضبوط ہو جائیگی علاوہ ازیں عالم خواب میں بھی رہنمائی ملے گی۔

**زندگی کی جملہ پریشانیوں سے نجات کے لیے**

پارہ نمبر 5 سورۃ النساء آیت نمبر 28 يُرِيْدُ اللّٰهُ سے ضَعِيْفًا تک زندگی میں درپیش تمام مسائل سے نجات کے لیے مندرجہ بالا آیت مبارکہ اکسیر اعظم کا درجہ رکھتی ہے اس کو 2000 مرتبہ بروز جمعۃ المبارک بوقت ظہر تا عصر بہت خشوع و خضوع سے ورد کریں اول و آخر درود پاک 70 مرتبہ پڑھیں۔ یاد رہے کہ بہت سکون سے ورد کرنا ہے۔

**جائز محبت کے لیے نسخہ کیمیا** سورۃ انفال آیت نمبر 62-63 وَاِنْ يُّرِيْدُوْا سے بِالْمُؤْمِنِيْنَ تک اور وَاَلَّفَ سے اِنَّهٗ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ تک۔ ان دو آیت مبارکہ کو نئے چاند کی پہلی جمعرات کو شروع کریں روزانہ 70 مرتبہ مع اول و آخر درود پاک 7 مرتبہ پڑھیں 40 یوم تک جاری رکھیں اس سے موثر و مجرب عمل میں نے آج تک مشاہدہ نہیں کیا۔ میرے بزرگوں کا آزمایا ہوا ہے خاص الخاص عمل ہے آپ کی خدمت میں بغیر کسی لالچ کے پیش کر دیا ہے خدارا غلط استعمال نہیں کیجئے گا غلط کی ذمہ داری قطعاً مجھ پر نہ ہوگی۔

**ملازمت کے حصول کے لیے** سورۃ یوسف آیت نمبر 76 فَبَدَاَ بِاَوْعِيَتِهِمْ سے عِلْمٍ عَلِيْمٍ تک۔ روزانہ اپنے نام کے اعداد ابجد قمری کے مطابق پڑھیں عمل کو بروز جمعۃ المبارک بوقت قریب عصر شروع کریں اور روزانہ عصر کے وقت پڑھیں اور ہر ابتدا سے قبل 2 رکعت نماز نفل حاجت قربةً اِلَى اللّٰه پڑھیں 21 یوم بلا ناغہ جاری رکھیں انشااللہ اچھی ملازمت مل جائیگی۔

**شہرت کے لیے** سورۃ الحجر آیت نمبر 16-17 وَلَقَدْ تا لِلنّٰظِرِيْنَ اور وَحَفِظْنٰهَا سے رَّجِيْمٍ تک۔ قارئین! کائنات میں دو چیزیں بے حد کوشش سے بھی میسر نہ ہوئیں 1 کیمیا گری 2 تسخیر کائنات۔ مگر یہ کہ نصیب والوں کو ضرور مل گئیں یوں سمجھ لیجئے کہ آپ کو یہ کیمیا گری کا نسخہ دے رہا ہوں میں نے بخل شکنی پہ قلم کو جنبش دی ہوئی ہے ہر وہ عمل آپ کی خدمت میں پیش کر رہا ہوں جو مجتب المجرب قوی الاثر ہوتا ہے۔ نہ صرف شہرت کے لیے مندرجہ بالا آیات مبارکہ قوی الاثر ہیں بلکہ ہمزات الشیاطین سے بھی تحفظ فراہم کرتی ہیں۔ ان آیات مبارکہ کو شرف قمر اور ابتدائے قمری ماہ میں شروع کریں روزانہ 250 مرتبہ اول و آخر درود پاک 7 مرتبہ پڑھیں عمل کے دوران وقت اور مقام کا خاص رکھیں اگر ایک مرتبہ نہ ہو تو عمل کو دو مرتبہ مزید دہرائیں اللہ رب العزت آپ کو مقصد میں کامیابی سے ہمکنار فرمائیں گے۔

**غلط تعلقات ختم کرنے کے لیے** پارہ نمبر 6 سورۃ مائدہ آیت نمبر 64 (درمیانی سطر) وَاَلْقَيْنَا سے الْقِيٰمَةِ تک۔ ایام قمر در عقرب میں جب منگل کا یوم آجائے تو اس آیت مبارکہ کو ایک عدد مقناطیس کا ٹکڑا لیکر اس پر 360 مرتبہ پڑھیں اور پھر اس کو توڑ دیں لیکن توڑنے سے قبل جن کے غلط تعلقات ختم کروانے ہوں ان کے نام مع والدہ لکھ لیں اب ٹوٹے ہوئے سروں کو اسی حالت میں قریب لا کر زمین میں دفن کر دیں جب تک دفن رہیں گے غلط تعلقات سے جان چھوٹ جائیگی۔

**نفسیاتی امراض سے نجات کے لیے** پارہ نمبر 13 سورۃ الرعدۃ آیت مبارکہ 28 اَلَا بِذِكْرِ اللّٰهِ سے اَلْقُلُوْبُ تک۔ روزانہ 40 مرتبہ ساعت عطارد میں اول و آخر درود پاک 19 مرتبہ مستقل ورد میں رکھیں انشااللہ تمام زندگی دوبارہ نفسیاتی بیماری کا حملہ نہیں ہوگا۔

قارئین! ہر ممکنہ وضاحت کر دی ہے مزید معلومات کے لیے ذیل پتہ پر بذریعہ خط و کتابت رابطہ کریں علاوہ ازیں فون پر بھی مکمل رہنمائی کی جائیگی۔

**سیّد تجمل حسین شیرازی**
موضع پیروالا تحصیل شورکوٹ ضلع جھنگ
0344-7654095/03127461038
Email: tajamalshah303@yahoo.com
www.facebook.com/syed.tajamal55

# فہم القرآن

علی اکبر پشاور شہر 0300-5831879

قارئین امامیہ جنتری کیلئے سورۂ مریم پارہ ۱۶ حُب کا نادر روزگار عمل پیش کر رہا ہوں جو میرے استاد محترم غلام عباس شاہ (شاد گیلانی) نے از لطف نظر کرم خاص عنایت کیا ہوا ہے۔ اگر آپ چاہتے ہیں کہ لوگوں کے دلوں میں آپ کی محبت پیدا ہو جائے رشتہ دار آپکو اچھا سمجھیں۔ میاں بیوی میں الفت بڑھے چھوٹے بڑے احترام اور وقار سے پیش آئیں۔ مخلوقات کے دل میں اُنس آ جائے تو (۱۶ سورۃ مریم ۹۶)

قرآن پاک سورۂ مریم آیت نمبر ۹۶ میں اللہ پاک کا ارشاد ہے۔

**إِنَّ الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ سَيَجْعَلُ لَهُمُ الرَّحْمَٰنُ وُدًّا ○**

یعنی جو لوگ ایمان لائے اور نیک عمل کئے۔ خدا اُن کی محبت (مخلوقات کے دل میں) پیدا کر دے گا۔

اب دونوں عمل غور سے پڑھئے۔ سمجھنے کی کوشش کیجئے۔ جائز کام کیلئے اللہ کا نام لے کر کسی نیک ساعت میں شروع کیجئے۔

**عمل نمبر 1** مندرجہ بالا آیت کو باوضو بسم اللہ شریف۔ درود پاک کے ساتھ چلتے۔ پھرتے (لاتعداد مرتبہ روزانہ پڑھتے رہیں اور اپنی دائیں ہتھیلی پر دم کرتے رہیں۔ تو چند دنوں میں آپ خود محسوس کرنے لگیں گے۔ بالخصوص کسی ناراض فرد کا تصور رکھ کر پڑھیں گے۔ تو وہ خود بہ خود صلح پر راضی ہوگا۔ دونوں میں صلح ہو جائے گی۔ ناراضگی۔ نفرت دُور ہو جائے گی۔ انشاءاللہ۔

ناجائز کام کیلئے ہرگز نہ کریں ورنہ نقصان اُٹھائیں گے

**عمل نمبر 2** برائے حب (صرف جائز کام کیلئے)

شروع کرنے کیلئے چند ایک باتوں کا جاننا ضروری ہے اس لئے پہلے ہی احتیاط کر لیں

**اوقات:** (۱) چاند کی پہلی جمعرات (نوچندی جمعرات) بشرطیکہ ان دنوں قمر در عقرب نہ ہو۔ جنتری دیکھ کر تسلی کر لیں۔ قمری مہینے کی سات اور چودہ بھی آغاز کرنے کے لیے مناسب ہے۔ (۲) ساعت نیک ہو (۳) رجال الغیب کو اپنی پشت پر رکھیں۔

باتصور۔ یا تصویر سامنے رکھ کر **بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ**

ایک بار **بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ** پڑھیں۔ پھر اول۔ آخر ۳، ۳ بار درود شریف پڑھیں پھر ۱۰۱ بار مندرجہ ذیل کلمات پڑھیں۔

**يَاوُدُودُ لِيَا وُدُودُ وُدَّ وُدُودُ**

حرف (لفظ) سورہ مریم آیت نمبر ۹۶ میں آیا ہے جس کے معنی شروع میں لکھ چکا ہوں۔ اگر کوئی شخص ویسے ہی بغیر چلہ کے روزانہ پڑھے۔ تو کل عالم اس کا احترام کرے کل عالم کے دل میں۔ اس کی محبت ڈالے۔ آیئے از روئے جفر دیکھتے ہیں

**سوال يَاوُدُودُ لِيَا وُدُودُ وُدَّ وُدُودُ**
**کو حُب کے لیے ۱۰۱ بار پڑھنا کیسا رہے گا۔**

یا علیم ۵

از روئے جفر منتخب حروف

| | |
|---|---|
| ی ا و د و د | ی ل ا ب ک س وھ ر د |
| ل ی ا و د و | لائے ب و خ و ھ ک د |
| د و د و د و | لائے خوب کہدو |
| د ح ب ک ی ل | یعنی بہت اچھا ہے |
| ی ا ک س و ا ی ک ب ا ر | میری دعا ہے کہ اللہ پاک بہ صدقہ معصومین علیہ السلام اس کے سمجھنے میں آپ کا ادراک کھولے۔ |
| ب ر ھ ن ا ک | |
| ی س ا ر ھ ی | |
| ک ا | آمین |

نوٹ: کسی کے Miss Call یا Message کا جواب نہیں دیا جائے گا براہ راست فون کر کے پوچھ سکتے ہیں۔

# نماز وحشت قبر

میت کے دفن کی رات اس کیلئے دو (۲) رکعت نماز پڑھی جاتی ہے۔ جسے نماز وحشت قبر کہتے ہیں۔ یہ نماز میت کیلئے قبر میں پہلی رات کے خوف کو دُور کرنے کیلئے پڑھی جاتی ہے اور دفن میّت کی پہلی ہی رات میں مغرب کی نماز کے بعد سے لیکر طلوع فجر تک پڑھی جا سکتی ہے کیونکہ میّت پر قبر میں پہلی رات سے زیادہ سخت گھڑی اور نہیں ہوتی ہے۔

**طریقہ نماز:** پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ (یعنی سورۂ الحمد) کے بعد ایک مرتبہ آیت الکرسی اور دوسری رکعت میں سورۂ الحمد کے بعد دس مرتبہ سورۂ قدر (یعنی انا انزلناہ) پڑھی جائے۔ سلام پڑھنے کے بعد کہو! **(اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّابْعَثْ ثَوَابَهَا تَيْنِ الرَّكْعَتَيْنِ اِلٰى قَبْرِ فُلَانِ بْنِ فُلَانٍ)** (فلاں بن فلاں کی جگہ پر میت اور اس کے باپ کا نام لے)

بس اللہ تعالیٰ اسی وقت اس میت کی قبر پر ایک ہزار ملائکہ بہشتی حلے دیکر بھیجتا ہے اور اسکی قبر کو قیامت تک وسیع کر دیتا ہے۔ اور نماز پڑھنے والے کو بے شمار نیکیاں عطا کرتا ہے

عمیر مغل (علوم فلکیات)

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

لَا یَعۡلَمُ الۡغَیۡبَ اِلَّا ھُوَ

2015 عیسوی | ۱۴۳۶ ھجری

# نوروز عالم افروز

طول بلد 73-04E | عرض بلد 33-43N

## تحویل آفتاب در برج حمل

مورخہ 21 مارچ 2015ء بروز ہفتہ

**بوقت** 03 بجکر 45 منٹ 06 سیکنڈ قبل از فجر مطابق پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم

**بادشاہ:** زحل

**وزیر:** شمس

**سپہ سالار:** عطارد

**مشیر:** مریخ

**رنگ:** سیاہی مائل




**خوراک:** آلو بخارا، آملہ سیاہ، اروی، اخروٹ، اجوائن خراسانی، انگور سیاہ، توت سیاہ، تیزپات، جامن، زیتون سیاہ، خشخاش سفید، کاسنی، گوبھی، ساگ ہر قسم، تخم وگل نیلوفر، منقی، مہندی (حناء) صندل سرخ و سفید۔ لیموں

**صدقات:** ماش سیاہ، روغن سیاہ، لوہا تانبہ، نمک سیاہ، گل کاسنی، بھینس، لاجورد، سنگ سیاہ، چڑیا سیاہ، ابابیل، یاقوت (بروز ہفتہ بوقت دوپہر)

**اہم نظرات زائچہ نوروز:** شمس قمر قرآن، شمس زحل تثلیث، شمس عاشر تثلیث، قمر مشتری تثلیث، قمر زحل تثلیث، قمر یورانس قران، قمر پلوٹو تربیع، قمر راس مقابلہ، عطارد زحل تربیع، عطارد نیپچون قران، عطارد پلوٹو تسدیس، زہرہ مشتری تربیع، زہرہ نیپچون تسدیس، زہرہ طالع تربیع، مریخ مشتری تثلیث، مریخ یورانس قران، مریخ پلوٹو تربیع، مشتری زحل تثلیث، مشتری یورانس تثلیث، مشتری طالع مقابلہ، زحل نیپچون تربیع، زحل عاشر قران، یورانس پلوٹو تربیع، راس طالع تثلیث۔

**نوٹ:** سواری، پوشاک وغیرہ کی کیفیت صرف اہلِ ہنود میں پائی جاتی ہے۔ اسلام میں اس کا تصور نہیں۔

**نوٹ:** تحویل آفتاب کا وقت پاکستان کے سٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق ہے۔ بیرون ملک قارئین نوروز کے پاکستانی ٹائم میں سے 5 گھنٹے نفی کر لیں تو گرین واچ ٹائم نکل آئے گا۔ اس میں سے اپنے ملک کا سٹینڈرڈ ٹائم جمع یا نفی کرنے سے مطلوبہ وقت نوروز حاصل ہو جائے گا۔

# احکام نوروز

مورخہ 21 مارچ 2015 مطابق 29 جمادی الاول بروز ہفتہ 1436 ہجری / 7 چیت 2071 بکرمی بوقت 03 بجکر 45 منٹ 06 سیکنڈ قبل از وقت فجر (پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم) مطابق دارالحکومت اسلام آباد (73 درجہ 04 دقیقہ مشرقی / 33 درجہ 43 دقیقہ شمالی) پاکستان کے مروجہ وقت شمس دربُرج حمل کے صفر درجہ پر تحویل آفتاب ہوگا۔

## نوروز کی شرعی حیثیت

عید نوروز شمسی کیلنڈر کے حساب سے منائی جاتی ہے۔ نوروز 20 یا 21 مارچ کے بارے میں جو کچھ لکھا جاتا ہے۔ وہ علم نجوم اور حرکت سیارگان ہے۔ نیا دن اس لئے کہ شمس برج حمل میں داخل ہو رہا ہے۔ یہ سب روایات گردش ایام سے متعلق ہیں جن کا دین اور شریعت سے کوئی تعلق ہرگز نہیں ہے۔ ۱۸ ذوالحجہ ۱۰ ہجری چونکہ اتفاقاً ۲۱ مارچ کو آگیا۔ اس لیے اس جشن کو دوہرا منانے کے لیے دونوں تاریخوں کو عید نوروز سے معنون کر دیا گیا۔ ہم جو اعمال بجالاتے ہیں وہ 20 یا 21 مارچ کو شمس کے برج حمل میں داخل ہونے کے نہیں ہیں بلکہ عید غدیر کے ہیں۔ شمسی کیلنڈر کی اکیسویں مارچ سے بہت سے اور تہوار بھی مربوط ہیں۔ مگر سال ہائے وقوع میں فرق ہے۔ اعمال کی کتب مفاتیح الجنان، تحفۃ العوام وغیرہ میں اس تاریخ کے جو اعمال آپ پڑھیں گے۔ وہ نوروز سے متعلق نہیں ہیں بلکہ عید نوروز سے تعلق رکھتے ہیں۔ مثلاً یہ واقعات ایک نئے دن سے متعلق ہیں۔ اس لیے یادِ خدا میں تشکر کے طور پر اعمال بجالائے جاتے ہیں۔ آئمہ معصومین علیہم السلام کے ارشادات اور اعمال سے ثابت ہے۔ کہ اس دن کو آل محمدؑ نے اپنا دن فرمایا ہے۔ (۱) اللہ تعالیٰ نے اس دن اپنے بندوں سے عہد لیا ہے کہ اس کی واحد نیت کے ساتھ عبادت کریں۔ (۲) یہ پہلا دن ہے کہ آفتاب کی پہلی کرن زمین پر پڑی۔ (۳) حضرت نوحؑ کی کشتی کا کنارے لگنا۔ (۴) رجعت آئمہ طاہرین اور حضرت علیؑ کی خلافت ظاہرہ (۵) حضرت محمدؐ پر نزول وحی کا آغاز ہونا۔ (۶) حضرت ابراہیمؑ کا کافروں کے بتوں کو توڑنا۔ (۷) حضرت علیؑ کا خوارج پر فتح پانا۔ (۸) حضرت علیؑ کا تطہیر کعبہ کا عمل بجالانا وغیرہ۔ عید نوروز کے اعمال مومنین اپنے تہواروں کی یاد میں مناتے ہیں۔ یہ اعمال، نوافل، دعائیں اور نمازیں تحویل آفتاب سے متعلق نہیں بلکہ متذکرہ بالا اسلامی تہواروں سے مربوط ہیں۔ جن کی یاد منانا باعث تقویت ایمان ہے۔

### نقش نوروز

امامیہ جنتری کے کرم فرما ساعت نوروز میں تیار کردہ سونا پالش طلسم نوروز اور زرد کاغذ پر بنا ہوا نقش نوروز جوابی لفافہ بھیج کر **مفت** طلب کریں۔

**آغا حسنین احمد عامل** آغا ہاؤس، احمد پور شرقیہ ضلع بہاولپور
0300-6802983, 0331-7560412

## رفتار ہائے سیارگان
## بوقت تحویل آفتاب در برج حمل

ہفتہ 21 مارچ 2015ء بوقت 03 بجکر 45 منٹ 06 سیکنڈ قبل از فجر

| سیارگان | درجہ۔ دقیقہ۔ ثانیہ در بروج | زائچہ میں درج کیے جانے والے درجات و دقائق | |
|---|---|---|---|
| طالع | 07 درجہ 12 دقیقہ 37 ثانیہ برج دلو | 07.12 | دلو |
| شمس | 00 درجہ 00 دقیقہ 00 ثانیہ برج حمل | 00.00 | حمل |
| قمر | 07 درجہ 44 دقیقہ 13 ثانیہ برج حمل | 07.44 | حمل |
| عطارد | 12 درجہ 12 دقیقہ 19 ثانیہ برج حوت | 12.12 | حوت |
| زہرہ | 04 درجہ 14 دقیقہ 37 ثانیہ برج ثور | 04.15 | ثور |
| مریخ | 21 درجہ 59 دقیقہ 41 ثانیہ برج حمل | 22.00 | حمل |
| مشتری | 13 درجہ 08 دقیقہ 36 ثانیہ برج اسد | 13.09 | اسد |
| زحل | 04 درجہ 53 دقیقہ 46 ثانیہ برج قوس | 04.54 | قوس |
| یورانس | 15 درجہ 30 دقیقہ 44 ثانیہ برج حمل | 15.31 | حمل |
| نیپچون | 08 درجہ 06 دقیقہ 45 ثانیہ برج حوت | 08.07 | حوت |
| پلوٹو | 15 درجہ 21 دقیقہ 26 ثانیہ برج جدی | 15.21 | جدی |
| راس | 09 درجہ 57 دقیقہ 52 ثانیہ برج میزان | 09.58 | میزان |
| ذنب | 09 درجہ 57 دقیقہ 52 ثانیہ برج حمل | 09.58 | حمل |

**آب نیساں:** نوروز سے ۲۳ دن کے بعد نیساں کا مہینہ شروع ہوتا ہے جو تیس روز کا ہے اس مہینے میں جو پانی برستا ہے اُسے آب نیساں کہتے ہیں امام جعفر صادقؑ سے روایت ہے کہ جو شخص اس پانی کو جمع کر کے اس پر سورۃ الحمد، آیت الکرسی، چاروں قل، اور سورۃ انا انزلناہ کو 70,70 مرتبہ پڑھے۔ 70 مرتبہ اللہ اکبر 70 مرتبہ لا الہ الا اللہ اور 70 مرتبہ درود شریف پڑھے اور پھر اُسے پئے تو خداوند عالم اس کے دل کو نور کی روشنی اور فہم و فراست و بینائی سے بھر دے گا اور اسے تمام آفات و بلیات سے محفوظ رکھے گا۔ جو شخص 7 روز تک صبح شام اس پانی کو پئے گا تو اس کی ہڈیوں اور رگوں سے ہر قسم کا درد اور بیماری ختم ہو جائیں گی۔ جس عورت کے لڑکا نہ ہوتا ہو تو وہ آب نیساں کو اس نیت سے پئے تو خداوند عالم اس کو فرزند عطا کرے گا۔ اور بانجھ عورت ہو تو بفضل خدا اسکی گود ہری ہوگی۔

# آدابِ و اعمالِ نوروز

تحویل آفتاب کا وقت نہایت مبارک ہوتا ہے۔ یہ استجابت دُعا کا وقت ہے۔ مومنین کو چاہیے کہ مقررّہ وقت سے پہلے پاک صاف ہو کر لباس مطرہ زیب تن کریں اور کسی پاک جگہ پر پاک فرش کا اہتمام کریں۔ خوشبویات مثلِ لوبان، اگربتی وصندل وغیرہ سلگائیں۔ دسترخوان پر مٹھائی پھل میوے وغیرہ رکھیں اور نذر حضرت امیر المومنین علیہ السّلام دیں۔ بعد ازاں ایک کٹورے یا پیالے میں پانی بھر کر اس میں گلاب کا سرخ پھول ڈال دیں اور بوقت تحویل آفتاب اس پر نظر رکھیں جو وقت تحویل کا ہوگا اس وقت خود بخود ساکن پھول میں حرکت پیدا ہوگی بس یہ وقت دُعاؤں کے مستجاب ہونے کا ہے۔ اس وقت ۳۶۹ مرتبہ ''یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ'' اور کم از کم ۳۶ مرتبہ یہ دُعا پڑھیں۔

**یَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ یَا مُدَبِّرَ اللَّیْلِ وَالنَّهَارِ یَا مُحَوِّلَ الْحَوْلِ وَالْاَحْوَالِ حَوِّلْ حَالَنَا اِلٰی اَحْسَنِ الْحَالِ ؕ**

مومنین کو چاہیے کہ نوروز کے دن بعد نماز ظہرین چار رکعت نماز اس طرح ادا کریں۔ اوّل یہ نیت کریں کہ دو رکعت نماز نوروز پڑھتا ہوں۔ ''قُرْبَةً اِلَی اللهِ. اَللهُ اَکْبَر'' اور اوّل رکعت میں بعد سورۂ حمد دس مرتبہ سورۂ ''اِنَّا اَنْزَلْنَاهُ'' اور دوسری رکعت میں بعد سورۂ حمد دس مرتبہ ''قُلْ یَا اَیُّهَا الْکَافِرُوْنَ'' اور بعد سلام ختم کرے اور پھر دو رکعت کی نیت کر کے نماز شروع کریں۔ اوّل رکعت میں بعد سورۂ حمد دس مرتبہ ''قُلْ هُوَ اللهُ اَحَدٌ'' اور دوسری رکعت میں بعد سورۂ حمد دس دس مرتبہ ''قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ'' پڑھے اور بعد سلام ختم کرے اور سجدے میں جائے اور یہ دُعا پڑھے۔

**اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ الْاَوْصِیَاءِ الْمَرْضِیِّیْنَ وَعَلٰی جَمِیْعِ اَنْبِیَائِكَ وَرُسُلِكَ بِاَفْضَلِ صَلَوَاتِكَ وَبَارِكْ عَلَیْهِمْ بِاَفْضَلِ بَرَكَاتِكَ وَصَلِّ عَلٰی اَرْوَاحِهِمْ وَاَجْسَادِهِمْ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ لَنَا فِیْ یَوْمِنَا هٰذَا الَّذِیْ فَضَّلْتَهٗ وَكَرَّمْتَهٗ وَشَرَّفْتَهٗ وَعَظَّمْتَ خَطَرَهٗ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ لِیْ فِیْمَا اَنْعَمْتَ بِهٖ عَلَیَّ حَتّٰی لَا اَشْكُرَ اَحَدًا غَیْرَكَ وَوَسِّعْ عَلَیَّ فِیْ رِزْقِیْ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ اَللّٰهُمَّ مَا غَابَ عَنِّیْ فَلَا یَغِیْبَنَّ عَنِّیْ عَوْنُكَ وَحِفْظُكَ وَمَا فَقَدْتُ مِنْ شَیْءٍ فَلَا تُفْقِدْنِیْ عَوْنَكَ عَلَیْهِ حَتّٰی لَا اَتَكَلَّفَ مَا لَا اَحْتَاجُ اِلَیْهِ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ**

اس کے بعد، دُعا کرے بعض نے لکھا ہے کہ نوروز کے دن موافق اعداد ایام سال نکال کر اس دُعا کو پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ ھٰذِہٖ سَنَۃٌ جَدِیْدَۃٌ وَّاَنْتَ مَلِکٌ قَدِیْمٌ اَسْئَلُکَ خَیْرَھَا وَخَیْرَمَافِیْھَا وَاَعُوْذُبِکَ مِنْ شَرِّھَا وَشَرِّمَافِیْھَا وَاَسْتَکْفِیْکَ مَئُوْنَتَھَا وَشُغْلَھَا یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ (زادلمعاد)

## سات سلام

مشہور ہے کہ جو شخص یہ سات سلام نوروز کے دن مشک وزعفران سے کسی چینی کے برتن پر لکھ کر گلاب کے عرق سے دھوئے اور اس میں سے پیئے تو آئندہ سال تک کوئی رنج ودرد اُس کو نہ ستائے گا۔ اگر زہریلا جانور کاٹے تو اس پر اثر نہ ہوگا۔

1 سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ،
2 سَلَامٌ عَلٰی نُوْحٍ فِی الْعَالَمِیْنَ،
3 سَلَامٌ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ،
4 سَلَامٌ عَلٰی مُوْسٰی وَھَارُوْنَ،
5 سَلَامٌ عَلٰی اٰلِ یَاسِیْنَ،
6 سَلَامٌ عَلَیْکُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْھَا خَالِدِیْنَ،
7 سَلَامٌ ھِیَ حَتّٰی مَطْلَعِ الْفَجْرِ ط (ازحاشیہ زادالمعاد)

مندرجہ ذیل نقش کو مشک وزعفران سے لکھ کر گلاب میں دھو کر پیئے وبا وامراضِ جسمانی سے محفوظ رہے گا۔ اس نقش کی انگوٹھی چاندی پر کندہ کر کے پہنے کبھی محتاج نہ ہوگا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الا=۱۱۱۹ ۱۱۱۹=الا=۱۱۱ محطی

برائے درد زہ سات مرتبہ اس آیت کو گڑ، شکر یا کسی مناسب عرق پر پڑھ کر کھلائے یا پلائے۔ فوراً بچہ پیدا ہوگا۔

اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ وَاَذِنَتْ لِرَبِّھَا وَحُقَّتْ وَاِذَا الْاَرْضُ مُدَّتْ وَاَلْقَتْ مَافِیْھَا وَتَخَلَّتْ

## نقش نوروز

اعداد ۵۰۴۶

تحویل آفتاب کے وقت کسی پاک جگہ باوضو ہو کر گلاب وزعفران سے اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھیں تو تمام سال جملہ امراض وبلّیات غم وصدمات سے محفوظ رہیں گے دُشمن مقہور ہوگا مقاصد پورے ہوں گے۔ نہایت مجرب اور راز سربستہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

العلی العلی العلی العلی العلی

یاعلیّ یاعلیّ یاعلیّ یاعلیّ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۵۴ | ۱۲۶۷ | ۱۲۶۴ | ۱۲۶۱ |
| ۱۲۶۵ | ۱۲۶۰ | ۱۲۵۵ | ۱۲۶۶ |
| ۱۲۵۹ | ۱۲۶۲ | ۱۲۶۹ | ۱۲۵۶ |
| ۱۲۶۸ | ۱۲۵۷ | ۱۲۵۸ | ۱۲۶۳ |

فَاللّٰہُ خَیْرٌ حَافِظًا وَّھُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ

## طلسم نوروز کی وضاحت

طلسم نوروز = الا = 1119 = 119الا = 111 محطی

طلسم نوروز کا آغاز = الا = الٓمٓ = آغاز قرآن مقدس ہے۔

1119 = 19 کا عدد اللہ کے صفاتی اسم واحد کی نمائندگی کر رہا ہے۔

باقی 1100 عدد اسم صفت (مُغْنِیُ) کا ہے۔ یعنی غنی کرنے والا۔

119 = یَاحَقُّ کا عدد ہے۔

الا = سوائے

111 = کافی = کفایت کرنے والا

محطی = ربّ العالمین ہر چیز کا مالک، ہر چیز پر قادر اور اسکا ہر چیز پر مکمل احاطہ ہے۔

# عالمی حالات 2015

## زائچہ نوروز کی روشنی میں

تحریر و تحقیق: غلام رضا عسکری اعوان نواب شاہ Ph: 0300 3210024, E mail: razaaskri@gmail.com

2015 کا نوروز 21.03.2015 کو اسلام آباد کے معیاری وقت کے مطابق صبح 03.45.08 کو ہوگا۔ طالع برج دلو ہوگا۔ وتد الارض ثور اور وتد السماء برج عقرب ہوگا۔ ہفتہ کے دن کا نوروز اچھا نہیں ہوتا۔ بارشیں کم ہونے کی وجہ سے خشک سالی کے امکانات ہو سکتے ہیں۔ فسادات اور لڑائی جھگڑوں میں اضافہ کے ساتھ اموات میں اضافہ ہوگا خصوصاً بچوں اور ضعیف العمر افراد کی اموات میں اضافہ ہوگا سیاست اور حکومتی عہدوں سے منسلک افراد میں معاملات خراب اور سیاسی ماحول سرگرم رہنے کے امکانات ہوتے ہیں۔ موسموں میں تبدیلی یا بے ترتیبی زراعت کو متاثر کریگی۔ تاہم معدنیات کے ذخائر دریافت ہونے یا قدرتی وسائل میں اضافہ کے امکانات ہو سکتے ہیں زیر زمین فصلیں آلو پیاز گاجر مولی کی پیداوار کم اور ڈرائی فروٹ کی پیداوار میں اضافہ متوقع ہوگا۔ بارشیں زیادہ ہوں گی اور قدرتی آفات کی وجہ سے جانی مالی نقصانات ہو سکتے ہیں،۔ عوامی دباؤ میں اضافہ کے ساتھ نچلے طبقہ کی عوامی حالت مزید خراب ہوگی۔

**پاکستان:** پاکستان کے زائچہ نوروز کے مطابق، 2015 کا نوروز زائچہ پاکستان میں مشتری ساتویں اور زحل کی گیارہویں گھر موجودگی اور دونوں ستاروں کا رجعت یافتہ ہونا پارلیمانی تبدیلیوں کی نشاندہی کرتا ہے ممکنات میں سے ہے کہ سال کے اوائل کے ساتھ ہی وزیر اعظم صاحب قانونی پیچیدگیوں کا شکار ہوکر گھر چلے جائیں۔ نویں راہو اور تیسرے کیتو کی موجودگی اور راہو کا یورنس کے ساتھ قران ہمسایہ ممالک کے ساتھ جھڑپوں اور سرحدی خلاف ورزیوں کی وجہ سے فوجی مداخلت ہوگی۔ سیاست کے کئی راز اس سال افشاء ہونگے افواج اور حکومت میں راز افشاء ہونے پر اختلافات کا آمنا سامنا ہوگا۔ پرویز مشرف کا معاملہ حل ہو جائیگا اور ممکن ہے کہ مشرف بیرون ملک سال کے اوائل میں چلے جائیں۔ نریندر مودی اور نواز انتظامیہ کی دوستی ختم ہو سکتی ہے۔ افغان سرحدوں پر حکومت وقت کو بندش لگانے کا فیصلہ کرنا پڑ سکتا ہے۔ دہشت گردوں کے خلاف آپریشن دیگر دو صوبوں سندھ اور بلوچستان تک وسعت اختیار کر جائیگا۔ تاہم عوام کی حالت بہتر ہوگی بلکہ عوامی عیاشیوں میں اضافہ ہوگا۔ افواہوں کا زور مارچ اپریل میں شدید ہوگا۔ مالی طور پر پاکستان کے زر مبادلہ میں اضافہ کے ساتھ کرنسی کے استحکام کی کوششیں کامیاب ہونگی۔ تاہم جولائی 2015 تا مارچ 2016 پاکستانی معیشت میں زوال آنے کے ساتھ حکومتی ٹیکسز میں اضافہ عوامی سطح پر سول نافرمانی جیسے مسائل اجاگر کر سکتا ہے آنے والا سال پاکستان اور عالمی معیشت کے لئے خطرناک ثابت ہوگا۔ حقوق نسواں کی تنظیمیں زور پکڑیں گی جبکہ خواتین کے حقوق کے لئے قانون سازی متوقع ہو سکتی ہے۔ بارہویں پلوٹو کا قیام خفیہ ہاتھ کی مظبوطی کو ظاہر کرتا ہے جبکہ دہشت گردوں کی پشت پناہی کرنے والے کئی ہاتھ منظر عام پر سامنے آئیں گے۔ وزیر اعظم پر دباؤ ہوگا جبکہ مذہبی تنظیمیں آپریشن کے خلاف سر اٹھا سکتی ہیں۔ امراء اور سیاست دانوں کے لئے یہ سال بھاری ہوگا، معمر اداکار گلوکار اور معمر معروف شخصیات دنیا سے رخصت ہوں گی۔ سرحدی جھڑپوں میں اضافہ ہوگا۔ مارچ تا جولائی پاکستان میزائل تجربات یا دیگر فوجی حساس نوعیت کے تجربات کریگا۔ پانی کا مسئلہ شدت اختیار کر جائیگا جبکہ عالمی عدالتوں تک پاکستان کی رسائی میں دشواریاں پیش آئیں گی۔ تاہم افغانستان کی جانب سے پاکستان کے تعلقات خراب ہونگے اور ممکن ہے کہ دونوں حکومتوں میں سفارتی معاملات شدت اختیار کر جائیں۔ ٹریڈ یونینز اور اسٹاک مارکیٹ کے ساتھ حکومتی مسائل پیدا ہونگے اور سیاستدانوں میں سے کسی کی موت واقع ہو سکتی ہے۔ میں حکومت وقت سے اور افواج پاکستان سے خصوصاً وزارت داخلہ سے اپیل کرتا ہوں کہ پاکستان میں موجود غیر قانونی تارکین کو نکالا جائے اور افغان سرحدوں کو انڈیا کی طرز پر سیل کر دیا جائے تو دہشت گردی کا خاتمہ ہو سکتا ہے۔

**انڈیا / بھارت:** آؤٹر پلانٹس نیپچون پلوٹو اور یورنس انڈیا کے زائچہ میں، دسویں نیپچون کا قیام انڈیا کو آبی ذخائر میں خود کفیل کرتا ہوا نظر آتا ہے جبکہ یورنس کا قیام گیارہویں حمل میں پارلیمانی تبدیلیوں یا پارلیمان میں مسائل کی جانب اشارہ کرتا ہے پلوٹو مریخ تربیع آٹھویں گیارہویں گھروں میں حکومت مخالف دھڑوں کا اجتماع پارلیمان میں مسائل پیدا کر سکتا ہے جبکہ پلوٹو راہو تربیع کثیر اموات ہونے کا امکان زلزلہ کے امکانات فروری مارچ میں ہو سکتے ہیں۔ سمندری فورسز میں اضافہ یا انڈین نیوی کو طاقتور بنانے کے امکانات کے ساتھ فوجی تجربات ان دنوں ہو سکتے ہیں۔ مئی جون اور ستمبر اکتوبر سمندری طوفانوں کے لحاظ سے انڈیا کو متاثر کریں گے۔ عالمی سطح پر انڈیا کے کئی ایک جنگی

جرائم اور کشمیر میں مظالم کی داستانیں سامنے آئیں گی۔ خارجی تعلقات میں انڈیا کو کافی محنت کرنا ہوگی۔ پاکستان کے اندرونی معاملات میں افغان کے راستے بھارت کی دخل اندازی کے ثبوت منظر عام پر آجائیں گے۔ بھارت کی کرنسی گزشتہ سالوں کی نسبت بہتر رہے گی جبکہ ٹریڈ بڑہانے کی کوششوں میں انڈیا کو مشکلات کا سامنا ہوگا۔ مارچ تا جولائی عالمی کساد بازاری اور معاشی مسائل انڈیا کی معیشت کے لئے خطرناک ثابت ہونگے۔ مودی حکومت کو عوامی دباؤ کا سامنا ہوگا حکومت مخالف تحریکیں اور تنظیمیں سر اٹھائیں گی۔ زحل کی ساتویں موجودگی اور یورنس کی گیارہویں موجودگی مودی حکومت کے لئے خطرناک ثابت ہوسکتی ہے حکومتی اتحاد میں دراڑیں پڑسکتی ہیں ممکنات میں سے ہے کہ اندرونی تبدیلی لائی جائے۔ مشتری سنبلہ میں داخل ہونے کے ساتھ انڈین عوام کو نئے ٹیکسز کا تحفہ دیگا غربت کی سطح میں اضافہ ہوگا جبکہ انڈیا کی فی کس آمدنی میں کمی ہوگی۔

**امریکہ:** امریکہ اس سال زائچہ میں مشتری تیسرے گھر اسد میں ہوگا۔ خارجہ تعلقات میں بہتری کی کوششیں ہونگی۔ قرضوں میں اضافہ کے ساتھ امریکہ کی معاشی حالت میں بہتری کی کوشش ناکام ہوتی نظر آتی ہے۔ زحل کا ساتویں گھر میں قیام اپنی بین الاقوامی ساکھ کو مضبوط کرنے کی کوششیں کافی حد تک کامیاب ہوسکتی ہیں۔ تاہم اوباما انتظامیہ وزراء میں اس سال تبدیلیاں لائے گی جبکہ وزیر خارجہ کی تبدیلی سال کے اوائل میں متوقع ہوگی۔ یورنس اور مشتری کی نظر تثلیث امریکی معیشت کو اچانک سہارا بھی دیگی اور اچانک روبہ زوال بھی ہوگی۔ اسٹاک مارکیٹوں میں خاطر خواہ انڈیکس کم ہوگا۔ راہو کیتو پانچویں گیارہویں اندرونی معاملات اور شدت پسندی میں اضافہ کے ساتھ امریکی عوام کو وبائی امراض کو تحفہ دیں گی زمینی و ہوائی حادثات میں امریکہ کو نقصان ہوسکتا ہے۔ جبکہ بچوں کی فلاح و بہبود کے کام میں بہتری آئیگی۔ موسمی تغیرات سمندری طوفان اور شمالی ریاستوں میں ہوائی بگولوں اور برفانی طوفانوں کی شدت ہوگی۔ امریکہ کی کرنسی ممکن ہے کہ **5%TO7%** تک ڈاؤن ہوجائے۔ جولائی **2015** تا مارچ **2016** مشتری زحل کی تربیع دنیا میں عالمی معاشی بحران کا سبب بنے گی امریکہ جو کہ دنیا کا خود بہت بڑا مقروض ملک ہے مزید الجھنوں کا شکار ہوجائیگا۔ عالمی سطح پر اسٹاک مارکیٹس میں کمی اور نقصان کے ساتھ ڈالر کی قدر میں کمی **2007** جیسے معاشی بحران کو سامنے لاسکتی ہے۔ بیروزگاری میں اضافہ کے ساتھ بیرون ملک افواج کے بجٹ میں کمی کیے جانے کا امکان ہے۔

**ایران:** دسویں گھر پلوٹو کی موجودگی ایرانی عوام کی اکثریت حکومت کو مضبوط کرے گی۔ ایران میں خلفشار پیدا کرنے کی کوششیں ناکام ہونگی۔ زائچہ نوروز میں پلوٹو کی طالع میں موجودگی کے ساتھ مریخ کا چوتھے حمل میں قیام داخلی طور پر ایران کو مزید بہتر بنائے گا۔ پاسداران اور افواج ایران کو قوت دی جائیگی۔ میڈیا کھیلوں اور نوجوانوں کے امور پر حکومت کی توجہ مبذول ہوگی۔ سرمایہ کاری کے اسباب کھل جائیں گے۔ یورنس پلوٹو کی تربیع جولائی تا مارچ **2016** ایران کی معاشی پابندیوں اور عالمی معاشی بحران کی وجہ سے مشکلات کا شکار ہونے کا امکان ہے ایرانی کرنسی کمزور ہوسکتی ہے۔ لیکن عالمی پابندیوں میں آنے والے سال سے پہلے ہی نرمی ہونے کی امید ہے۔ مریخ یورنس اور کیتو کی چوتھے موجودگی زلزلہ اور زمینی آفات کثیر اموات کا سبب بن سکتی ہیں۔ عرب لیگ کی جانب سے **UNO** کی پالیسیوں کے خلاف ایران کی مخالفت کھل کر سامنے آئیگی۔ سرحدی کشیدگی پاک ایران معاملات کو کشیدہ کر سکتی ہے تاہم ایران سختی سے دہشت گردی اور غیر قانونی معاملات کو روکے گا۔ ممکن ہے کہ ایران سول نیوکلیئر ٹیکنالوجی حاصل کرنے میں کامیاب ہو جائے۔ سعودی و یہودی سازشیں ایران کے خلاف ناکامی کا منہ دیکھیں گی۔ مشتری کی موجودگی نوروز اور زائچہ ایران میں مالی معاملات میں ایران کو کچھ مشکلات دے سکتی ہیں۔ عوام الناس کی حالت بہتر ہوگی۔ ایران میں نئے ذخائر اور معدنی وسائل میں ترقی ہوگی۔ پارلیمانی نظام میں ایران بہتری لائیگا۔ ایران کی جانب سے عراق میں دہشت گردی کی شدید مخالفت سامنے آئیگی اور ممکن ہے کہ ایرانی فورسز کی جانب سے عراقی حکومت کو امداد بھی دی جائے۔ یا مزارات مقدسہ کا مکمل کنٹرول ایران سنبھال لے۔

**عراق:** مشتری کی عراق کے زائچہ میں پہلے گھر موجودگی عراق کو معاشی و اندرونی طور پر سنبھالنے میں معاون ہوگی ممکن ہے کہ ایک مضبوط حکومت عراق میں قائم ہو جو کہ اہل بیتؑ کے چاہنے والی ہو۔ یورنس کی نویں گھر موجودگی عالمی سطح پر عراق پر پابندیوں میں نرمی کی تحریک سامنے آئیگی۔ نیپچون آٹھویں اور زحل پانچویں گھر میں کم و بیش نو ماہ جولائی سے حالت تربیع میں رہیں گے زر مبادلہ اور کرنسی کی کمزوری عراق میں مہنگائی اور معاشی بحران کا وقت ہوگا۔ انہی دنوں میں قدرتی آفات کثیر اموات کا باعث بن سکتی ہیں۔ عراق میں دہشت گردی کی فضا میں اضافہ ہوگا۔ اندرونی خلفشار اور بیرون ہاتھ کی مداخلت عراقی حالات میں مزید خرابی لاسکتے ہیں۔ زحل کی اوج میں چوتھے گھر موجودگی قدرتی وسائل اور تیل گیس کے ذخائر میں اضافہ ہوگا جبکہ معاشی پابندیوں میں نرمی ہوگی۔ دسویں گھر کا حاکم زہرہ حکومتی وسائل میں اضافہ کریگا جبکہ عراق کی جانب سے سیاحت کے شعبہ میں خاطر خواہ بہتری کی کوششیں کامیابی سے کی جائیں گی۔ موسمی تغیرات اور بارشوں کی کمی کا سامنا ہوگا زراعت اور آبی وسائل میں کمی ہوسکتی ہے جبکہ عراق کی درآمدات میں اضافہ اور برآمدات میں کمی عراقی بجٹ میں غیر متوازن کیفیات پیدا کریں گی۔ ممکنہ معاشی بحران عالمی سطح پر دنیا کے کمزور ممالک کو زیادہ متاثر کریگا جس میں عراق بھی شامل ہے۔

**شام:** خدا سلامت رکھے شام ایران عراق کو جہاں سادات کا ورثہ موجود ہے۔ مشتری کی دوسرے گھر میں موجودگی اور زحل کی چھٹے گھر میں ڈھائی سال

کی موجودگی شام کے حالات میں کافی تبدیلیاں لائے گی۔ خصوصاً معاشی طور پر شام کو اقدامات کرنے چاہئیں ورنہ مالی طور پر شام کمزور ہوگا۔ شامی فورسز اور سیاست دان دونوں مل کر متحارب گروہوں کے مقابل ہونگے۔ یہود و سعود کی مخالفت اور خصوصاً سعود کی نظریں شام میں عدم استحکام پیدا کرنے کی کوششیں ناکامی سے دوچار ہوں گی تاہم اندرونی طور پر شام میں خاصہ خون خرابہ ہونے کے امکانات ہیں۔ عالمی معاشی پابندیوں میں نرمی اور عالمی افواج کے سامنے شام کی جانب سے دہشت گردوں کی کاروائیوں کو منظر عام پر لائے جانے کے امکانات ہیں۔ ممکنات میں سے ہے کہ شورش زدہ علاقوں میں اقوام متحدہ کی فورسز تعینات کرنے کی منظوری دی جائے۔ سفارتی سطح پر شام کو کامیابیاں ملیں گی کسی فوجی کاروائی یا امریکی مداخلت کا امکان شام کے زائچہ میں نہیں ہے۔ تاہم ممکن ہے کہ شام دہشت گرد مخالف تنظیموں کو طاقتور کر کے دہشت گردوں سے نمٹنے کی پالیسی اپنائے جس میں کامیابی کے امکانات ہیں۔

## سعودی عرب و عرب امارات:

مشتری زائچہ میں سارا سال آٹھویں گھر میں ہوگا شاہی خاندان میں اموات کے امکانات ہو سکتے ہیں جبکہ سعودی حکومت کو معاشی مسائل کا سامنا ہوگا۔ زحل نیپچون کی پہلے چوتھے گھر تربیع سعودیہ کے اندرونی حالات میں خرابی کی نشاندہی کرتے ہیں دہشت گردوں کا نیٹ ورک سعودیہ میں فعال ہوگا۔ کرنسی میں کمی کے ساتھ معدنی ذخائر تیل گیس میں سعودیہ کو کمی کا سامنا ہوسکتا ہے خصوصاً آئیل فیلڈ میں سعودیہ کی کارکردگی متاثر ہوگی۔ سعودی مداخلت کے ثبوت دیگر عرب میں سامنے آنے کی وجہ سے عالمی عزت وقار میں کمی کا سامنا سعودی حکومت کو ہوسکتا ہے۔ مریخ کی چھٹے تا آٹھویں گھر موجودگی ٹیکسز میں اضافہ اور تارکین وطن کے لئے سخت پالیسیوں کی وجہ سے مسائل پیدا ہونگے۔ سعودی عوام اور شاہی خاندان میں دوریاں بڑھیں گی۔ امارات کی اکثر ریاستیں افرادی قوت میں کمی کا اعلان کر سکتی ہیں خصوصاً دبئی قطر ابوظہبی کی جانب سے غیر قانونی و قانونی تارکین وطن کے لئے نئے قوانین سامنے لائے جائیں گے۔ عرب امارات کی ریاستوں میں دہشت گردی کا نیٹ ورک اپنے قدم جمانا شروع کر دیگا آنے والے سالوں میں کاروبار کا رجحان عرب کی جانب سے چین اور ایشیاء کے دیگر ممالک کی جانب جاتا ہوا نظر آتا ہے۔ عرب افواج کی جانب سے یمن بحرین اور دیگر عرب ریاستوں میں غیر نجدی افراد پر سختیاں اور مظالم سامنے آئیں گے خصوصاً یمن بحرین میں شیعہ عربوں پر مظالم بڑھائے جائیں گے۔

**اَلْجَامِعُ** اگر کسی کے احباب منتشر ہو گئے ہوں یا کوئی چیز یا کوئی شخص گم ہو جائے تو دو رکعت نماز حاجت پڑھ کر اول و آخر ۱۲۱ مرتبہ یَاجَامِعُ پڑھ کر یہ آیت مع دعا کے درمیان میں ۱۴۱ پڑھے تو اسکی مراد پوری ہوگی۔

رَبَّنَا اِنَّكَ جَامِعُ النَّاسِ لِيَوْمٍ لَّا رَيْبَ فِيْهِ اِجْمَعْ ضَالَّتِي

# امامیہ تقویم ماہ دسمبر 2014 عیسوی
## مطابق صفر المظفر / ربیع الاوّل ۱۴۳۶ ہجری

| ایام 31 | جنوری 2015ء | صفر المظفر | نیک / نحس | یادداشت |
|---|---|---|---|---|
| پیر | 1 | ۸ | نیک | سفر کے لئے بد |
| منگل | 2 | ۹ | نیک | شہادت حضرت عمار بن یاسرؓ ۳۸ھ |
| بدھ | 3 | ۱۰ | نحس اکبر | |
| جمعرات | 4 | ۱۱ | نیک | |
| جمعہ | 5 | ۱۲ | نیک | |
| ہفتہ | 6 | ۱۳ | نحس | شہادت بی بی سکینہؑ ۶۱ھ |
| اتوار | 7 | ۱۴ | نیک | |
| پیر | 8 | ۱۵ | نیک | قرض لینے دینے کے لئے بد |
| منگل | 9 | ۱۶ | نحس | |
| بدھ | 10 | ۱۷ | نحس اکبر | شہادت امام علی رضاؑ ۲۰۳ھ |
| جمعرات | 11 | ۱۸ | نیک | |
| جمعہ | 12 | ۱۹ | نیک | |
| ہفتہ | 13 | ۲۰ | نحس اکبر | چہلم امام حسینؑ علیہ السلام |
| اتوار | 14 | ۲۱ | نحس | |
| پیر | 15 | ۲۲ | نیک | |
| منگل | 16 | ۲۳ | نیک | آغاز حکومت بنی عباس |
| بدھ | 17 | ۲۴ | نحس | بروایت شہادت بی بی زینبؑ |
| جمعرات | 18 | ۲۵ | نحس | |
| جمعہ | 19 | ۲۶ | نیک | نکاح و سفر کے لئے بد |
| ہفتہ | 20 | ۲۷ | نیک | نکاح کے لئے بد |
| اتوار | 21 | ۲۸ | نحس اکبر | وصال حضرت رسول خداؐ ۱۱ھ<br>شہادت حضرت امام حسنؑ ۵۰ھ |
| پیر | 22 | ۲۹ | نیک | نکاح کے لئے بد |
| منگل | 23 | ۳۰ | نیک | نکاح کے لئے بد |
| بدھ | 24 | ربیع الاوّل | نیک | حضرت رسول اکرمؐ کی مکّہ سے مدینہ ہجرت |
| جمعرات | 25 | ۲ | نحس | |
| جمعہ | 26 | ۳ | نحس | |
| ہفتہ | 27 | ۴ | نحس اکبر | تعمیر مکان کے لئے نیک |
| اتوار | 28 | ۵ | نحس | |
| پیر | 29 | ۶ | نیک | |
| منگل | 30 | ۷ | نیک | |
| بدھ | 31 | ۸ | نحس | شہادت امام حسن عسکریؑ ۲۶۰ھ |

# عالمی پیشنگوئیاں 2015

سید حسن حیدر زیدی 021 34988582, 0345 8219910
R39 کرسٹل کالج بالمقابل سپار کو اسکیم 33 سیکٹر 22/A پوسٹ کوڈ 75280 کراچی
سوال کرنے کے اوقات شام 5 بجے سے رات 10 بجے
www.syedhasanhaiderzaidi.com

سن 2015 کا اسم اعظم جو نہایت مجرب ہے اور اسکی حقیقت یہ ہے کہ آپ صبح سے شام تک نماز میں پڑھتے ہیں سَمِعَ اللهُ لِمَنْ حَمِدَه (ترجمہ اللہ نے سن لیا جس نے اسکی حمد بیان کی) وضو کر کے دن میں کسی وقت 101 مرتبہ پڑھیں اول و آخر 3 مرتبہ درود پاک پڑھیں اپنی حاجت بیان کریں دعا قبول ہوگی۔ 9 دن کا عمل ہے

**پاکستان** پاکستان کے طالع میں تمام ایجنسیاں اپنا رول بہت سستی سے ادا کریں گی۔ فروری 2015 کے بعد سیاست دانوں کا رول بہت کم ہو جائے گا۔ سیاست دانوں کے طالع میں زحل کا ہبوط جو ان کی معروفیت کم سے کم کر دے گا۔ آہستہ آہستہ سیاسی لیڈروں کی گزر سیاست سے دور ہوتی جائے گی کیونکہ زمین پر سیاست کم اور ایجنسیوں کا زور بڑھ جائے گا۔ اندرون ملک دہشت گردی کا نیٹ ورک مضبوط ہو جائے گا مگر اچھی بات یہ ہوگی کہ اس نیٹ ورک کو توڑنے کے لیے الحمدللہ ہماری ایجنسیوں کے پاس اتنی صلاحیت ہے کہ پاکستان کے تمام فوجی اور ایجنسیاں نیٹ ورک ختم کر کے چین لیں گی۔ لہذا دشمن کی شکست فاش ہوگی۔ سیاسی لیڈر آپس میں اتنا الجھ جائیں گے کہ ان کو ملک کی فکر نہیں رہے گی۔ بس اپنی کرسی کی فکر رہے گی اسکی وجہ سے اقتصادی معیشت کی صورت حال بد سے بدتر ہوگی۔ بے وقت کی بارشیں ہوں گی، زلزلہ آئیں گے۔ عوام خون خرابہ سے پرہیز کریں ورنہ بہت نقصان ہوگا۔ وقت کو سمجھیں پاکستان انقلاب کی جانب بڑھ رہا ہے۔ جب میں یہ عرض کر رہا ہوں کہ پاکستان انقلاب کی طرف بہت تیزی سے بڑھ رہا ہے تو اسکے معنی یہ ہیں کہ خونی انقلاب نہیں ہوگا بلکہ یہ انقلاب عوام میں ہوگا۔ جنوری 2015 سے 30 مئی تک عوام اپنے جائز حقوق حاصل کر لیں گے اور حکومت وقت کو شکست ہوگی دراصل حکومت وقت یہ سمجھی ہے کہ عوام کو پھر بیوقوف بنالیں گے اور عوام راضی رہے گی۔ عوام کو اب یہ چہرے نہیں چاہیں کام چاہیے حکومت خود بیوقوف بن گئی اور حکومت کے لاکھوں مخالفین کھڑے ہو گئے بہر صورت 2015 بہت سخت اور انقلابی گزرے گا مگر عوام کے خون کی ایک بوند نہیں گرے گی۔ فوج بغور حالات کا جائزہ لے رہی ہے اور بار بار حکمرانوں کو سمجھا رہی ہے کہ حالات کو درست کرو سیاست کے قبلے کو درست کرو کہیں ایسا نہ ہو جائے کہ پھر واپسی کا راستہ نہ مل سکے اور مدتوں جمہوریت کو روکے رکھو پھر سیاست میں جتنے چہرے آپ کو نظر آرہے ہیں یہ سب ماضی کا حصہ بن جائیں گے اور سب بیرون ملک چلے جائیں گے اور کچھ چہرے ہمیشہ کے لیے غائب ہو جائیں گے دراصل سیاست کو کمائی اور بزنس کا ذریعہ بنالیا ہے۔ سیاست میں آجاؤ ایک کروڑ کے دس کروڑ بنالو اور اگر مقدمہ بن جائے تو پیسے دے کر چھوٹ جاؤ بقایا رقم بیرون ملک بنک میں رکھ دو۔

**امریکہ** امریکہ اپنی اجارہ داری دنیا پر قائم رکھنے کی کوشش کرے گا مگر اس میں وہ کامیاب نہیں ہوگا اسکی معیشت خود بیٹھتی چلی جائے گی۔ امریکہ کے کسی صوبے میں آسمانی آفت آئے گی جسکی وجہ سے جانی و مالی نقصان ہوگا۔ وہاں کی عوام حکومت کے خلاف ہو جائیگی۔ اقتصادی معیشت بیٹھ جائے گی اور امریکہ مقروض ہو جائے گا جس سے وہاں کے عوام بددل ہو جائیں گے۔

**انڈیا** انڈیا اپنی جارحیت سے باز نہیں آئے گا اگرچہ انڈیا کی معیشت مضبوط رہے گی مگر اندرونی طور پر انڈیا میں غربت میں اضافہ ہوگا۔ غریب آدمی غریب تر اور امیر آدمی امیر تر ہوتا جائے گا۔ انڈیا کے کسی صوبے میں سیلاب آئے کا جو غریبوں کے لیے پریشان کن ہوگا وہاں کی حکومت غریبوں کا خیال نہ رکھ سکے گی۔ نئی حکومت جنگجو ثابت ہوگی اور پاکستان سے مخالفت رکھے گی مگر پاکستان بھی منہ توڑ جواب دے گا۔ انڈیا بغیر اشتعال کے پاکستان سے مخالفت رکھے گا۔ انڈیا امریکہ کی گود میں بیٹھا رہے گا۔

**چین** امریکہ چین سے خائف رہے گا۔ 2015 میں چین ایک ایسی ٹیکنالوجی ایجاد کرے گا جسکی وجہ امریکہ میں کھلبلی مچ جائیگی چین بدستور پاکستان کی مدد جاری رکھے گا جس سے انڈیا اور امریکہ پریشان رہیں گے۔

**تجزیہ** پاکستان کے حالات اندرونی طور پر خراب رہیں گے اور یہی حالات سرحدوں پر بھی ہونگے۔ پاکستان کے سیاست دان حکومت کرتے ہوئے نہایت پریشان رہیں گے پاکستان کے کسی صوبے کو آفت ناگہانی کی وجہ سے مخدوش قرار دیا جائے گا اندرونی طور پر حکومت کی گرفت ڈھیلی رہے گی عوام کو چاہیے کہ احتیاط کریں ظلم حد سے زیادہ بڑھ جائے گا اگرچہ پاکستان کی ایجنسیاں سختی کا مظاہرہ کریں گی اور وہ اس میں کامیاب بھی رہیں گی۔ 2015 میں انقلابی صورت حال رہے گی مگر الحمدللہ یہ انقلابی صورت حال پاکستان کو ایک اچھے راستے پر گامزن کرے گی۔ ظالم اور سرکش کا سر کچلا جائے گا اور اب 2015 میں ایسا وقت آئے گا کہ مظلوم کی حمایت کھل کر کی جائے گی۔ کچھ لوگ ملک چھوڑ جائیں گے اس میں دو طبقہ ہوں گے ایک ظالم جو ڈر سے جائے گا دوسرا مظلوم جو عزت بچا کر چلا جائے گا۔

میں قوی ہو تو سائل دشمن پر فتح مند ہوگا اگر اس کے برعکس ہو تو فتح دشمن کی ہوگی اگر میزان میں شکل اجتماع، نصرۃ الداخل، قبض الداخل اور طریق ہو تو صلح ہو جائے گی اور خانہ اول اور دوازدہم کی ضرب کا نتیجہ سعد اور ثابت ہو تو صلح پائیدار ہے




جواب: خانہ اول میں نصرۃ الخارج قوی ہے خانہ دوئم میں نقی الخد قوی ہے خانہ ہفتم میں حمرہ خانہ نہم میں عتبۃ الداخل اور خانہ دوازدہم میں بیاض قوی ہے خانہ ہشتم میں اجتماع کمزور ہے اور میزان میں میزان میں اجتماع ہے۔ لہذا صلح کے امکان نظر آتے ہیں۔

**2. سوال کیا گیا ہے کہ کیا عورت یا مرد محبوب رکھتے ہیں کہ نہیں؟**

اصول وقواعد۔ زائچہ کے خانہ پنجم میں شکل داخل یا ثابت ہو تو وہ محبوب رکھتا ہے خارج سے نہیں رکھتا منقلب پہلے رکھتا تھا اب نہیں رکھتا ثابت سے دیر تک رکھے گا۔




جواب: زائچہ کے خانہ پنجم میں شکل منقلب ہے وہ سائل پہلے محبوب رکھتا تھا اب نہیں رکھتا۔

**3: سائل نے سوال کی کہ اس حمل سے فرزند پیدا ہوگا یا دختر؟**

اصول وقواعد۔ زائچہ میں خانہ اول کو ہفتم سے ضرب دیں جو شکل نکلے اگر نر ہو تو فرزند پیدا ہوگا اور اگر وہ مادہ ہو تو دختر پیدا ہوگی۔




جواب: زائچہ خانہ میں اول میں شکل اول و ہفتم سے ضرب دی یہ شکل قبض الخارج آئی ہے جو مذکر ہے جس سے ثابت ہوا کہ فرزند پیدا ہوگا۔

**سائل نے سوال کیا کہ مجھے زندگی صحت و مسرت نصیب ہوگی یا زحمت ملے گی؟**

اصولوں قواعد۔ زائچہ میں شکل طالع سعد ہو اور اس کا عکس زائچہ میں نہ ہو تو ضرور صحت حاصل ہوگی اگر اس کا عکس زائچہ نمبر ۷، ۱۳ یا خانہ نمبر ۱۴ میں ہو تو کسی سے دشمنی ہو اور رحمت ملے اور اگر اشکال خانہ نمبر ۱، ۲، ۵، ۱۰، ۱۱، ۱۵ ہوں تو اکثر اوقات کدورت سے واسطہ پڑے گا اور اگر خانہ ہائے متذکرۃ العقد یا نمبر ۱۵ میں ہو تو مقابلہ غم سخت ہوگا لیکن غم سے جلد رہائی حاصل ہوگی۔




جواب: زائچہ طالع لحیان ہے مگر اس کا تکرار زائچہ کے خانہ میں نہیں ہے اس لئے حالت نیانہ کی دلیل ہے اور چونکہ زائچہ دسویں خانہ خانہ میں حمرہ نحس شکل میں موجود ہے۔ یہ غم والم اور کدورت کا اکثر وقتوں میں سائل کو مقابلہ سخت پیش آئے گا۔

نوٹ: سوال کرنے والے حضرات دو رکعت نماز حاجت پڑھ کر اور یہ نیت رکھتے ہوئے کہ اللہ سب کچھ جاننے والا ہے اور بندہ فقط کوشش کرنے والا ہے اپنا مسئلہ اور 1 سے 16 کے درمیان چار عدد لکھ کر پھر فون کریں

مہربانی کر کے ایس ایم ایس نہ کریں ہدیہ فی سوال 300 روپے

0302-2830786,0315-2266569,0341-2827583

# مستحصلہ انوار الجفر

تحریر : ایم غلام عباس اعوان
0300-6011925/ 0333-6801653
0454-209131

قارئین امامیہ جنتری اسلام علیکم! قارئین امامیہ جنتری سے مخفی نہیں کہ اس مقبول عام جنتری کے توسط سے آپکا خادم گزشتہ کئی سالوں سے گلشن جفر کے کئی نادر و نایاب پھول آپکی خدمت میں پیش کر چکا ہے۔ جنہیں آپ نے پسندیدگی اور پذیرائی کا شرف بخشا ہے۔ تاہم بزم امروز کا یہ جفری گلدستہ ان تمام گلہائے جفریہ سے منفرد اور انوکھی قسم کا ہے۔ یہ قاعدہ تین اسمائے الھیہ علیم۔ خبیر۔ بصیر کے انوار کی کلید سے حل ہوتا ہے۔ اسی بناء پر اس قاعدہ کا نام **انوار الجفر** رکھا گیا ہے۔ اس جامع الفوائد قاعدہ سے آپ مقدر کی گتھیاں سلجھائیں، کسی مقصد یا منزل کے حصول کے لیے استخراج اسم اعظم کریں، یا حوادث عالم اور مصائب و آلام سے نجات کے لیے صدقہ کا استخراج کریں۔ مقدر سے ہم آہنگ ملک کے سفر کا انتخاب کریں یا پھر آپ کے سامنے مختلف کاروبار یا بزنس کے طریق ہوں۔ ان میں سے انتہائی موزوں کاروبار کا انتخاب کریں۔ الغرض یہ قاعدہ آپکو زندگی کے ہر شعبہ میں بہتر رہنمائی دینے کی صلاحیت و اہلیت رکھتا ہے

**تشریح قاعدہ** (1) اپنا سوال نہایت مناسب انداز میں بندش کریں۔

(2) اس سوال کو بسط حرفی کریں۔ یعنی الگ الگ حروف میں کر لیں۔

(3) اب اسمائے الھیہ کو بسط حرفی کر کے لکھ لیں اور ہر حرف کا مفرد عدد نیچے لکھتے جائیں آپکی سہولت کے لیے اسمائے الہیہ بسط حرفی کر کے اعداد لکھ رہا ہوں

**اسمائے نورانیہ** ع ل ی م خ ب ی ر ب ص ی ر

**اعداد مفردہ** ۷ ۳ ۱ ۴ ۶ ۲ ۱ ۲ ۲ ۹ ۱ ۲

(4) اسمائے الہیہ کے اعداد کے حساب سے اپنے بسط شدہ سطر سوال سے گنتی کر کے حروف اٹھالیں۔ یہ جوابیہ سطر ہے۔ 70 سے 80 فیصد خود ناطق حروف ہونگے۔ بقیہ غیر ناطق حروف کو نظیرہ و ہم رتبہ سے ناطق کرلیں۔ آپ کے سوال کا صاف ستھرا الہامی جواب آپ کے سامنے ہوگا۔

مزید تفصیل کے لیے مثالوں پر غور فرمائیں

**مثال نمبر1** یاعلیم۵ جون دو ہزار چودہ کے بعد پاکستان کے شہر کراچی کے حالات کب ٹھیک ہونگے؟

**سوال بسط حرفی** ج ون دوہ زار چ ودہ ک ی ب ع د پ اک س ت ان ک ے ش ہ ر ک را چ ی ک ی ح ال ات ک ب ٹ ھ ی ک ہ ون گ ی؟

**حروف اسمائے الھیہ** ع ل ی م خ ب ی ر ب ص ی ر

**اعداد مفردہ** ۷ ۳ ۱ ۴ ۶ ۲ ۱ ۲ ۲ ۹ ۱ ۲

**گنتی سے حاصلہ حروف** ز ج و ی ک ت ا ک ش ی ح ل

**ناطق جواب** زج وی — ک دی گ ش ی — ح ل

جزوی کشیدگی حل واللہ اعلم

یعنی مکمل حالات ٹھیک ہونے کی مدت سطر میں دکھائی نہیں دے رہی۔ محض جزوی (عارضی۔ وقتی) کشیدگی حل ہوتی رہے گی۔

**مثال نمبر2** یاعلیم۵ کیا پاکستان میں موجودہ بجلی کا بحران پر مکمل قابو پالیا جائے گا؟

ک ی اپ اک س ت ان م ی ں م وج ودہ ب ج ل ی ک ا ب ح ران پ ر م ک م ل ق ا ب و پ ا ل ی ا ج ا ی گ ا

**اسمائے نورانیہ** ع ل ی م خ ب ی ر ب ص ی ر

**اعداد مفردہ** ۷ ۳ ۱ ۴ ۶ ۲ ۱ ۲ ۲ ۹ ۱ ۲

**گنتی سے حاصلہ حروف** س ن م و ج ی ک ب ر ق ا

و س ن ظ ر ف ی — ک ب — ب ق ا و

سنے ظفر کب قابو

یعنی سن لیں کہ مکمل (ظفر) قابو ممکن ہے واللہ اعلم

مثال 3: یاعلیم مہر علی بن شگفتہ رضا اپنی تمام مشکلات کو دور کرنے کے لیے کونسا صدقہ کیا کرے؟

م ہ رع ل ی ب ن ش گ ف ت ہ رض ا اپ ن ی ت م ام ش ک ل ات ک و دو ر ک ر ن ی ک ی ل ی ک ون س ا ص د ق ہ ک ی ا ک ر ی؟

**اسمائے نورانیہ** ع ل ی م خ ب ی ر ب ص ی ر

**اعداد مفردہ** ۷ ۳ ۱ ۴ ۶ ۲ ۱ ۲ ۲ ۹ ۱ ۲

**گنتی سے حاصلہ حروف** ب ک ف ض ت ا م ش ل ر ن ک

**ناطق جواب** ب ک ف — ل ح — ام ش — ل ون گ

بکف حل ماش لونگ واللہ اعلم

یعنی اسکی پریشانیوں کا حل یہ ہے کہ ہاتھ کی ہتھیلی پر آجانے والی مقدار میں ماش اور لونگ صدقہ کیا کرے۔

علم جفر کو مزید سمجھنے کے لیے میری کتاب **"آفتاب جفر" اور "فیوض جفر"** افتخار بک ڈپو اسلام پورہ لاہور سے منگوا کر مطالعہ فرمائیں۔

**نوٹ** کسی ذاتی سوال کا جواب بذریعہ جفر ہم سے معلوم کرانا چاہیں تو -/100 روپے سوال کی فیس ادا کر کے لے سکتے ہیں۔

پتہ برائے خط و کتابت: سب آفس ہفت روزہ ایکشن گجر مارکیٹ نزد الفلاح بنک جوہر آباد ضلع خوشاب (**دفتر جمعہ، اتوار بند رہے گا**)

**دفتری اوقات: صبح 10 بجے سے شام 6 بجے**

# تحفہ امامیہ جمیع حاجات



**دعا** دعا کے بارے میں کسی نے امیر المومنین امیر کائنات ابو الائمہ مولا علی علیہ السلام سے پوچھا کہ جب ہماری قسمت پہلے سے لکھ دی ہے تو دعا مانگنے کا کیا فائدہ۔ آپؑ نے فرمایا کہ ہوسکتا ہے قسمت میں یہ ہی لکھا ہو کہ آپ کو اللہ سے مانگنے پر ہی ملے گا۔ امام ناطق حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے کسی نے پوچھا کہ مولاؑ دعا زیادہ پڑھنی چاہیے یا مانگنی چاہیے تو آپؑ نے فرمایا دعا زیادہ سے زیادہ مانگنی چاہیے۔

**عمل آیت الکرسی برائے حاجات** یہ عمل کسی بھی حاجت کے لیے مجرب اور تیر بہدف ہے۔ یہ عمل کتاب مکارم الاخلاق میں حضرت امام جعفر صادقؑ سے منقول ہے کہ جب کسی کو اہم اور سخت ترین حاجت مثلاً رزق، ملازمت، کاروبار، باہر جانے، اور شادی کے لیے بہت ہی اہم ہے۔ دو رکعت نماز برائے حاجت اس طرح بجالائے کہ پہلی رکعت میں الحمد شریف کے بعد ایک مرتبہ آیت الکرسی هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ تک دوسری رکعت میں الحمد کے بعد سورئہ انا انزلنا پڑھ کر نماز تمام کرنے کے بعد قرآن مجید سر پر رکھے اور کہے اَللّٰهُمَّ بِحَقِّ مَنْ اَرْسَلْتَهٗ اِلٰى خَلْقِكَ وَبِحَقِّ كُلِّ اٰيَةٍ فِيْهِ وَ بِحَقِّ كُلِّ موْءٍ مِنِ مَدَحْتَهٗ فِيْهِ عَلَيْكَ وَ بِحَقِّكَ عَلَيْهِ وَلَا تُعْرِفُ اَحَدٌ پھر کہے اَعْرَفُ بِحَقِّكَ مِنْكَ اسکے بعد

دس مرتبہ کہے **بِكَ يَا اَللّٰهُ** دس مرتبہ **بِمُحَمَّدٍ** دس مرتبہ **بِعَلِيٍّ**
دس مرتبہ **بِفَاطِمَةَ** دس مرتبہ **بِالْحَسَنِ** دس مرتبہ **بِالْحُسَيْنِ**
دس مرتبہ **بِعَلِيِّ ابْنِ بِالْحُسَيْنِ** دس مرتبہ **بِمُحَمَّدِ ابْنِ عَلِي**
دس مرتبہ **بِجَعْفَرَ ابْنِ مُحَمَّدٍ** دس مرتبہ **بِمُوسٰى ابْنِ جَعْفَرٍ**
دس مرتبہ **بِعَلِيِّ ابْنِ مُوسٰى** دس مرتبہ **بِمُحَمَّدٍ بْنِ عَلِيٍّ**
دس مرتبہ **بِعَلِيِّ ابْنِ مُحَمَّدٍ** دس مرتبہ **بِالْحَسَنِ ابْنِ عَلِي**
دس مرتبہ **بِالْحُجَّةِ الْقَائِمِ عَلَيْهِ السَّلَام** دس بار درود شریف۔

انشاءاللہ اپنے مقام سے اُٹھنے سے پہلے اسکی حاجت پوری ہوجائے گی۔

**دولت ورزق کے لیے**

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يَا مَنْ هُوَ فِيْ مُلْكِهٖ مُقِيْمٌ يَا مَنْ هُوَ فِيْ سُلْطَانِهٖ قَدِيْمٌ
يَا مَنْ هُوَ عَلٰى عِبَادِهٖ رَحِيْمٌ يَا مَنْ هُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ
يَا مَنْ هُوَ بِمَنْ عَصَاهُ حَلِيْمٌ يَا مَنْ هُوَ بِمَنْ رَجَاهُ كَرِيْمٌ
يَا مَنْ هُوَ فِيْ صُنْعِهٖ حَكِيْمٌ يَا مَنْ هُوَ فِيْ حِكْمَتِهٖ لَطِيْفٌ
يَا مَنْ هُوَ فِيْ لُطْفِهٖ قَدِيْمٌ

درود پاک پڑھیں یہ دعا رزق کے لیے بہت ہی مجرب ہے رزق کے بند دروازے کھل جاتے ہیں بس یہ پڑھنے والا ہی جان سکتا ہے۔ یہ دعا عرش الٰہی کے خزانوں میں سے ہے۔ جسکا جی چاہے فائدہ اٹھائے۔ روزانہ صبح شام پانچ مرتبہ مع اول وآخر تین مرتبہ درود پاک پڑھیں۔

**سورۃ الکوثر سے بخت کشائی** سورۃ الکوثر قرآن پاک کا چھوٹا سا سورہ ہے۔ یہ پارہ نمبر میں 30 میں ہے کُل تین آیات پر منحصر ہے۔ یہ سورہ سیدۃ النساء العالمین حضرت بی بی فاطمۃ زہرا سلام اللہ علیہا کی شان میں نازل ہوئی ہے جسکا مفسر قرآن مولانا ابو اعلیٰ مودودی صاحبؒ نے اپنی تفسیر میں لکھا ہے۔ اسکی بے حساب تفسیر ہے یہ دو عدد نقش خالص زعفران سے لکھ کر ایک قرآن پاک کی سورہ کوثر میں اور دوسرا بچے یا بچیوں نے گلے میں ڈالنا ہے۔ بی بی پاک کو وسیلہ بنا کر 135 مرتبہ سورۃ الکوثر کی تلاوت کرنی ہے کیونکہ (فاطمہؑ) کے عدد بھی 135 بنتے ہیں سورۃ الکوثر کی تلاوت کرنے سے پہلے ایک بار آیت تطہیر جو کہ سورۂ احزاب کی آیت نمبر 33 ہے پڑھنی ہے۔ جب کوئی سوالی اہلبیتؑ کے در پر آتا تھا تو پہلے آیت تطہیر پڑھتا تھا۔ اہلبیت النبوۃ اسکی حاجت پوری کر دیتے تھے۔ یہ سورۂ کوثر جن لڑکے، لڑکیوں کی شادی میں روکاوٹ ہو، پسند کر کے چلے جاتے ہو، واپس نہ آتے ہوں تو یہ سورہ بی بی پاکؑ کو وسیلہ بنا کر عمل کریں انشاءاللہ آل محمدؐ کے وسیلہ سے کامیابی ہوگی۔

**نوٹ** یہ دونوں سورۂ فجر اور سورۂ کوثر کا نقش خالص مشک وزعفران سے کھال پر منگوایا جا سکتا ہے۔

**بندش کاروبار** اگر کسی کا کاروبار سخت مندی کا شکار ہو سیل زیادہ نہ ہوتی ہو کسی نے جادو ٹونی سے بند کروا دیا ہو۔ چاہتا ہو کہ اس کا کاروبار وسیع ہو، ترقی کرے رزق میں اضافہ ہو تو اس مقصد کے لیے ہر ماہ کی نو چندی رات کو نماز مغرب وعشا کے درمیانی وقفہ میں یہ عزیمت 40 مرتبہ تکرار سے پڑھے۔

رَبَّنَا اَنْزِلْ عَلَيْنَا مَآئِدَةً مِّنَ السَّمَآءِ تَكُوْنُ لَنَا عِيْدًا لِّاَوَّلِنَا وَآخِرِنَا وَاٰيَةً مِّنْكَ وَارْزُقْنَا وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ ۔ اسکے بعد سورۂ الطلاق کی آیات نمبر 3-2 وَمَنْ يَّتَّقِ اللّٰهَ سے لیکر قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْرًا تک اکیس مرتبہ پڑھنے کے بعد يَا قَاضِيَ الْحَاجَاتِ ایک سو مرتبہ يَا رَزَّاقُ بھی ایک سو مرتبہ پڑھے اول وآخر گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھ کر قادر مطلق رَزَّاقِ عَالَم سَرِيْعُ الرِّضَا سے رزق کے لیے دعا مانگے انشاءاللہ بفضل خدا دعا ضرور قبول ہوگی اور غیب سے روزی کا بندوبست ہوگا۔ رزق کے بند دروازے کھل جائیں گے۔ نوٹ یہ عمل عروج ماہ چاند یعنی جب چاند کی 15 -14 -13 کی تاریخ سے روزانہ چالیس دن تک کیا جا سکتا ہے

# علم جفر کے طریقہ ابجد ایقغ کے ذریعے بیماری کی تشخیص

جاوید جمالی علاوی
0301-5503367

قارئین کرام۔ السلام علیکم! یا علیؑ مدد۔ یا قائم آل محمدؐ مدد۔ غیب کا علم اللہ تعالیٰ جانتا ہے اور معصومینؑ جانتے ہیں جنہیں اللہ تعالیٰ نے علم عطا کیا۔ شکر ہے رب العالمین اور پاک رحمت العالمین محمدؐ و آل محمدؐ کا جن کی خاص رحمتوں اور عنایات کے طفیل میں اپنی روحانی۔ علمی وجدانی تحقیق پر سفر جاری رکھا ہوا ہوں۔ قارئین کرام میرے مشاہدے اور تجربہ میں آیا ہے کہ کچھ لوگ توہم پرستی۔ ضعیف الاعتقادی یا کسی کے بتانے پر اس بات پر بضد ہوتے ہیں۔ کہ ان پر کسی نے جادو کر دیا ہے یا کسی جن کا آسیب یا چڑیل کا سایہ ہے۔ حالانکہ اُن کی اس بات میں حقیقت نہیں ہوتی۔ ان سے پوچھا جائے کہ آپ کو کیسے پتہ ہے کہ جو کچھ آپ کہہ رہے ہیں وہ حقیقت پر مبنی ہے۔ تو کہتے ہیں کہ ہمیں کسی نے بتایا ہے۔ ان سے پوچھا جائے کہ یہ بتانے والے نے علاج کیوں نہیں کیا، تو مجھے یہ کئی بار جواب دیا گیا کہ آپ نے علاج کرنا ہے یا نہیں آگے سے میرا جواب ہوتا ہے نہیں۔ حالانکہ ان کی زندگی میں آنے والی مشکلات ورکاوٹوں کی ایک وجہ سیارگان کے اثرات کا بھی ہے۔ اور جسے جادو کا نام دے دیا جاتا ہے، اور خاندانوں میں آپس کی نفرتیں پیدا کر دی جاتی ہیں۔ اور جہاں تک جنات۔ آسیب وغیرہ کا چکر ہے، دراصل یہ روحانی بیماریاں جنہیں عصر حاضر میں نفسیاتی و دماغی بیماریاں کہا جاتا ہے وہ ہوتی ہیں۔

وہ ہوتی ہیں اگر یہ بیماریاں انتہائی کم درجہ کی ہوں۔ تو صرف روحانی علاج ہی سے ٹھیک ہوجائیں گی۔ اگر ان میں شدت ہو تو روحانی علاج کے ساتھ ساتھ کسی ڈاکٹر جو کہ ماہر نفسیات و دماغی امراض ہو اُس سے چیک اپ کروایا جائے۔ جنتری ہذا میں اتنی جگہ نہیں کہ نفسیاتی و دماغی امراض کی تفصیل تحریر کرسکوں۔ اور کچھ ایسے بھی کیسز ہوتے ہیں جنہیں کچھ نہیں ہوتا۔ وہ اپنی جائز یا ناجائز خواہش کی تکمیل کروانے کے لیے ڈرامے کر رہے ہوتے ہیں۔ میں اپنے مشاہدے اور تحقیق کی بنیاد پر یہ بتا رہا ہوں کہ ہزاروں میں سے کوئی ایک کیس ایسا ہوگا جس پر واقعتاً جادو یا جنات آسیب وغیرہ کے اثرات ہوں۔ اسی تحقیق کو مدنظر رکھتے ہوئے میں اس بار آپ کی خدمت میں علم جفر کے طریقہ ابجد ایقغ تحریر کر رہا ہوں۔ جس کے ذریعے معلوم کیا جاسکتا ہے کہ آیا مرض روحانی ہے یا جسمانی یا سیارگان کے اثرات ہیں۔

اس طریقہ میں مندرجہ ذیل کوائف اور معلومات درکار ہیں۔

☆ نام معہ والدہ کا نام ☆ یوم سوال

☆ ساعت سوال ☆ منزل قمر سوال

ان سب کو لے کر بسط حرفی کرلیں بسط حرفی کر کے تخلیص کریں تخلیص کرنے کے بعد جو حروف حاصل ہوں ان کو ابجد ایقغ ترفع زواجی دیں۔ ترفع زواجی کا طریقہ یہ ہے کہ ہر حرف کا چوتھا حرف ترفع زواجی ہے مثلاً ا ک اغ۔م ک ل یہ کرنے کے بعد جمل کبیر کر کے ۱۲ پر تقسیم کریں اگر 1 یا ۵ یا ۹ باقی بچیں تو مرض جسمانی ہے۔ کسی ایلو پیتھک ڈاکٹر یا یونانی طریقہ سے علاج کرنے والے طبیب یا ہومیو ڈاکٹر سے علاج کروائیں۔ اگر ۲ یا ۶ یا ۱۰ بچیں تو نظر بد ہے۔ صدقہ۔ خیرات کرنے سے دور ہوگی۔ اگر ۳ یا ۷ یا ۱۱ بچیں تو مرض روحانی نفسیاتی و دماغی ہے۔ روحانی علاج کے ساتھ ساتھ کسی نفسیاتی و دماغی امراض کے ڈاکٹر سے علاج کروایا جائے۔ اگر ۴ باقی بچے تو جادو کے اثرات ہیں۔ اور اگر ۸ یا ۱۲ (صفر) باقی بچیں تو سیارگان کے اثرات ہیں۔

(نوٹ) اگر جادو کے اثرات کا جواب آئے تو یہ تحقیق کر لینی چاہئے کہ کسی سیارے کی ناقص پوزیشن ہے یا احکام شرعی کی بجا آوری میں کسی کوتاہی کی وجہ سے جادو کے اثرات ہوگئے ہیں۔ میرا کامل ایمان اور یقین ہے کہ جو مسلمان نماز کی بجا آوری اور تلاوت قرآن مجید کرتا ہو اور رزق حلال کھاتا ہو اسے جادو۔ جنات۔ آسیب وغیرہ کچھ نہیں کہہ سکتے۔

**مثال** کنیز سلطانہ بنت نور جہاں نے بروز جمعہ ساعت عطارد منزل قمری سبطین میں سوال کیا کہ اس کا مرض کس قسم کا ہے۔

**درکار معلومات** نام معہ والدہ کا نام۔ یوم سوال۔ ساعت سوال۔ اور منزل قمر سوال کی بسط حرفی کرنے سے حاصل حروف ک ن ی ز س ل ط ا ن ہ ب ن ت ن و ر ج ہ ا ن ج م ع ہ ع ط ا ر د ب ط ی ن

**تخلیص** ک ن ی ز س ل ط ا ہ ب ت و ر ج م ع د

**ترفع زواجی** ی م ط و ن ک ح غ د ا ش ہ ق ب ل س ج

**جمل کبیر** 500+60+600+800+3+80+700+1
+200+4+8+900+90+50+5+300+2+1

4303 تقسیم 12 باقی 7 بچا

سائلہ کو بتایا گیا کہ آپ کا مرض نفسیاتی دماغی جو کہ روحانی علاج کے ساتھ ساتھ کسی نفسیاتی و دماغی امراض کے معالج کے علاج سے ٹھیک ہوگا۔

میں نے اپنی ہر کوشش سے آپ سے گوش گزار کر دیا ہے۔آخر میں ہر بار کی طرح آپ سے درخواست ہے۔ ہر شب جمعہ یا جمعہ کے دن اوّل و آخر 14-14 بار درود شریف کے ساتھ قربۃً الی اللہ کی نیت سے ایک بار حدیث کساء کی تلاوت کریں۔اور حسب استطاعت قربۃً الی اللہ کی نیت سے غریب سادات کو ہدیہ اور غریب غیر سادات کو صدقہ وخیرات کی مد میں رقم یا ضروریات زندگی کی کوئی چیز دیں۔اور اپنی دُعاؤں میں تمام مومنین ومومنات۔امامیہ جنتری کے مدیر اعلیٰ آغا افتخار حسین صاحب۔اُن کے متعلقین اور مجھے بھی یاد رکھیں۔اور جو مومنین و مومنات اس جہان فانی سے گزر چکے ہیں۔بالخصوص امامیہ جنتری کے بانی آغا نثار احمد مرحوم کے نیک درجات کی بلندیٔ کے لیے بھی دُعا کریں۔پاک اللہ اور پاک محمدؐ وآل محمدؐ آپ کے حامی وناصر ہوں۔

## ابجد ایقغ کی جدول

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ی | ق | غ | ط | ص | ظ |
| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 |
| س | خ | ہ | ن | ث | د | م |
| 60 | 70 | 80 | 90 | 100 | 200 | 300 |
| ح | ف | ض | ز | ع | ذ | و |
| 8 | 9 | 10 | 20 | 30 | 40 | 50 |
| ت | ج | ل | ش | ب | ک | ر |
| 400 | 500 | 600 | 700 | 800 | 900 | 1000 |



# مجرب ورد، اور دعا
# برائے دفع جادو، سحر

**دعا:** (1) یَابَارِئُ الْمُنْشِیُٔ بِلاَ مِثَالٍ خَلاَمِنْ غَیْرِہٖ

کاغذ، ہرن کی کھال، تانبا، یا چاندی کے پترے پر لکھ کر پاس رکھنے سے جادو اور غم کا اثر دور ہوگا۔دشمنوں پر فتح ہوگی۔

(2) یَاکَافِیَ الْمُوَسِّعُ لِمَا خَلَقَ مِنْ عَطَایَامِنْ فَضْلِہٖ

اَھْلَكَ اُمَّۃً ظَالِمَۃً

کم از کم 1000 مرتبہ روزانہ یا پھر کثرت کے ساتھ کھلی تعداد میں ہر وقت دل میں ذکر کرتے رہنے سے جادو سے خلاصی مل جاتی ہے۔

(3) حضرت امیر المومنین علیؑ ابن ابی طالب علیہ السلام سے منقول ہے کہ ذیل کی دعا لکھ کر سحر زدہ گلے میں پہنے تو جادو کا اثر زائل ہوجاتا ہے اور وہ کلام مقدس یہ ہے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ - مَاشَاءَ اللّٰہُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ۔ قَالَ مُوْسٰی مَاجِئْتُمْ بِہِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰہَ سَیُبْطِلُہٗ اِنَّ اللّٰہَ لَا یُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِیْنَ ۔ وَیُحِقُّ اللّٰہُ الْحَقَّ بِکَلِمَاتِہٖ وَلَوْ کَرِہَ الْمُجْرِمُوْنَ ۔ فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَطَلَ مَاکَانُوْا یَعْمَلُوْنَ
فَغُلِبُوْا ھُنَالِكَ وَانْقَلَبُوْا صَاغِرِیْنَ۔

ضرورت مند مریخ، زحل، یا شمس کی ساعت میں لکھ کر استعمال کر سکتے ہیں۔یا پھر ان مخصوص ساعتوں میں زعفران سے تحریر شدہ درج بالا تینوں عمل دیئے گئے نمبر پر رابطہ کر کے حاصل کر سکتے ہیں۔ **مسز نگینہ زہرا انجم ایرانی**

# کرامت جفر لوح فتح نامہ خاص

تحریر: محمد اسد اللہ سلیمانی (ماہر عملیات وتعویزات) 0300-6501194
ادارہ روحانی علاج محلہ گوہر شاہ۔ مین بازار نزد عمر نیازی سنٹر۔ جھنگ صدر

محترم قارئین ہمیشہ کی طرح اس مرتبہ بھی اپنا خاص عمل یعنی **"لوح فتح نامہ خاص"** لیکر حاضر خدمت ہوں۔ اس سے آپ اپنے مسائل جن میں آپ گرفتار ہیں نحوست سیارگان خصوصاً ساڑھ ستی کا ہونا، شادی کی پریشانی، بیماری یا دشمنوں سے تحفظ وغیرہ کی وجہ سے پریشان ہیں تو نوچندی جمعرات یا پیر کی نماز عشاء کے بعد 2 رکعت نفل حاجت کے پڑھ کر دعائے نور 313 بار اول وآخر 110 بار درود شریف کے ساتھ پڑھیں اور عمل تمام ہونے کے بعد لوح فتح نامہ خاص ساعت مشتری، شمس یا قمر کی ساعت میں مشک وزعفران سے رجال الغیب پشت پر رکھ کر سفید کاغذ پر لکھیں اور نیاز چہاردہ معصومینؑ دلا کر بانٹ دیں۔ اسی طرح دعائے نور مقررہ وقت پر پڑھتے رہیں اور لوح مبارکہ پر دم کریں۔ اور ہر جمعرات کو چہاردہ معصومینؑ کی نیاز دینا لازمی ہوگی۔ اسی طرح 41 روز کرنا ہے۔ اور آخری روز نیاز دلا کر لوح مبارکہ کو چاندی میں بند کر کے اسے اپنے پاس رکھیں۔ اور دعائے نور روزانہ 21 دفعہ پڑھ لیا کریں۔ انشاللہ بطفیل حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ومولائے کائنات امیر المومنین حضرت علیؑ زندگی میں انقلاب آجائے گا۔ اور ہر طرف سے خوشحالی حامل لوح کے پاس آئے گی۔ اگر کسی چیز کی سمجھ نہ آئے تو جوابی لفافے سے رابطہ کر کے معلوم کر لیں۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

## دُعائے نور صغیر

بِسۡمِ اللّٰہِ النُّوۡرِ بِسۡمِ اللّٰہِ نُوۡرِ النُّوۡرِ بِسۡمِ اللّٰہِ نُوۡرٌ عَلٰی نُوۡرٍ بِسۡمِ اللّٰہِ الَّذِیۡ ہُوَ مُدَبِّرُ الۡاُمُوۡرِ بِسۡمِ اللّٰہِ الَّذِیۡ خَلَقَ
النُّوۡرَ مِنَ النُّوۡرِ اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ الَّذِیۡ خَلَقَ النُّوۡرَ مِنَ النُّوۡرِ وَاَنۡزَلَ النُّوۡرَ عَلَی الطُّوۡرِ وَالۡبَیۡتِ الۡمَعۡمُوۡرِ
وَالسَّقۡفِ الۡمَرۡفُوۡعِ فِیۡ کِتٰبٍ مَّسۡطُوۡرٍ فِیۡ رَقٍّ مَّنۡشُوۡرٍ بِقَدَرٍ مَّقۡدُوۡرٍ عَلٰی نَبِیٍّ مَّحۡبُوۡرٍ اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ الَّذِیۡ ہُوَ بِالۡعِزِّ مَذۡ
کُوۡرٌ وَّ بِالۡفَخۡرِ مَشۡہُوۡرٌ وَّ عَلَی السَّرَّآءِ وَالضَّرَّآءِ مَشۡکُوۡرٌ وَّصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہِ الطَّیِّبِیۡنَ الطَّاہِرِیۡنَ

## لوح فتح نامہ

جبرائیل بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| نصر من الله و فتح قریب | ۱۲۳۲ | ۳۱۱۰ | افتح ابواب فتحك لی یامفتح الابواب |
| ۳۱۱۱ | ۱۶۳۰ | ۱۳۰۳ | ۱۲۳۱ |
| ۱۶۲۹ | ۳۱۰۸ | ۱۲۳۴ | ۱۳۰۴ |
| انافتحنالك فتحامبینا | ۱۳۰۵ | ۱۶۲۸ | ربنا الفتح بیننا و بین قومنا بالحق انت خیر الفاتحین |

کھیعص اسرافیل — حمعسق عزرائیل

وکفیٰ باللہ شہیدا محمد رسول اللہ

## تخریب کاری وخودکش حملوں سے بچاؤ کیلئے

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝

اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَجۡعَلُكَ فِیۡ نُحُوۡرِهِمۡ وَنَعُوۡذُبِكَ مِنۡ شُرُوۡرِهِمۡ
حَسۡبُنَا اللّٰہُ وَنِعۡمَ الۡوَکِیۡلُ یَاحَیُّ یَاقَیُّوۡمُ بِرَحۡمَتِكَ اَسۡتَغِیۡثُ ۝

بس بازار مسجد، امام بارگاہ میں ورد کرتے رہیں۔

## آسمانی آفات وزلزلے سے محفوظ رہنے کی دُعا

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝

اِنَّ اللّٰہَ یُمۡسِكُ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضَ اَنۡ تَزُوۡلَا ۚ۬
وَلَئِنۡ زَالَتَاۤ اِنۡ اَمۡسَكَہُمَا مِنۡ اَحَدٍ مِّنۡۢ بَعۡدِہٖ
اِنَّہٗ کَانَ حَلِیۡمًا غَفُوۡرًا (پارہ نمبر ۲۲ سورۃ فاطر آیت نمبر ۴۱)

رات کو سونے سے قبل ۲۱ بار پڑھیں اوّل وآخر درود شریف ۷ بار)

# لوحِ اسمائے عظام دائرۃ المیم کے خواص

**تحریر عابد حسن علوی** 0333-3300913/0331-9128133 ایڈریس: ہاؤس نمبر 170، نیو لیبر اسکوئر (۵۰۰ ہاؤسز) لیبر اسکوئر لانڈھی، کراچی نمبر 34

قارئین امامیہ جنتری امید ہے قارئین کے ساتھ ساتھ صاحبانِ علم و فن حرفِ میم کی عقدہ کُشائی پر مجھے سراہیں گے اور اپنی دُعاؤں میں میرے خیر طلب ہونگے۔

قارئین! کتاب شمس المعارف کے علاوہ بہت سی دیگر کتبِ روحانی میں دائرہ میم کا نقش دیا گیا مگر کسی نے بھی اس لوحِ مُبارک سے کام لینے سے متعلق بالکل بھی آگاہی نہ دی چنانچہ خالصتاً مومنین کی معلومات اور فوائد کے لئے اس لوحِ مبارک کے اسرار اور کام لینے کے طریقوں سے متعلق آگاہی دے رہا ہوں۔

حرفِ میم کی دو جہات ہیں۔ ایک علوی دوسری اسراری جس کو میم ثانیہ کہہ سکتے ہیں۔ اس حرف میں اسرار روحانیت، علویات، سفلیاتِ جسمانی ہیں۔ اس کے حروف کی نسبت علویات سے ہے اور اعداد کی نسبت اسرار سے۔ میم کو بست حرفی کر کے لکھیں تو م ی م ہوگا۔ یہ دو میم دو حرارتیں ہیں۔ ایک گرم اور ایک سرد جن کے بیچ میں ی ایک رطوبت ہے جو کہ ان دونوں کے انطباق اور مطابقت کا باعث ہے۔ اگر ان دونوں میموں کے درمیان حرف ی موجود نہ ہوتا تو یہ انطباق نہ ہوتا۔

اعداد قمری کے مطابق اسکی شکل ۴۰، ۱۰، ۴۰ ہوگی ہر دو طرف عدد ۴۰ درمیان میں ۱۰۔ جب ان کا انطباق ہوا تو عدد ۹۰ ظاہر ہوا جس کا اسرار کامل عدد ۹ ہے۔ جس سے حرف ط ملا۔ ط اور ی کے انطباق سے عدد ۱۹ ظاہر ہوا جسکا مرکز حرف ط ہے اسم فاطمہ کا اسرار الہویّت اسی سے ہیں اور حرف یٰ منزل منتہا ہے کہ جو اپنے وجود میں نورِ کامل ہے انتہا ی ہے جو علی ہے۔

ہے۔ حرف م سے بزرگ و برتر اسم محمد کی ابتداء، حرف ط حرفِ قلب اسم علی کا آخری حرف ہے جو کہ علویات کی ایک ایسی جسکی ابتدا، انطباق کی وجہ حرف قلب ط اور




بلندی درجات علو مرتبہ کے لئے شرف شمس، رعوب و دبدبہ، جاہ جلال، تسخیر عوام و خواص وقت لکھیں جب زہرہ اور مشتری کی ان لئے زہرہ مشتری تثلیت میں، بچیوں کی سعید یا زہرہ سعید یا زہرہ مریخ جائیں۔ صاحبانِ علم و فن اس لوحِ مبارک ہیں۔ جس کی طرف اشارہ کردیا ہے۔ لوحِ

تسخیر افسرانِ بالا کے لئے شرفِ عطارد، کے لئے مریخ شمس قرآن میں اس پر نگاہِ سعید ہو، حصولِ مال و رزق کے شادی کے لئے قمر و زہرہ ساعات تثلیت میں لوح تیار کر کے دی سے بے پناہ فوائد حاصل کر سکتے اسمائے عظام دائرۃ المیم کا وردِ خاص یہ ہے۔

انتباہ!۔ ڈائی ٹھپّہ یا پریس کی گئی لوح کسی کام کی نہیں ہوتی۔

## وردِ خاص

**اَجِبْ یَارَوْیَائِیلُ بِحَقِّ اَلْمِیمِ وَبِحَقِّ یَاقَیُّوْمُ یَاقَائِمُ یَاقَدِیْرُ یَاقَادِرُ یَاقَہَّارُ یَاقَاہِرُ یَاقَوِیُّ یَاقَدِیْمُ یَاقُدُّسُ یَاقَرِیبُ بَارَكَ اللهُ فِیكُمْ وَعَلَیكُمْ**

**نوٹ** 25 ذالحجہ سے لیکر 18 محرم تک میں کربلا میں ہوتا ہوں اس دوران مجھے فون نہ کیا جائے

## آزمودہ عمل

**عمل برائے اولاد** آج کے دور میں بہت سے مومنین ایسے ہیں جو کہ اولاد جیسی نعمت سے محروم ہیں۔ میرا ایک دوست کربلا میں رہتا ہے ان سے میں نے پوچھا اولاد کے لیے کوئی مجرب عمل تو انہوں نے جو مجھے بتایا آپ کی نذر کر رہا ہوں۔ مومنین جب بھی اولاد کے لیے توسل کریں تو جناب ام البنینؑ سے توسل کریں۔ بی بی سے اولاد کے لیے کہیں اور دونوں میاں بیوی اپنی روٹین بنالیں روزانہ زیارت بی بی ام البنینؑ کی زیارت پڑھنے کی۔ انشااللہ ایک سال کے اندر مولاؑ آپکو اولاد نرینہ سے نوازیں گے۔ اور یہ آزمودہ عمل ہے۔

**عمل برائے شادی** سبز سوٹ لیکر اس میں 525 روپے باندھ کر حضرت امام حسنؑ کی نیت سے گھر کے کسی ایسے حصے میں 40 دن کے لیے رکھ دیں جہاں آپ کی اپنی نظر بھی ان پر نہ پڑے۔ 40 کے بعد سوٹ اور پیسے کسی مستحق سید کو امام حسنؑ کی نیاز کی نیت سے دے دیں۔ انشااللہ انہی 40 دنوں کے اندر اندر وہ رشتہ آئے گا جو مولاؑ کی طرف سے ہوگا اور اگر اس ٹائم کے دوران شادی بھی ہو جائے تو تعجب کی بات نہیں ہوگی۔

**سیّد علی رضا رضوی** (ڈھنی سادات کھاریاں)
0300-5411734/0333-7351212

# ریکی خوبصورت اور پرسکون زندگی کا آسان راستہ

اس سے پہلے کہ ریکی (Reiki) کے بارے میں اپنے معروضات آپ کی خدمت میں بیان کروں دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ امامیہ جنتری کے بانی جناب آغا نثار احمد مرحوم کے درجات کو بلند فرمائے اورانہیں جوار آئمہ معصومین علیہم السلام میں بلند مقام عطا فرمائے۔ دیکھنے میں امامیہ جنتری ایک جنتری ہے لیکن درحقیقت یہ ایک تعلیمی ادارہ ہے۔ بہت سے مومنین ومومنات اس کی بدولت اپنی جسمانی وروحانی صحت اور اپنی معاشرتی اور ایمانی زندگی کو بہتر بنا کر اچھی اور خوشگوار زندگی بسر کر رہے ہیں۔ اللہ تعالیٰ ناشرین امامیہ جنتری کو اپنے حفظ وامان میں رکھے اوران کی توفیقات خیر میں اضافہ فرمائے۔

ریکی (جس کا صحیح تلفظ ''رے کی'' ہے) متبادل طریقہ علاج (Alternative Medicine) کا ایک شعبہ ہے۔ اس وقت دنیا میں رائج طریقہ ہائے علاج کو دواقسام میں تقسیم کیا گیا ہے:

(1) روایتی طریقہ علاج (Traditional Medicine)

(2) متبادل طریقہ علاج (Alternative Medicine)

روایتی طریقہ علاج سے مراد ایلو پیتھک طریقہ علاج ہے۔ ایلو پیتھک طریقہ علاج کے علاوہ باقی جتنے بھی طریقہ ہائے علاج ہیں وہ سب متبادل طریقہ علاج کے ذیل میں آتے ہیں جس میں ہومیوپیتھی، طب یونانی، آکوپنکچر، آیورویدک، ریکی، مراقبہ، یوگا، روحانی علاج وغیرہ شامل ہیں۔ متبادل طریقہ علاج کو باہم مربوط بنانے اور سائنسی بنیادوں پر ترقی دینے کے لیئے 1962 میں عالمی ادارہ صحت (World Health Organization) کے ایک اعلامیہ کے تحت عالمی ادارہ برائے متبادل طریقہ علاج قائم کیا گیا جس نے 2012 میں اپنی پچاسویں سالگرہ منائی۔ ریکی کی دریافت کا سہرا جاپان کے ڈاکٹر میکاؤ یوسوئی کے سر ہے جو 15 اگست 1865 کو پیدا ہوئے اور 9 مارچ 1926 کو فوت ہوئے۔ ریکی جاپانی زبان کا لفظ ہے جو دو الفاظ ''رے'' اور ''کی'' سے مل کر بنا ہے۔ ''رے'' کے معنی ہیں ''خدا کی دانائی'' اور ''کی'' کے معنی ہیں ''قوت حیات''۔ اس طرح ریکی کے معنی ہیں: ''خدا کی رہنمائی میں کام کرنے والی قوت حیات'' اسے کائناتی قوت حیات بھی کہا جاتا ہے جو خدا کے حکم سے کائنات کی ہر زندہ چیز میں پائی جاتی ہے۔ اگر ریکی کی دریافت کا سہرا ڈاکٹر میکاؤ یوسوئی کے سر ہے تو ریکی کو عالمی سطح پر متعارف کروانے کا سہر ڈاکٹر شوجیرو ہایاشی اوران کی شاگرد مسز تاکاتا (Takata) کے سر ہے۔ ڈاکٹر ہایاشی جاپانی نیوی کے میڈیکل آفیسر اور میکاؤ یوسوئی کے اولین شاگردوں میں سے تھے جو اپنی میڈیکل پریکٹس کے ساتھ ساتھ ریکی کو بھی استعمال کرتے تھے۔ مسز تاکاتا کا تعلق امریکی ریاست ہوائی سے تھا جو کئی پیچیدہ بیماریوں میں مبتلا تھیں۔ وہ ڈاکٹر ہایاشی سے اپنا ریکی علاج کروانے کے لیئے جاپان گئیں اور علاج کے ساتھ ساتھ ریکی کی تربیت بھی حاصل کی۔ ہوائی واپس آکر انہوں نے ریکی کی پریکٹس کے ساتھ ساتھ ریکی کی تربیت دینا بھی شروع کر دی۔ امریکہ میں مقبولیت حاصل کرنے کے بعد ریکی پوری دنیا میں مقبول ہونا شروع ہوگئی۔ مسز تاکاتا کا انتقال 1980 میں ہوا۔ اس وقت ان کی عمر 80 برس تھی۔ ان کی مقبولیت کی ایک وجہ یہ بھی تھی کہ وہ ریکی کی مکمل ٹریننگ کے لیئے دس ہزار ڈالر فیس وصول کیا کرتی تھیں۔

ہوگئی۔ مسز تاکاتا کا انتقال 1980 میں ہوا۔ اس وقت ان کی عمر 80 برس تھی۔ ان کی مقبولیت کی ایک وجہ یہ بھی تھی کہ وہ ریکی کی مکمل ٹریننگ کے لیئے دس ہزار ڈالر فیس وصول کیا کرتی تھیں۔

ریکی کی تعریف میں یہ بات بیان ہو چکی ہے کہ اس کے معنی ہیں: ''اللہ کی رہنمائی میں کام کرنے والی قوت حیات''۔ اس سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ ریکی ایک روحانی طریقہ علاج ہے۔ لیکن یہ ایک ایسا روحانی طریقہ علاج ہے جو کسی مذہب کے ساتھ ٹکراؤ نہیں رکھتا اس لیئے کہ اس کی بنیادیں ان روحانی اصولوں پر رکھی گئی ہیں جنہیں تمام مذاہب میں تسلیم کیا جاتا ہے۔ اس کی دوسری خصوصیت یہ ہے کہ یہ بہت سادہ اور محفوظ طریقہ علاج ہے اور دوسرے روحانی طریقہ ہائے علاج کی نسبت اس کا سیکھنا اور اسے استعمال کرنا بہت آسان ہے۔ اس کے ذریعے جسمانی، نفسیاتی اور جذباتی بیماریوں کا آسانی سے علاج کیا جا سکتا ہے۔ ریکی کے ذریعے بہت سے مسائل بھی حل کیئے جا سکتے ہیں۔ بہت سے لوگوں کی طرف سے یہ سوال اٹھایا جاتا رہا ہے کہ کسی طریقہ علاج کے ذریعے مسائل کو کیسے حل کیا جا سکتا ہے؟ اس سوال کا جواب یہ ہے کہ ریکی کی رو سے ہر مسئلہ درحقیقت ایک بیماری ہے۔ مثال کے طور پر ایک انسان کی اقتصادی حالت اچھی نہیں ہے تو ریکی کی رو سے وہ شخص اقتصادی طور پر بیمار ہے۔ دو افراد کے درمیان رنجش اور ناچاقی ہے تو ریکی کی رو سے ان کا تعلق اور رشتہ بیمار ہے۔ ایک شخص بہت محنت کرتا ہے اس کے باوجود اس کی مالی حالت بہتر نہیں ہوتی۔ ریکی کہتی ہے کہ اس شخص کا دولت کے ساتھ رشتہ بیمار ہے۔ مختصر یہ کہ ریکی کی رو سے ہر مسئلہ درحقیقت ایک بیماری ہے اور ریکی اس بیماری کو دور کرنے کا ایک اہم اور مؤثر طریقہ ہے۔ چونکہ ریکی کے اصول کسی مذہب کے عقائد اور تعلیمات کے ساتھ کوئی ٹکراؤ نہیں

رکھتے اس لیئے ریکی ماہرین میں ہر مذہب کے لوگ دیکھے جاسکتے ہیں۔صرف یہی نہیں بلکہ ہر مذہب کے لوگوں نے ریکی کے ساتھ اپنے مذہبی عقائد کو بھی شامل کرلیا ہے۔اسلامی تعلیمات میں اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ علم و معرفت کا عظیم سرچشمہ اور صحت وسلامتی اور ہر قسم کی خیر و برکت کے حصول کا اہم ذریعہ ہیں۔ دعائے کمیل میں مولا علی علیہ السلام نے واضح طور پر فرمایا : یا من اسمہ دواء و ذکرہ شفا ”اے وہ ذات جس کا نام دوا اور جس کا ذکر شفا ہے“۔ ریکی جو کہ اللہ تعالیٰ کی رہنمائی میں کام کرنے والی قوت حیات ہے، اس کے ساتھ اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ کو شامل کر کے حیرت انگیز نتائج حاصل کیئے گئے ہیں۔ انسان کی زندگی میں انسان کے خیالات اور افکار کو بنیادی حیثیت حاصل ہے۔ یہاں تک کہ مولانا رومی نے کہا :

اے برادر تو ہمان اندیشہ ای ما بقی تو استخوان و ریشہ ای

ترجمہ: اے بھائی تمہاری حقیقت تو وہی ہے جو تمہاری سوچ ہے، باقی تو تم گوشت، پوست کے ریشے ہو۔

انسان کی زندگی جیسی بھی ہے، اس کی بنیاد اس کی سوچ ہے۔انسان اپنی زندگی کے سارے فیصلے اپنی سوچ کی بنیاد پر کرتا ہے۔اس کے بعد ان فیصلوں کی بنیاد پر عمل کرتا ہے اور جیسا عمل کرتا ہے ویسا ہی پھل پاتا ہے۔بالفاظ دیگر سوچ فیصلوں کو جنم دیتی ہے، فیصلوں سے عمل جنم لیتا ہے اور عمل سے نتائج حاصل ہوتے ہیں۔اگر سوچ صحتمند ہوگی تو فیصلے، عمل اور اعمال کے نتائج بھی مثبت، صحتمند اور خوشگوار ہوں گے۔اس کے برعکس اگر سوچ بیمار ہوگی تو فیصلے بھی بیمار ہوں گے اور ان فیصلوں کی بنیاد پر کیئے جانے والے اعمال اور ان کے نتائج بھی بیمار ہوں گے۔ہمارے معاشرے میں بہت سے لوگ مسلسل ناکامیوں کے نتیجہ میں یہ فرض کر لیتے ہیں کہ شاید کسی نے ان پر جادو یا بندش کردی ہے۔ایسے بہت سے افراد ریکی کی تربیت حاصل کرنے کے بعد اپنے منفی اور بیمار طرز فکر کو مثبت اور صحتمند انداز فکر میں تبدیل کر کے خوشگوار اور کامیاب زندگی گزار رہے ہیں۔ہر انسان کے اندر ایک خودکار دفاعی نظام موجود ہے جو نہ صرف ہمیں بیماریوں سے بچاتا ہے بلکہ بیماریوں کا علاج بھی کرتا ہے۔ہم میں سے ہر ایک کا تجربہ ہے کہ بعض اوقات ہماری طبیعت خراب ہوجاتی ہے، کوئی سر درد، نزلہ یا بخار کی کیفیت پیدا ہوجاتی ہے۔ہم اس کا کوئی علاج نہیں کرتے اس کے باوجود ایک دو دن میں ہم ٹھیک ہوجاتے ہیں۔ یہ درحقیقت اسی خود کار دفاعی نظام کا کرشمہ ہے۔اگر کوئی شخص ریکی کی تربیت حاصل کرلے اور اسے باقاعدگی سے اپنی زندگی میں استعمال کر لے تو اس خود کار دفاعی نظام کی کارگردگی بہت بہتر ہوجاتی ہے۔حاملہ خواتین دوران حمل ریکی کے استعمال سے اپنے ہونے والے بچے کی جسمانی صحت اور ذہنی و روحانی صلاحیتوں کی قبل از ولادت نشوونما کا کام کرسکتی ہیں۔صرف یہی نہیں بلکہ اس سے بچے کی ولادت کے عمل میں پیدا ہونے والی ممکنہ پیچیدگیوں سے بھی بچا جاسکتا ہے اور ولادت کے عمل میں بھی آسانی ہوجاتی ہے۔کسی بھی بیماری کے میڈیکل علاج کے ساتھ ریکی کو استعمال کیا جائے تو مریض کے صحتمند ہونے کی رفتار میں اضافہ ہوجاتا ہے۔ریکی کی تربیت حاصل کر کے انسان کی جذباتی، عقلی اور روحانی زندگی میں ایک توازن پیدا ہوجاتا ہے۔مسائل کو سمجھنے اور ان کو حل کرنے کی صلاحیت میں بے پناہ اضافہ ہوجاتا ہے۔ریکی کی تربیت سے انسان نہ صرف اپنی زندگی کو پرسکون بنالیتا ہے بلکہ اپنے گھر، دفتر اور ادارے کے ماحول کو بھی اپنے ساتھ سازگار بنا سکتا ہے۔اپنے بیوی، بچوں، دوستوں اور رشتہ داروں کے ساتھ، نیز اپنے افسران بالا اور اپنے ماتحتوں کے ساتھ اپنے تعلقات کو بہتر بنانے کی حیرت انگیز صلاحیت حاصل کرسکتا ہے۔مختصر یہ کہ آپ کی زندگی کا کوئی بھی مسئلہ ہو، آپ اپنی زندگی کے کسی بھی شعبے میں ترقی کرنا چاہیں، ریکی آپ کی مدد کے لیئے موجود ہے۔بلاشبہ ریکی اللہ تعالیٰ کی بہت بڑی نعمت ہے۔

**ڈاکٹر سید نیاز محمد ہمدانی** (فاضل قم۔ایم۔اے (عربی، فارسی، اسلامیات) پی ایچ ڈی (روحانیات و روحانی معالجہ)
Mob: 0332-1149979 www.drhamadani.com. email: syedniazm@yahoo.com

## آپ کا معاون و مبارک نگینہ (نگینوں کا تعلق راس کے ساتھ)

بحوالہ کرشمہ قدرت مولفہ ہمایوں مرزا لکھنوی

| برج | ستارہ | رنگ | متعلق نگینہ | برج | ستارہ | رنگ | متعلق نگینہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حمل۔میکھ | مریخ | سُرخ | ہیرا، مونگا، یاقوت، عقیق یمنی، اوپل | میزان۔تلا | زہرہ | سفید سیاہی مائل | مرجان، ہیرا، پکھراج، دُرِ نجف، لہسنیہ |
| ثور۔برکھ | زہرہ | سفید | مرجان سرخ، ہیرا، دُرِ نجف، موتی | عقرب۔برچھک | مریخ | سرخ | ہیرا، یاقوت، مونگا، عقیق |
| جوزا۔متھن | عطارد | سرخی مائل | پکھراج، زمرد، زبرجد | قوس۔دھن | مشتری | زرد | فیروزہ، پکھراج زرد، لہسنیہ، زمرد |
| سرطان۔کرک | قمر | سفید | نیلم، حجرالقمر، عقیق زرد، پکھراج زرد، لہسنیہ | جدی۔مکر | زحل | سیاہ نیلا | موتی، نیلم، عقیق یمنی، دُرِ نجف |
| اسد۔سنگھ | شمس | نارنجی | نیلم، مرجان، عقیق، یاقوت | دلو۔کنبھ | زحل | نیلا سیاہ | عقیق سرخ، نیلم |
| سنبلہ۔کنیا | عطارد | سفید | عقیق زرد، زبرجد، اوپل | حوت۔مین | مشتری | زرد پیازی | پکھراج سفید، دُرِ نجف |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ ان اللہ وعدالصابرین المخرج مما یکرھون والرزق من حیث لا یحتسبون۔ جعلنا اللہ وایاکم من الذین لاخوف علیھم ولاھم یحزنون۔

# تعلیم، روحانیت اور بچے

قارئین کرام طالب علم ہمارے مستقبل کا آئینہ ہیں۔ یہ آئینہ جتنا شفاف ہوگا ہمارے معاشرے کی شکل اُتنی نکھری ہوئی ہوگی۔ دورانِ تعلیم بچے اپنی معصومیت کی بناپر، کورسز کی رنگارنگی، والدین، اساتذہ کی عدم توجہ یا جسمانی عوارض کی وجہ سے مختلف تعلیمی مسائل کا شکار ہوجاتے ہیں۔ مدینۃ الرّوحانیت نے نونہالوں کے ان تمام مسائل کے شافی حل کے لیے اس انداز میں سالہاسال آزمودہ روحانی تجاویز پیش کی ہیں جن پرعمل کرکے آپ اپنے بچے کو اس قابل بنادیں گے کہ وُہ فطری وغیرفطری مسائل سے نمٹنے اوراُن پر قابو پانے کے قابل ہوگا اور ان شاءاللہ تعلیمی میدان اور عملی زندگی میں ایک کامیاب فرد کی حیثیت سے زندگی بسر کرے گا۔

قارئین سے التماس ہے کہ خط اور میسج سے پرہیز کریں۔فون پر بات کو ترجیح دیں۔

اذان صبح سے طلوعِ آفتاب تک بہترین وقت ہے اِس وقت ہمارے جسم وروح کا رزق بھی تقسیم ہوتا ہے۔ اس وقت جو کچھ پڑھا جائے فوری طور پر حفظ ہوجاتا ہے۔تحریر کے لیے موزوں وقت دِن کو دوپہر کے وقت ہوتا ہے اور طلباء کے لیے آپس میں مباحثے کا دُرست وقت رات کو ہوتا ہے۔ نیز پڑھائی کے وقت پیٹ بھرا ہوا نہ ہو ورنہ دِماغ اپنا کام دُرست طور پر انجام نہیں دیتا۔ پڑھائی کے وقت خاموشی، تنہائی، اندازِ نشست اور آلاتِ پڑھائی کا کردار نہایت اہم ہے۔ لیٹ کر پڑھنے کی صورت میں نظر کمزور ہوجاتی ہے اور دماغ پر بھی بہت بوجھ پڑتا ہے۔ نیز تیز روشنی یا کھڑکی کی طرف منہ کرکے پڑھنے سے بھی آنکھوں کے امراض پیدا ہوتے ہیں۔ پڑھائی کے وقت روشنی کا مناسب اہتمام ہونا چاہیے اور روشنی سر کے اُوپر یا سائیڈ پر ہو تا کہ بصارت کو نقصان نہ پہنچے۔ پڑھنے کے دوران وقتاً فوقتاً آنکھیں جھپکائیں، چند لمحوں کے لیے اِدھر اُدھر نظر دوڑائیں تا کہ نظر کا وسیع استعمال ہو ورنہ ایک جگہ فوکس ہونے کی وجہ سے کمزور ہوجائے گی۔

## کمزورحافظہ اورتعلیم میں عدم دلچسپی:

حافظہ حصولِ علم کے لیے نہایت لازم ہے۔ قدرتاً یا کسی بیماری کی وجہ سے بچے کا حافظہ کمزور ہوجائے اور اگر بچہ کسی اندرونی یا بیرونی تحریک کے سبب تعلیم میں دل چسپی نہ لے تو اُس کے لیے درج ذیل روحانی علاج کریں۔ اِن روحانی نسخہ جات میں سے ایک یا مختلف طریقے استعمال کر سکتے ہیں ان شاءاللہ یکساں نتائج حاصل ہوں گے۔ نیز چاندی کی تختی پر ہاتھ سے کندہ شدہ آیات والواح ہم سے طلب کر سکتے ہیں۔

(۱) سورہ بلد کی پہلی سات آیتیں زعفران اور عرقِ گلاب سے تیارشدہ روشنائی سے لکھیں اور بچے کو دو ہفتے متواتر پلائیں۔اس دوران سورہ بلد بچے پر تلاوت کریں یا بچہ خود پڑھے۔ (۲) 786 مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر پانی پر، شہد پر دم کریں اور دو ہفتے مسلسل صبح وشام استعمال کریں۔ (۳) سورہ فاتحہ مشک وزعفران سے لکھیں اور عرقِ گلاب اور شہد سے دھو کر بچے کو دو ہفتے پلائیں۔

(۴) مرغی کے دیسی انڈے کو دھو کر اُس پر زعفران یا کسی دوسری روشنائی سے یہ آیت لکھیں اور انڈا اُبال کر بچے کو کھلائیں۔چند بار ایسا کریں۔

وَهُوَ الْقَاهِرُ فَوْقَ عِبَادِهٖ وَيُرْسِلُ عَلَيْكُمْ حَفَظَةً حَتّٰى اِذَا جَاءَ اَحَدَكُمُ الْمَوْتُ تَوَفَّتْهُ رُسُلُنَا وَهُمْ لَا يُفَرِّطُوْنَ.(سورہ انعام.61)

(۵) سورہ حشر کو شیشے کے برتن میں لکھیں اور بارش کے پانی سے دھو کر پلائیں تو حافظہ تیز ہوگا۔(۶) سورہ اعلیٰ بچے کو زبانی یاد کروائیں۔ ہر نماز میں یا پڑھتے وقت اس سورہ کو پڑھیں ان شاءاللہ حافظہ تیزی سے قوی ہوگا۔(۷) کندر یا شہد کو تھوڑی سی مقدار میں لے کر اُس پر یہ آیت گیارہ یا اکیس مرتبہ دم کریں اور کچھ دِن ناشتے کے طور پر بچے کو کھلائیں۔ان شاءاللہ دماغ بہت مضبوط ہوگا۔

وَلَوْ اَنَّ مَافِى الْاَرْضِ مِنْ شَجَرَةٍ اَقْلَامٌ وَالْبَحْرُ يَمُدُّهٗ مِنْ بَعْدِهٖ سَبْعَةُ اَبْحُرٍ مَا نَفِدَتْ كَلِمَاتُ اللّٰهِ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ مَاخَلْقُكُمْ وَلَابَعْثُكُمْ اِلَّا كَنَفْسٍ وَاحِدَةٍ اِنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌ بَصِيْرٌ.(لقمان.27,28)

(۸) حافظہ بڑھانے کے لیے شہد کھائیں اور قرآنِ پاک کی بغور تلاوت کریں۔

(۹) حضرت علی علیہ السلام کا فرمان مبارک ہے کہ زعفران، سُعد اور شہد ہم وزن لے کر روزانہ دو مثقال کھائیں حیران کُن حد تک حافظہ قوی ہوگا۔

(۱۰) رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ کوئی چیز عقل کو زیادہ کرتی ہے تو وُہ خُرفہ (کلفہ) ہے۔حضرت امام جعفر صادِق علیہ السّلام فرماتے ہیں کہ روئے زمین پر کوئی سبزی خُرفہ سے بڑھ کر مفید اور بہتر نہیں ہے کہ یہ سبزی حضرت فاطمۃ الزہراء سلام اللہ علیہا کی پسندیدہ سبزی ہے۔(۱۱) روایات میں چقندر اور سرکہ بھی حافظے کے لیے فائدہ مند ہیں۔ (۱۲) رسول پاک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ کدو کھائیں اس سے عقل بڑھتی ہے دماغ کو تقویت ملتی ہے۔

## بھولی ہوئی بات یا سبق یاد کرنا:

بچے، جوان اور بوڑھے سب بھولنے اور فراموش کرنے کی عمومی عادت کا شکار ہیں۔ایسی صورت میں درج ذیل روحانی نُسخہ جات سے فراموشی کی عادت ختم ہوجاتی ہے۔

(۱) بھولی ہوئی بات یا سبق یاد کرنے کے لیے سورہ الضحیٰ کو پڑھیں سب یاد آجائے

گا۔ (۲) حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا کہ جب ہمارے فرامین کو شیطان آپ کے دل سے محو کردے تو پیشانی پر ہاتھ رکھ کر یوں پڑھیں۔

صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ آلِہٖ اَللّٰھُمَّ اِنِّیٓ اَسْئَلُکَ یَامُذَکِّرَ الْخَیْرِ وَفَاعِلَہٗ وَالْاٰمِرَ بِہٖ ذَکِّرْنِیْ مَا اَنْسَانِیْہِ الشَّیْطَانُ.

(۳) ذوالقوۃ کو ذوال ق وۃ کو 6 بار جمعہ کے روز دوسری ساعت (دوسرا گھنٹہ ستارہ عطارد کی ساعت) میں ہرن کی کھال پر لکھیں اور پاس رکھیں تو بھولنے کی عادت بالکل ختم ہوگی۔

(۴) امام علیہ السلام سے روایت ہے کہ بھولی ہوئی چیز کو یاد کرنے کے لیے پیشانی پر دایاں ہاتھ رکھ کر یہ دُعا پڑھیں:

اَللّٰھُمَّ لَکَ الْحَمْدُ یَامُذَکِّرَ الشَّیْءِ وَ فَاعِلَہٗ ذَکِّرْنِیْ مَانَسِیْتُ.

قارئین یہاں پر ایک آزمودہ لوح قرآنی ہدیہ کرتے ہیں تا کہ بچوں کے تمام تعلیمی مسائل ایک لوح سے حل ہو جائیں۔

## تعلیمی ترقی کے لیے لوح:

قارئین کرام یہاں پر ایک آزمودہ لوح قرآنی ہدیہ کرتے ہیں تا کہ بچوں کے تمام تعلیمی مسائل ایک لوح سے حل ہوسکیں۔ خدانخواستہ جادو سے تعلیمی بندش کی گئی ہو تو امامیہ جنتری 2014ء میں میرے کالم "بندش نکاح/وجوہات وعلاج" کا مطالعہ کر کے بندش کی تشخیص وتوڑ کریں۔

**فوائد:** علم میں ترقی، تحریری وتقریری معاملات میں کامیابی، حافظہ اور یاد کرنے کی صلاحیت میں اضافہ، تعلیم میں دلچسپی، حصولِ علم وغیرہ۔







**طریقِ کار:** یہ دونوں لوحیں چاندی پر لکھیں ایک سائڈ پر قل رب زدنی علما دوسری سائڈ پر توتی الملک من تشاء کا تعویذ اُوپر درج طریقے سے لکھیں۔ دونوں لوحوں میں شامل آیات میں بچے کے نام کے حروف کو امتزاج دیں اور لوح کے چاروں طرف ذہ جملہ لکھ دیں۔ **مثال:** میرے بیٹے کا نام کمیل مہدی ہے۔ اس کے لیے لوح یوں تیار کی جائے گی۔ لوح کی ایک جانب "قل رب زدنی علما" کے حروف میں کمیل مہدی کے حروف کو امتزاج دیا۔ پہلے آیت کے حروف کو الگ الگ لکھا پھر کمیل مہدی کے حروف کو دوسری سطر میں لکھا۔ اب ایک حرف آیت کا اور دوسرا حرف کمیل کا لیا اسی طرح ایک ایک حرف لیتے گئے تو سطر امتزاج تیار ہوگئی۔ آیت کے حروف زیادہ تھے تو نام کے حروف کو دوبارہ لیا حتیٰ کہ آیت کے حروف ختم ہوگئے۔ اس کی عملی مثال یوں ہے

آیت کے حروف: ق ل ر ب ز د ن ی ع ل م ا

نام کے حروف: ک م ی ل م ہ د ی

سطر امتزاج: رک ب م زی دل ن م ی ہ ع د ل ی م ک ا

اب اس سطر امتزاج کو پہلے نقش کے چاروں طرف لکھیں گے۔

دوسرا نقش "توتی الملک من تشاء" کا ہے اس میں کمیل مہدی کے نام کے حروف کو پہلی آیت کے حروف کی طرح امتزاج دیا۔

آیت کے حروف: ت و ت ی ال م ل ک م ن ت ش ا ء

نام کے حروف: ک م ی ل م ہ د ی

سطر امتزاج: ت ک وم ت ی ی ل ام ل وم دل ی ک ک م ک ن م ت ی ش ل ام ءہ

اس لوح کو نئے چاند میں بُدھ کے دِن، کسی نیک دِن میں عطارد کی ساعت میں یا شرفِ عطارد میں چاندی پر تیار کریں۔ اور اس لوح پر دونوں آیتیں اکیس بار تلاوت کر کے بچے کو پہنا دیں۔ ان شاء اللہ بچہ علمی سفر میں کامیاب وکامران ہوگا۔ جو لوگ خود تیار نہ کر سکیں تو ہم سے رجوع کریں۔ نیز بچوں کے دیگر مسائل کے حل کے لیے بھی رجوع کر سکتے ہیں۔ بچوں کے تعلیمی مسائل کے حل کے لیے اُن کو ستارے کے مطابق دم شُدہ مقدس پتھر پہنائیں اور گھر بیٹھے قابل اعتماد نگینے حاصل کرنے کے لیے مدینۃ الروحانیت کی نئی پیشکش "الجواہر" سے رجوع فرمائیں۔


**محمد اکمل خان (ماہر علوم مخفی)**

مدینۃ الرّوحانیت، جامعہ حسنیہ علیہ السلام، وارڈ 13، کروڑ لعل عیسنؒ۔

لیہ (پنجاب، پاکستان) Ph: 0333 4578467, 0301 4578467

Web: www.madinaturruhaniat.com

# دارالعملیات سے

# نادعلیؑ واسمائے پنجتنؑ پاک کا نایاب عمل

غلام کبریا (عامل روحانی) دارالعملیات، محمدیہ کالونی شیر شاہ سوری روڈ کندیاں میانوالی 00 92 300 5537074

قارئین محترم جنتری 2015 میں اس بار پھر ایک لوح مخمس نادعلی واسمائے پنجتن پاک کے حوالہ سے تحریر کر رہا ہوں اس لوح مبارک میں خاص بات یہ ہے کہ اس کے کونوں میں دیگر اسمائے پنجتن پاک جبکہ درمیان میں حضرت فاطمۃ الزہرہ کا اسم مبارک ہے اور یہی اسمائے پاک لوح کے اندر موجود اسمائے باری تعالیٰ کو محیط کئے ہوئے ہیں علاوہ ازین جملہ سحر وجادو، جن شیاطین اور آسیب وبلیات کے خاتمہ کیلئے خاص اسمائے چہل کا باموکل نقش اس کے اندر پنہاں ہے۔

قارئین محترم! جملہ دینی ودنیاوی مقاصد کیلئے انتہائی مجرب لوح ہے، اور جملہ مقاصد خیر کیلئے اسمائے حسنیٰ کا اندراج اس کے اندر موجود ہے لوح مبارک کہ کسی بھی شرف یا اوج میں تیار کی جاسکتی ہے۔ علاوہ ازین کسی بھی ضروری مقصد کیلئے عروج ماہ شبنہ کے دن اعلی الصبح تیار کر کے عمل کی نیت سے علیحدہ کمرہ میں خوشبو جلا کر دو رکعت غاز نفل باثواب روح قدس مولائے کائنات مولا علیؑ گزارے ہر رکعت میں سات بار سورۃ اخلاص پڑھے۔ بعد ایصال ثواب اول اخر درود شریف درمیان میں پانچصد بار نادعلیؑ وایک تسبیح اسمائے پنجتن پاک اور مقصد کے مطابق اسمائے باری تعالیٰ منتخب کر کے ان کے اعداد واپنے نام کے اعداد کے مطابق ورد کرے۔ بعد دعا لوح پاس رکھ کر سوجائے۔ اس طرح یہ عمل کم از کم اکیس یوم اور زیادہ سے زیادہ چالیس یوم کرے۔ انشاء اللہ مقصد برآئے گا۔ اسمائے حسنیٰ کے انتخاب کیلئے مختصر مثال بیان کرتا ہوں۔ عقلمند کیلئے اشارہ کافی ہے۔

حسنین رضا بن مسلمہ گھر میں بے برکتی کو ختم کر کے وسعت رزق کیلئے عمل کرنا چاہتے ہیں

حسنین رضا بن مسلمہ ۱۳۱۴

اسمائے باری تعالیٰ (یاوالی یا .یاباسط) ۱۱۹

میزان ۱۴۳۳

دیگر مندرجہ بالا ترکیب کے ساتھ اسمائے حسنیٰ یاوالی یا باسط ۱۴۳۳ بار مقررہ وقت اور جگہ مخصوص پر ورد کیئے جائیں گے انشاء اللہ ۲۱ سے ۴۰ یوم میں خیر وبرکت میں اضافہ ہوگا۔ اسی طرح حصول ملازمت کیلئے یاصمد گھر میں ناچاکی کے خاتمہ، میاں بیوی کے درمیان محبت یا واپسی مغرور کیلئے یا مطعی کا ورد موزوں ہے۔ اس کے علاوہ جن افراد کی معاشرہ میں عزت نہ ہو لوگ پیچھے طرح طرح کی باتیں بناتے ہوں ان کیلئے یا معز کا عمل لازمی ہے۔ جبکہ جملہ جسمانی بیماریوں کیلئے یا سلام کافی ہے۔ چاہت خداوندی کیلئے یا اللہ یاولی اکسیر کا حکم رکھتے ہیں۔

عزیزان گرامی، بہت سے اسمائے حسنیٰ کے پڑھنے کا طریقہ میں نے سمجھا دیا ہے۔ ویسے جس پر اللہ عزوجل کی رحمت اور سایہ پنجتن پاک ہوگا وہ اس لوح سے بہت کچھ پالے گا۔ پھر بھی اگر مضمون کی کیسی جز کی سمجھ نہیں آتی تو بزریعہ فون یا لیٹر تسلی سے معلوم کر سکتے ہیں۔ دوران تیاری نقش اعلیٰ روحانی بخورات کا استعمال ضرور کریں تاکہ عمل کے اندر اثرات پیدا ہوں۔



## گمشدہ کیلئے

: ایک کاغذ کے چاروں کونوں پر یہ اسمائے حسنیٰ لکھیں اور گمشدہ شخص یا چیز کا نام درمیان میں لکھ کر زیر آسمان ننگے سر ہو کر ۷ مرتبہ پڑھیں۔

یَاشَہِیْدُ یَا حَقُّ یَا جَامِعُ یَا مُعِیْدُ انشاءاللہ گمشدہ کی خبر ملے گی۔

# صدقہ کے بارے میں

## معصومین علیہم السلام کے ارشادات

سیّد بابر حسین رضوی 0321-3703800

جیسا کہ یہ بات ہم سب کو معلوم ہے کہ صدقہ ردِ بلا ہے اس سے مراد یہ ہے کہ اگر انسان جسمانی، ذہنی یا مالی لحاظ سے کسی مصیبت میں گرفتار ہو جائے مثلاً وہ بیمار پڑ جائے کسی بھی قسم کی ذہنی پریشانی میں مبتلا ہو جائے یا کسی مقدمے وغیرہ میں اُلجھ جائے تو ان تمام بلاؤں، مصیبتوں اور پریشانیوں سے نجات حاصل کرنے کے لیے اُسے صدقہ دینا چاہیے۔ اس کی بدولت اللہ تبارک تعالیٰ اس کی تمام اُلجھنوں اور پریشانیوں کو دُور فرما دیتا ہے۔

☆ حضورؐ سرکار کائنات سے پوچھا گیا کونسا صدقہ افضل ہے؟ فرمایا فقیر اور قریبی رشتہ دار پر۔ ☆ حضرت علیؑ فرماتے ہیں: کہ میں نے ایک دفعہ ایک دینار صدقہ راہِ خدا میں دیا تو مجھے رسول اللہؐ نے فرمایا: یا علیؑ کیا آپ کو معلوم نہیں ہے کہ مومن کا صدقہ ستر شیطانوں کے منہ سے نکل کر آتا ہے کہ ہر شیطان اسے صدقہ نہ دینے کا حکم دیتا ہے۔ اور کوئی صدقہ سائل کے ہاتھ پر نہیں آتا جب تک اللہ کے ہاتھ پر نہ آئے اس پر آپؐ نے یہ آیت تلاوت فرمائی۔ ترجمہ: ''کیا وہ نہیں جانتے کہ اللہ ہی اپنے بندوں کی توبہ قبول کرتا ہے اور وہ خود صدقات لیتا ہے بے شک اللہ توبہ قبول کرنے والا رحم کرنے والا ہے'' ☆ حضرت علیؑ نے فرمایا: صدقہ کامیاب دواء ہے۔ ☆ حضرت علیؑ نے فرمایا: چار چیزیں جنت کی دعوت دیتی ہیں۔ مصیبت کو چھپانا۔ صدقہ پوشیدہ طور دینا، والدین سے نیکی کرنا اور بکثرت لا الہٰ الا اللہ پڑھنا ☆ حضرت علیؑ نے فرمایا: بہترین نیکی صدقہ چھپا کر دینا، والدین سے حسن سلوک کرنا اور صلہ رحمی کرنا ہے۔ ☆ حضرت امام جعفر صادقؑ اپنے والد بزرگوار سے روایت فرماتے ہیں کہ روز قیامت سب سے پہلے پانی پلانے کا ثواب ملے گا۔

☆ حضرت امام جعفر صادقؑ نے فرمایا: رات کا صدقہ بری موت کو ختم کرتا ہے اور ستر قسم کی بلاؤں کو دور کرتا ہے۔ دن کا صدقہ خطاؤں کو ایسے ختم کر دیتا ہے جیسے پانی نمک کو۔ دن کا صدقہ مال میں زیادتی اور عمر میں اضافے کا سبب ہوتا ہے۔ ☆ حضرت امام جعفر صادقؑ نے فرمایا: اپنے مریضوں کا علاج صدقے کے ذریعہ کرو۔ ☆ امام سجادؑ فرمایا کرتے تھے پوشیدہ صدقہ اللہ تعالیٰ کے غضب (کی آگ کو) کو بجھا دیتا ہے۔ رات کا صدقہ اللہ کے غیظ وغضب کو ٹھنڈا کرتا ہے۔ ☆ حضرت امام محمد باقرؑ سے مروی ہے کہ آپؑ نے فرمایا کہ نیکی اور صدقہ فقر کو دور کرتے ہیں اور عمر میں اضافہ کرتے ہیں اور صدقہ دینے والے سے ستر قسم کی بری موت کو دفع کرتے ہیں ☆ صدقہ بری موت (ایکسیڈنٹ وغیرہ) سے محفوظ رکھتا ہے۔ ☆ روز قیامت زمین آگ کی طرح گرم ہوگی سوائے مومن کے سایہ کے کہ اس پر اس کا صدقہ سایہ کئے ہوگا۔ ☆ حضورؐ کا ارشاد ہے کہ صدقہ خدا کے غیض وغصب سے بچاتا ہے ☆ حضرت امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں کہ صدقہ دنیا میں پیش آنے والی **70** مصیبتوں کو دور کرتا ہے۔ ☆ حضرت رسولؐ خدا فرماتے ہیں۔ صدقہ دیا کرو ایسا کرو گے تو جہنم سے چھٹکارا پاؤ گے ☆ حضورؐ کا ارشاد ہے صدقہ دیا کرو خواہ ایک کھجور ہی کیوں نہ ہو ☆ صدقہ سے آدمی کے گناہ اس طرح مٹ جاتے ہیں جیسے پانی سے آگ بجھ جاتی ہے ☆ امام محمد باقرؑ فرماتے ہیں صدقہ دینے سے افلاس دور ہوتا ہے اور آدمی کی عمر بڑھ جاتی ہے ☆ حضرت رسولؐ خدا کا ارشاد ہے جب لوگ صدقہ دینا چھوڑ دیتے ہیں تو بیماریاں بڑھ جاتی ہیں

# قرآنی آیت سے جادو کا توڑ



اللہ تعالیٰ آغا افتخار حسین صاحب کی اہلیہ کو عمر خضر عطا فرمائے (آمین) قارئین! گزشتہ چند سالوں سے جادو کا توڑ سورہ فیل تیسواں سپارہ کے ذریعے آپکی خدمت میں پیش کر رہا ہوں جسکی اندرون وبیرون ملک بہت پذیرائی ہوئی۔ جو حضرات یہ سمجھتے ہیں کہ ان پر واقعی جادو ہو چکا ہے وہ 11 کنکریاں لیکر اور چولہے کی آگ جلا کر دن کے وقت آگ کے قریب بیٹھ کر بغیر کسی سے بات کیے یکسوئی سے 41 مرتبہ سورہ فیل کی تلاوت اور 11 کنکریوں پر 41 دن پھونکتے رہیں۔ 41 دن گزرنے کے بعد 11 کنکریوں کو گھر کی چاردیواری کے چاروں طرف باہر کی طرف کچھ کچھ فاصلے پر پھینک دیں۔ انشا اللہ جادو کا اثر ختم ہو جائے گا۔ سینے کا راز کسی کو مت دیں کیا آپ یہ جاننا چاہتے ہیں کہ آپ پر جادو ہے تو خون کے چند قطرے میرے گھر کے ایڈریس پر بھیجیں۔ پرانے اور پیچیدہ امراض کے مریض فون پر رابطہ کر کے **دمہ، کینسر، بے اولادی، مرگی، ناکارہ گردے، پاگل پن**، کا علاج کروائیں

## ڈینگی بخار اور ہر قسم کی وباء سے بچاؤ

صبح کی نماز کے بعد ۱۴ بار پڑھیں اور گھر کے دروازوں پر چسپاں کریں۔

لِیْ خَمْسَۃٌ اُطْفِیْ بِهَا حَرَّ الْوَبَآءِ الْحَاطِمَۃِ اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَۃُ

# عمل نادعلی علیہ السلام صغیر باموکل

عامل نادعلی علیہ السلام باموکل
سید مرتضیٰ حسین (کراچی)
0301-2845261

## نادعلی علیہ السلام صغیر کے فوائد

☆ ہر بیماری کے لیے اکسیر ہے اور ہر مرض کے لیے شفاء ہے ہر بیماری کا علاج نادعلیؑ میں ہے۔ ☆ دشمنوں سے نجات پانے کے لیے، دشمن کو زیر کرنے کے لیے اور دشمنوں سے محفوظ رہنے کے لیے دشمن کے دل سے دشمنی ختم کرنے کے لیے ☆ ہر قسم کے غم پریشانی اور رنج کو دور کرنے کے لیے۔ ☆ حصول روزگار اور عزت اور مرتبہ کے لیے۔ ☆ ہر کام میں فتح و کامیابی کے لیے۔ ☆ اولاد کے ہونے کے لیے اور اولاد نرینہ ہونے کے لیے۔ ☆ علم کے حصول کے لیے اور امتحان میں کامیابی کے لیے۔ ☆ شادی کے لیے اور محبت میں کامیابی کے لیے۔ ☆ ہر جائز مقصد میں کامیابی کے لیے اور دعا کے قبول نے کے لیے۔ ☆ قید سے رہائی کے حلیے اور تہمت سے نجات پانے کے لیے، مقدمہ میں کامیابی کے لیے۔

**عمل** جمعرات سے اس عمل کو شروع کریں اور بعد نماز عشاء پڑھیں جس میں 110 مرتبہ نادعلی صغیر پڑھیں اور 110 مرتبہ پڑھیں۔

**شاہ مرداں شیر یزداں قوت پروردگار**
**لا فتح الا علی لا سیف الا ذوالفقار**

اول و آخر 14 مرتبہ درود پڑھیں پڑھنے کے بعد حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور حضرت علی علیہ السلام کی خدمت میں دو رکعت نماز ہدیہ کریں۔ اس کے بعد اپنے مقصد کے لیے دعا کریں اور ہر جمعرات سفید مٹھائی پر حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور حضرت علی علیہ السلام کی نذر دیں۔

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

**نادِ علی صغیر**

نَادِ عَلِيًّا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَّكَ فِي النَّوَائِبِ، كُلُّ هَمٍّ وَّغَمٍّ سَيَنْجَلِي بِعَظَمَتِكَ يَا اَللهُ بِنُبُوَّتِكَ يَا مُحَمَّدُ وَبِوَلَايَتِكَ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ اَدْرِكْنِي

یہ عمل 41 دن تک کریں۔ نوٹ: 10 سال اور اس سے کم عمر بچوں کو حضرات ہوتے ہیں۔ عمل کا کوئی جز سمجھ نہ آئے تو فون پر رابطہ کریں

## چہل حدیث

جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت علی علیہ السلام کو بطور وصیت ارشاد فرمایا۔ یا علیؑ میری امت میں سے جو شخص خشنودی خدا کے لیے چالیس حدیثیں یاد کرلے تو قیامت کے روز انبیاء صدیقین، شہدا و صالحین کے ساتھ محشور ہوگا اور جنت میں داخل ہوگا۔ حضرت علی علیہ السلام نے عرض کی یا رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اللہ بیان فرمائیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے 40 حدیثیں بیان فرمائیں

(۱) اللہ پر ایمان لاؤ جو واحد و لاشریک ہے۔ اسکی عبادت کرو اور غیر کی عبادت نہ کرو (۲) صحیح وضو کے بعد نماز کو اپنے وقت پر ادا کرو کیونکہ بلاوجہ اسکو وقت سے ٹال کر پڑھنا اللہ کی ناراضگی کا موجب ہے (۳) زکوۃ واجبہ کو ادا کیا کرو (۴) ماہ رمضان میں روزے رکھا کرو (۵) اگر صاحب مال و استطاعت ہو تو حج بیت اللہ ادا کرو (۶) اپنے والدین کی نافرمانی نہ کرو (۷) از راہ ظلم کسی یتیم کا مال نہ کھاؤ (۸) سود خوری نہ کرو (۹) شراب نوشی نہ کرو بلکہ کسی نشہ آور پانی کا استعمال نہ کرو (۱۰) زنا و لواطت نہ کرو (۱۱) چغل خوری نہ کرو (۱۲) اللہ کی جھوٹی قسم نہ کھاؤ (۱۳) چوری نہ کرو (۱۴) جھوٹی گواہی نہ دو (۱۵) حق کو قبول کرلو خواہ بیان کرنے والا چھوٹا ہو یا بڑا (۱۶) ظالم کی طرف نہ جھکو خواہ اپنا قریبی ہی کیوں نہ ہو (۱۷) خواہش نفس کے لیے عمل نہ کرو (۱۸) کسی پاکدامن (نکاح والی عورت) کو زنا کی تہمت نہ دو (۱۹) ریا کاری نہ کرو کیونکہ کم از کم ریاکاری بھی اللہ تعالیٰ کے ساتھ شرک کرنے کے برابر ہے (۲۰) کسی پست کو (او چھوٹے) اور کسی بڑے قد والے کو بڑے قد والا کہہ کر نہ بلاؤ کیونکہ یہ عیب جوئی ہے اور خلق خدا سے مسخری نہ کرو (۲۱) بلاء اور مصیبت پر صبر کرو (۲۲) اللہ نے جو نعمتیں عطا کی ہیں اُنکا شکر ادا کرو (۲۳) گناہ کے بعد اللہ کے عذاب سے نڈر نہ رہو اور اسکی رحمت سے بھی مایوس نہ ہو جاؤ (۲۴) گناہوں سے توبہ کرو کیونکہ توبہ کرنے والا ایسا ہے جیسا کہ اس نے گناہ کیا ہی نہیں اور استغفار کے بعد گناہ پر اصرار نہ کرو (۲۵) یہ جان لو کہ جو مصیبت یا خوشی تمہیں پہنچی ہے اس نے پہنچنا ہی تھا اور جو چوک گئی اس نے چوکنا ہی تھا (۲۶) کبھی ایسا نہ کرنا کہ مخلوق کی رضامندی کی خاطر اللہ کو ناراض کرلو (۲۷) کبھی دنیا کو آخرت پر ترجیح نہ دینا (۲۸) جو کچھ تم سے ہو سکے اپنے بھائیوں کی امداد میں بخل نہ کرنا (۲۹) ظاہر اور باطن کو ایک جیسا رکھو (۳۰) نہ جھوٹ بولو نہ جھوٹوں کی صحبت اختیار کرو (۳۱) حق بات سن کر غصہ نہ کرو (۳۲) اپنے نفس کو اور اپنے اہل و عیال اور ہمسایوں کو حسب طاقت ادب سکھاؤ (۳۳) اللہ کی مخلوق کے ساتھ جو معاملہ کرو حق کے ساتھ کرو (۳۴) قریبی اور بعید کے لیے خوش اخلاق رہو اور جبار عنید نہ بنو (۳۵) تسبیح تقدیس اور تہلیل اور دعا کو زیادہ کرو نیز موت کا ذکر اور موت کے بعد قیامت اور جنت و نار کا ذکر زیادہ کرو قرآن مجید کی قرات زیادہ کرو (۳۶) مومنین و مومنات پر احسان و نیکی کرنے کو غنیمت سمجھو اور نیک کام سے گھبراہٹ محسوس نہ کرو (۳۷) جس کام کو تم اپنے لیے پسند نہیں کرتے وہ دوسرے مومنوں کے لیے بھی پسند نہ کرو (۳۸) کسی پر بوجھ نہ بنو ☆ (۳۹) کسی پر احسان کر کے جتلاؤ نہیں (۴۰) دنیا کو قید خانہ سمجھو یہاں تک کہ خدا تمہیں جنت کا گھر عطا فرمائے۔

تا22اگست کا عرصہ خاص طور پر آپ کے لئے خوشیوں سے لبریز ہوگا اس دورانیے میں انعامی بانڈ سے منسوبہ آپکی خواہشات کی تکمیل بھی عین ممکن ہوگی۔

**تعلیمی کیرئیر:** اس سال ابتدائی تعلیم حاصل کرنے والے حمل بچوں کو 14 مارچ تا یکم اپریل، 28 اگست تا3 نومبر، 21 نومبر تا 11 دسمبر مشکل صورتحال کا سامنا رہیگا اور یہ وہ دور ہیں جن میں اکثر بچوں کے امتحانات چل رہے ہوتے ہیں اس حوالہ سے صدقات، اسماء حسنہ کا ورد مفید ثابت ہوگا اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے حمل افراد کو کچھ بہتر صورتحال کا سامنا نہیں رہے گا بالخصوص آغاز سال تا یکم اپریل مشکل وقت ہوگا اکثر حمل افراد کا تعلیمی سلسلہ انکے افیئر ز کی وجہ سے بھی متاثر ہوسکتا ہے۔

**سفر:** یوں تو قدرت نے اس سال آپ کے لئے کئی ایک سفر رکھے ہیں مگر سال میں کچھ مواقع پر آپکو سفری تکالیف یا سفر کے التوا جیسی صورتحال کا سامنا بھی کرنا پڑسکتا ہے 14 مارچ تا یکم اپریل اور 15 اپریل تا2 مئی اپنی سفری دستاویزات اور نقدی یا سامان وغیرہ کا خاص خیال رکھیں بیرون ملک سفر کے خواہشمند ان ایام میں کسی بھی قسم کی بوگس دستاویزات کے استعمال سے گریز کریں اسکے علاوہ ۲۸ اگست تا ۳ نومبر، ۲۱ نومبر تا ۲۱ دسمبر بھی آپ کو محتاط روی اختیار کرنا ہوگی بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کے لئے یہ سال موافق نہ ہوگا بالخصوص اگست تک کا عرصہ کسی طور مناسب نہ ہوگا ان ایام میں ویزہ وغیرہ یا مستقل سکونت کے لیے اپلائی کرنا بہتر نہ ہوگا بہ امر مجبوری پہلے مشتری کے اثرات سے بچاؤ کی تدبیر کرلیں۔

**شراکتی ازدواجی تعلقات:** گزشتہ سال ستارہ زحل کی آٹھویں نشت اور ساتویں راہو مریخ کی موجودگی نے آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات کو بری طرح متاثر کیا ہے مگر امسال انشاءاللہ حالات بہتر ہونگے 28 جنوری کو بیت الذوج کا حاکم شرفی گھر آجانے سے آپکے حالات میں حد درجہ بہتری متوقع ہے 21 فروری تا18 مارچ طالع میں زہرہ کی وبال زدہ کیفیت آپکے مابین اختلاف پیدا کردے گی آپکو شریک کار کی جانب سے کسی بہتان کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔ دوسری جانب 18 مارچ تا8 مئی زہرہ کی سعد حالت آپکو حالات دوبارہ نارمل کرنے میں مددگار ہوگی 16 جون تا18 ستمبر ستارہ زحل ایک بار پھر رجعت پذیر ہوکر آپکے آٹھویں موجود رہے گا اس دورانیے میں ایک بار پھر آپکو شراکتی مالی خسارہ کا سامنا ہوسکتا ہے ۱۹ اکتوبر تا9 نومبر، 6 تا31 دسمبر بھی حالات موافق نہ ہونگے مگر درمیانی عرصہ 9 نومبر تا5 دسمبر آپکے تعلقات ایکبار پھر عروج پر ہونگے آپکو نئی شراکت داری کی آفر مل رہی ہے۔

**معشیت کیرئیر روزگار:** گزشتہ کی نسبت یہ سال آپکے کیرئیر کے حوالے سے انشاءاللہ بہترین سال ہوگا سال کی ابتداء میں ہی آپکے کیرئیر کا حاکم ستارہ زحل آپکے زائچہ کے نویں گھر اوج کی کیفیت میں موجود ہے یہ وقت نئے مگر طویل المیعاد منصوبوں پر کام کرنے کے لئے انتہائی موزوں ہوگا آپکی ترقی کی راہیں کھل رہی ہیں۔ ملازم پیشہ افراد کو 14 مارچ تا یکم اپریل، 15 اپریل تا2 مئی، 28 اگست تا3 نومبر، 21 نومبر تا 11 دسمبر محتاط روش اختیار کرنا ہوگی جلد بازی اور جذباتیت میں کیا گیا فیصلہ نقصان دہ ہوسکتا ہے۔

**خصوصی احکامات:** مجموعی طور پر سال 2015 آپکے لئے خاصہ بہتر سال ثابت ہوگا آپکے کیرئیر پر موجود زحل کا دباؤ ختم ہوچکا ہے یہ وقت نئے منصوبوں کے آغاز اور نئی سرمایہ کاری کے حوالے سے بہترین ثابت ہوگا گو کہ وسط مارچ تا2 اگست معاملات سست روی سے آگے بڑھیں گے مگر بالآخر آپ مقصد کے حصول میں کامیاب ہوجائیں گے 9 جنوری کو کیرئیر کے گھر شمس کا وبال کیرئیر کے حوالے سے حکومت کی جانب سے آنے والی رکاوٹ کی نشاندہی ہے یا کوئی صاحب حیثیت شخص آپکے کیرئیر کو متاثر کرنے کی کوشش کرسکتا ہے ان ایام میں بچوں پر بھی خاص توجہ دیں 17 فروری کو بارہویں زہرہ کا شرف آپکی مالی پوزیشن کو مستحکم کردے گا آپکی شادی یا نکاح بھی متوقع ہے وہ افراد جنہوں نے بیرون ملک مستقل قیام کے لئے اپلائی کیا ہوا ہے انہیں بھی مثبت جواب مل سکتا ہے 29 مارچ کو بارہویں عطارد کا ہبوط آپکے ظاہری باطنی مخالفوں پر بھاری پڑے گا ان ایام میں جاب چھوڑنے کی غلطی ہرگز نہ کریں پہلے سے بیرون ملک مقیم افراد کو پاکستان واپس آنا پڑسکتا ہے۔ 8 اپریل طالع میں شمس کا شرف آپکی عزت وتوقیر میں اضافہ کا باعث ہوگا بے اولاد افراد کو اولاد کی نعمت کے حوالہ سے خوشخبری مل سکتی ہے۔ 17 اپریل کو خانہ مال میں عطارد کا حضیض مالی امور میں کسی تحریری یا تقریری غلطی کی نشاندہی کررہا ہے ان ایام میں کسی بھی قسم کا تحریری معاہدہ لکھنے اور چیک وغیرہ دینے سے گریز کریں ملازم پیشہ افراد بالخصوص شعبہ اکاؤنٹس سے منسلک افراد کو زیادہ احتیاط کی ضرورت ہوگی 30 اپریل کو تیسرے زہرہ کا اوج آپکی سماجی مصروفیات میں اضافہ کردے گا مالی آسودگی حاصل ہوگی ایکبار پھر آپکی شادی یا نکاح کی راہ ہموار ہوگی 11 جولائی کو چوتھے شمس کا اوج آپ کے لئے بہتر رہائش کے اسباب پیدا کردے گا آپ خاندان اور فیملی کے ساتھ وقت گزار رہے ہیں یہ وقت جائیداد کی خرید وفروخت کیلئے خاصہ موزوں ہوگا مگر اس کے فوراً بعد 4 اگست کو عین اس جگہ پر مریخ کا ہبوط ہونے سے خاندان اور فیملی کیساتھ تناؤ اور جھگڑے کی کیفیت بن سکتی ہے جذباتیت سے قطعی گریز کریں وگرنہ آپکی عزت داؤ پر لگ سکتی ہے 16 اگست کو چھٹے عطارد کا شرف آپکے لئے بہتر ملازمت یا پرموشن کے دروازے کھول دے گا آپکا کوئی قریبی عزیز اس حوالہ سے کافی مثبت کردار ادا کرسکتا ہے 6 ستمبر کو پانچویں مریخ کا اوج ایکبار پھر اولاد کے حوالہ سے خوشخبری لاسکتا ہے آپ بچوں کے حوالہ سے کافی مطمئن نظر آرہے ہیں آپ کی عزت میں اضافہ ہورہا ہے 11 اکتوبر کو ساتویں شمس کا ہبوط آپکے شراکتی ازدواجی معاملات کو بری طرح متاثر کرسکتا ہے محتاط رہیں وگرنہ مابین علیحدگی ہوسکتی ہے آپکے اختلافات میں آپکے بچوں کے کردار کو نظر انداز نہیں کیا جا سکتا 4 نومبر کو آٹھویں عطارد کا اوج قریبی عزیزوں بالخصوص بہن بھائیوں کے ساتھ

تعلقات میں بہتری لا رہا ہے شراکتی مالی معاملات میں منافع متوقع ہوگا آپکو وراثتی حوالہ سے بھی نقدی یا پراپرٹی کی شکل میں خوشخبری مل سکتی ہے۔ 5 نومبر کو چھٹے زہرہ کا ہبوط آپکی جاب کے جانے کا باعث بن سکتا ہے جس سے آپ مالی بحران کا شکار ہو سکتے ہیں اپنے ملازموں پر بھی کڑی نظر رکھیں ان ایام میں دوسرا بڑا مسئلہ اپنے شراکتی ازدواجی معاملات کو خوش اسلوبی سے نبھانا ہوگا مالی معاملات آپکے مابین اختلافات پیدا کر دیں گے اسکے کچھ ہی ایام بعد آپکے بیت الذوج جو کہ شراکتی معاملات سے بھی منسوب ہے یہاں مریخ کی موجودگی آپکے مابین اختلافات کو حد درجہ بڑھا دیگی محتاط رہیں اور جذباتیت سے گریز کریں وگرنہ حالات آپکے قابو سے باہر ہونگے اس سال 20 مارچ کو ہونے والا شمس گرہن جہاں آپکے خفیہ دشمنوں کو بھاری پڑے گا وہیں آپکو بچوں کیطرف سے پریشانی میں مبتلا کر سکتا ہے بیرون ملک مقیم افراد کو واپسی کی راہ دیکھنا پڑ سکتی ہے 14 اپریل کا قمری گرہن آپکے شراکتی ازدواجی معاملات میں بگاڑ پیدا کردے گا اس میں خاندان کا منفی رول ہوگا محتاط رہیں 13 ستمبر کو چھٹے شمسی گرہن آپکی صحت اور جاب دونوں کے لئے خطرناک ثابت ہو سکتا ہے 28 ستمبر کو قمری گرہن آپکی عزت اور وقار کو مجروح کر سکتا ہے ایکبار پھر خاندان کے افراد آپکے مخالف ہونگے ان ایام میں صدقہ اور نماز کسوف وخسوف ضرور ادا کریں۔

**ورد خاص:** روزانہ ایک تسبیح (نعم المولی ونعم النصیر) اور سورۃ آل عمران آیت ۱۷۳ ایک تسبیح ورد کریں۔

**صدقہ:** ہر منگل 900 گرام دال مسور کسی مستحق کو دیں یا پرندوں کو ڈالیں۔

**برج:** ثور **TAURUS** **سیارہ:** زہرہ



**رنگ:** گہرا نیلا
**عنصر:** خاکی
**جواہر:** الماس، نیلم، فیروزہ
**بہترین شریک حیات:** سنبلہ، جدی
**ناموافق ساتھی:** اسد، عقرب، دلو
**بیماریاں:** حلق اور کانوں کے عوارض، پھوڑے پھنسیاں، تولیدی مسائل
**دن:** جمعہ **عدد:** ۶ **21 Apr to 21 May** **حروف:** ب، و

**اہم نکات:** اس سال آپ کے زائچہ میں دو بڑی تبدیلیاں ہیں سب سے پہلے زحل پر بات کریں گے جو کہ ڈھائی سال سے آپکے بیت الذوج میں منفی اثرات مرتب کرتا رہا ہے اس سال اسکے اگلے گھر چلے جانے سے آپکے ازدواجی اور کاروباری معاملات میں بہتری آئے گی دوسری اہم تبدیلی اگست تک مشتری کی چوتھے گھر موجودگی اور بعد از اگست پانچویں تبدیلی ہے مشتری کی پانچویں آمد آپکے لئے خاصی خوش کن ثابت ہوگی۔

**صحت:** گذشتہ سال آپکے بیت الصحت میں راہو اور مریخ کی موجودگی نے آپکی صحت کو کافی متاثر کیا ہے گوکہ مریخ گذشتہ جولائی سے آپکا بیت الصحت چھوڑ چکا ہے مگر راہو اس سال 13 نومبر تک آپکے بیت الصحت میں موجود رہتے ہوئے آپکی صحت کو خدشات سے دوچار رکھے گا آپکی صحت بوجہ سحر متاثر ہو سکتی ہے آپکے بیت الصحت کا حاکم زہرہ 21 فروری تا 18 مارچ، 19 جولائی تا 9 نومبر، 6 تا 31 دسمبر منفی پوزیشن میں رہتے ہوئے آپکی صحت کو متاثر کر سکتا ہے جبکہ 28 جنوری تا 20 فروری 18 مارچ تا 19 جولائی، 9 نومبر تا 6 دسمبر یہ وہ ادوار ہونگے جب آپکی صحت بہتری کی جانب مائل ہوگی،

**منگنی شادی:** یوں تو اس سال آپکو منگنی شادی جیسی تقریبات کے انعقاد کے کئی ایک مواقع میسر ہونگے مگر درست وقت کا انتخاب آپکے تعلقات کو مزید بہتری کیجانب گامزن کردے گا اس سال یکم تا 15 اپریل، 2 مئی تا 9 جولائی، 8 تا 28 اگست، 3 تا 21 نومبر منگنی نسبت جیسی تقریبات کیلئے بہترین اوقات ہونگے مگر ایام عزا کو ضرور ملحوظ خاطر رکھیں اور 14 مارچ تا یکم اپریل 15 اپریل تا یکم مئی، 28 اگست تا 3 نومبر ایسے اقدامات سے گریز کریں۔ نکاح شادی کے لئے آغاز سال تا 20 فروری، یکم اپریل تا 9 اگست، 3 نومبر تا آخر سال وقت بہتر نہیں ہوگا ان ایام میں ایسی تقریبات سے گریز کریں۔

**سماجی تعلقات:** ثور افراد سماجی تقریبات میں اکثر پیش پیش نظر آتے ہیں آپ کا حاکم زہرہ بنیادی طور پر محبت ملنساری اور سماجی معاملات سے متعلق ہے اس طرح آپ مجموعی طور پر سماجی شخصیت ہیں مگر حالات کبھی بھی ایک جیسے نہیں رہتے اس سال 25 جون تا 9 اگست آپکے بیت الاقرباء میں مریخ موجود رہتے ہوئے آپکے سماجی تعلقات کو متاثر کر سکتا ہے بہن بھائیوں سے تعلقات بھی خراب ہو سکتے ہیں ان حالات کی خرابی میں آپکے شوہر یا زوجہ کا خاص کردار ہے محتاط رہیں۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** بچوں کے حوالہ سے یہ ایک ملا جلا سال ہے پہلے ڈھائی ماہ حالات قدرے بہتر رہیں گے مگر 14 مارچ تا یکم اپریل 15 اپریل تا 2 مئی 28 اگست تا 3 نومبر آپکو بچوں پر خاص توجہ دینا ہوگی آپکے بچوں میں ضد کا عنصر بڑھ رہا ہے دوسری طرف بے اولاد حضرات کے لئے سعد اکبر مشتری پانچویں گھر 12 اگست آجائے گا یہ آپ کے لئے انشاءاللہ اولاد کی نوید لے کر آ رہا ہے مشتری کی یہاں موجودگی آپ کے لئے انعامی رقم کے حصول میں معاون ہوگی۔

**تعلیمی کیرئیر:** ابتدائی تعلیم حاصل کرنے والے بچوں کو اس سال 25 جون تا 9 اگست مشکلات کا سامنا ہوگا باقی سال انشاءاللہ موافق ہوگا اور اعلی تعلیمات حاصل کرنے والے افراد کے لئے تمام سال بہتر رہے گا البتہ 15 تا 2 اگست زحل کی رجعت کے ایام میں معاملات التوا کا شکار ہو سکتے ہیں خود کو سستی اور کاہلی سے دور رکھیں۔

سفر: آپ ویسے بھی سیر و تفریح کے شوقین ہیں اور اس سال آپکے نزدیکی سفر بھی خاصے نظر آ رہے ہیں البتہ بہتر ہوگا اگر آپ آخر جون تا اگست کے پہلے دس دن سفر سے گریز

کریں خدانخواستہ حادثہ کا خدشہ ہوسکتا ہے بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کے لیے جنوری اور دسمبر کے علاوہ تمام سال انشاءاللہ موافق ہوگا سفر وسیلہ ظفر ثابت ہوگا۔

**شراکتی ازدواجی تعلقات:** آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات گذشتہ سال آپ کے لئے سب سے بڑا مسئلہ بنے رہے ہیں زحل گذشتہ سال 26 دسمبر سے آپکا بیت الذوج چھوڑ چکا ہے اس طرح آپکے مسائل میں کمی واقع ہو رہی ہے آپکے بیت الذوج کا حاکم مریخ ابتدائے سال تا 20 فروری ناقص ہوگا مگر 20 فروری تا یکم اپریل اپنے ہی گھر مضبوط رہتے ہوئے آپکے ازدواجی تعلقات کو بہتری کی جانب مائل کردے گا اسی دوران آپکو نئی شراکت داری کی آفر مل سکتی ہے مگر محتاط رہتے ہوئے قبول کریں یہ آپکے خلاف خفیہ سازش بھی ہوسکتی ہے یکم اپریل تا 25 جون بالعموم اور 25 جون تا 9 اگست بالخصوص آپکی آزمائش کا دور ہوگا آپکے مابین اختلافات بڑھ رہے ہیں ان ایام میں تحمل اور بردباری کا مظاہرہ کریں ورگرنہ مابین علیحدگی ہوسکتی ہے 9 اگست تا 13 نومبر آپکو حالات بہتر بنانے کے مواقع ملیں گے 13 نومبر تا آخر سال حالات ایکبار پھر اتار چڑھاؤ کا شکار رہیں گے۔

**معشیت کیرئیر روزگار:** آپکے کیرئیر روزگار سے متعلقہ ستارہ زحل ڈھائی سال کے لئے اپنے اوج کے گھر آچکا ہے یہ وقت نئے منصوبوں کے آغاز کا وقت ہے مگر آپکو مشورہ ہے کہ اس دوران طویل دورانیے کے منصوبوں پر زیادہ سے زیادہ عمل کریں کم دورانیے کے منصوبے آپکو آپکے مطلوبہ اہداف تک نہ پہنچا سکیں گے جنوری میں کیرئیر کے گھر شمس کی منفی پوزیشن رکاوٹ بن سکتی ہیں 15 مارچ تا 2 اگست زحل کی رجعت آپکے کاموں میں تاخیر اور رکاوٹیں کھڑی کرسکتی ہیں اس سلسلہ میں زحل سے منسوبہ صدقات اور ورد وظائف اختیار کرنا بہتر ہوگا۔

**خصوصی احکامات:** مجموعی طور پر 2015ء آپ کے لئے یہ بہتر سال ہے بالخصوص ستارہ زحل کی زائچہ میں مثبت تبدیلی آپ کے لئے خوش آئند ثابت ہوگی سال کی ابتداء گو کہ بہتر نہیں ہے کیرئیر کے گھر مریخ کی منفی پوزیشن اور 21 جنوری کو شمس کی آمد آپکے کاروبار کیرئیر روزگار پر منفی اثرات مرتب کرے گی محتاط رہیں چند دنوں تک اپنی سرگرمیاں محدود کرلیں 17 فروری کو آپکا اپنا ستارہ زہرہ گیارہویں شرفیاب ہونے سے عزت و توقیر میں اضافہ ہوگا آپکی خواہشات کی تکمیل میں دوستوں کا تعاون شامل حال رہے گا ملازم پیشہ افراد کو بہتر ملازمت یا ترقی مل سکتی ہے 22 مارچ کو عین اسی مقام پر عطارد کو ہبوط ہوگا دوستوں کے ساتھ بحث تکرار سے گریز کریں آپکے مابین مالی معاملات وجہ تنازعہ بن سکتے ہیں ان ایام میں آپکی منگنی وغیرہ بھی غلط فہمیوں یا بحث و تکرار کیوجہ سے خطرے میں ہوگی بچوں کے معاملات بھی آپکی خاص توجہ کے طالب ہونگے 8 اپریل کو بارہویں شرف شمس آپکے خانگی معاملات میں بہتری کا باعث ہوگا آپ کسی بہتر رہائش کی جستجو میں ہیں زمین جائیداد اور بہتر سواری کا حصول ممکن ہوگا مگر اس کے ساتھ ساتھ آپکے خلاف خفیہ سازشوں کا بازار بھی گرم ہو جائے گا 17 اپریل کو طالع میں عطارد کو حضیض ہونے سے مالی معاملات آپکی پریشانی میں اضافہ کا باعث ہونگے ان ایام میں آپ قنوطیت کا شکار ہو رہے ہیں لین دین اور معاہدوں سے گریز کریں چاہے یہ معاہدے زبانی ہوں یا تحریری۔ بچوں کے معاملات ایکبار پھر سر اٹھا رہے ہیں 3 اپریل کو خانہ مال میں زہرہ کا اوج گذشتہ جاری مالی بحران پر قابو پانے میں مددگار ثابت ہوگا ملازم پیشہ افراد کو تنخواہ میں اضافہ جیسی خوشخبری مل سکتی ہے 11 جولائی کو تیسرے گھر اوج شمس آپکے خانگی سماجی تعلقات میں بہتری کا باعث ہوگا قریبی عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں سے تعلقات میں بہتری کا امکان ہے فیملی کیساتھ کسی نزدیکی سفر کا پروگرام بن سکتا ہے ایکبار پھر آپ کے لئے پراپرٹی اور سواری جیسی نعمتوں کا حصول ممکن ہوگا مگر اسکے فوراً بعد تیسرے گھر مریخ کا ہبوط عزیز و اقارب کیساتھ کشیدگی پیدا کردے گا اپنے اردگرد پر کڑی نظر رکھیں یہ آپکے مخالفوں کی خفیہ سازش ہے خود کو پرسکون رکھنے کی کوشش کریں مزاج کی تیزی نقصان کا باعث ہوگی 16 اگست پانچویں عطارد کا شرف اولاد کی جانب سے خوشخبری کا آئینہ دار ہے اگر تا حال آپکی نسبت کہیں طے نہیں پائی تو اب طے پا جائے گی آپ تفریح کا پروگرام بنا رہے ہیں انعامی سکیموں کے شائق افراد کو کوئی بڑا انعام مل سکتا ہے 6 ستمبر کو چوتھے مریخ کا اوج آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات کو بہتری کی جانب گامزن کردے گا بیرون ملک مستقل قیام کے خواہشمند افراد کو خوشخبری مل سکتی ہے آپکو شراکت داری کی آفر مل سکتی ہے یہ وقت نکاح و شادی جیسی تقریبات کی انعقاد کے لئے انتہائی موزوں ہے 11 اکتوبر کو چھٹے شمس کا ہبوط آپکی ملازمت کے لئے انتہائی نقصان دہ ہوگا محتاط رہیں ورگرنہ ملازمت سے ہاتھ دھونا پڑ سکتا ہے انہی دنوں آپکی صحت بھی متاثر ہوسکتی ہے احتیاط لازم ہے ان ایام میں خانگی معاملات بھی اختلافات کی نذر ہوسکتے ہیں والدہ کی جانب سے پریشانی ہو سکتی ہے کسی بھی قسم کی الغرضی نقصان دہ ہوگی 4 نومبر کو ساتویں عطارد کا اوج ایکبار پھر آپکی شادی کی راہ ہموار کر رہا ہے آپ ازدواجی زندگی انجوائے کر رہے ہیں نئے شراکتی معاہدے ایکبار پھر آپکے منتظر ہونگے آپکی معاشی پوزیشن مستحکم ہو رہی ہے 5 نومبر پانچویں زہرہ کا ہبوط بچوں کی جانب سے پریشانی کا مظہر ہے بچوں کیساتھ اختلافات سے گریز کریں آپکی اضافی آمدن کی راہیں مسدود ہو رہی ہیں آپکی منگنی بھی خدشات کا شکار ہوتی نظر آرہی ہے مخالفوں کیجانب سے آپ پر الزام تراشی ہوسکتی ہے اسی طرح آپکی جاب بھی خطرے میں ہوگی اس کے فوراً بعد آپکے بیت الصحت میں مریخ کو حضیض 28 دسمبر کو ہوگا آپکو اپنی صحت اور جاب کو بہت احتیاط سے بچانا ہو گا کسی بھی قسم کی الغرضی سے گریز کریں اس سال ہونے والے شمسی و قمری گرہن آپکی خواہشات، صحت، جاب کے علاوہ بچوں کی جانب سے آپ کے لئے مشکلات کا باعث ہونگے پریشانی سے بچاؤ کے لئے جنتری سے شمسی و قمری گرہن کی تواریخ کو نوٹ فرمالیں اور ان ایام میں نماز کسوف و خسوف اور صدقہ ضرور ادا کریں تا کہ پریشانی سے بچاؤ ممکن ہو امید ہے فراہم کردہ معلومات کی روشنی میں آپ اپنا یہ سال بہتر طور پر گزار سکیں گے۔

**ورد خاص:** روزانہ بعد از فجر یا عشاء ایک تسبیح ورد کریں بمعہ اول و آخر 11-11 مرتبہ درود پاک حَسْبِیَ اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ

**صدقہ:** بروز منگل 900 گرام دال مسور کسی مستحق کو دیں یا کسی قبرستان میں ڈال دیں۔

**برج:** جوزا **GEMINI** **سیارہ:** عطارد



**رنگ:** پیلا زرد
**عنصر:** بادی
**جواہر:** زمرد، زبرجد، زرد عقیق
**بہترین شریک حیات:** میزان، دلو
**ناموافق ساتھی:** سنبلہ، قوس، حوت

**بیماریاں:** نمونیہ، سینے کے عوارض، کمر اور سانس کی تکلیف، اعصابی تکالیف

**دن:** بدھ **عدد:** ۵ 22 May to 21 Jun **حروف:** ق، ک

**اہم نکات:** گذشتہ کی نسبت یہ سال آپ کو قدرے محتاط روی سے گذارنا ہوگا آپ کے کیریئر اور شراکتی از دواجی تعلقات سے متعلقہ ستارہ مشتری وسط اگست تک وبال کے گھر رہتے ہوئے آپ کی مشکلات میں اضافہ کرسکتا ہے امسال خانہ مال میں مریخ کا ہبوط مالی پوزیشن کو متاثر کرسکتا ہے۔ زحل کے ساتویں گھر آجانے سے آپ کی صحت اور ملازمت پر موجود دباؤ ختم ہو چکا امسال دیگر سیارگان آپ پر کیا اثرات مرتب کریں گے یہ اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**صحت:** آپ گذشتہ 2.5 سال زحل کی بیت الصحت میں موجودگی کی وجہ سے صحت کے مسائل کا شکار رہے ہیں اکثر لوگوں کی صحت بوجہ سحر متاثر ہوئی ہے، جن لوگوں نے اس کا روحانی تدارک کروالیا ہوگا وہ صحت یاب ہو چکے ہوں گے اور جن احباب نے تا حال ایسا نہیں کیا وہ ابھی بھی صحت کے مسائل سے دوچار ہوں گے آپ کے بیت الصحت کا حاکم ستارہ مریخ امسال 13 جنوری تا 20 فروری حالت طرح میں رہتے ہوئے صحت کے مسائل پیدا کردے گا 20 فروی تا یکم اپریل صحت بہتری کی جانب مائل ہوگی مگر اس کے فوراً بعد مریخ کے بُرج ثور میں چلے جانے سے آپ ایک بار پھر مشکل صورتحال کا سامنا کررہے ہیں 25 جون تا 9 اگست مریخ وبال کے گھر ہونے سے آپ شدید مسائل سے دوچار ہوں گے ان ایام میں صحت کا خاص خیال رکھیں وگرنہ آپ کو سرجری کروانی پڑ سکتی ہے اسی طرح 13 نومبر تا آخر سال بھی آپ کو خاص احتیاط کرنا ہوگی۔

**منگنی شادی:** امسال آپ کو منگنی کے حوالہ سے اچھے بُرے دونوں طرح کے حالات کا سامنا رہے گا نومبر تک پانچویں راہو کی موجودگی منفی اثرات مرتب کرے گی مگر دوسری طرف پانچویں کا حاکم زہرہ ابتدائے سال تا 21 فروری 18 مارچ تا 19 جولائی 9 نومبر تا 6 دسمبر بہتر پوزیشن میں رہتے ہوئے آپ کی منگنی کی راہ ہموار کرتا رہے گا۔ آپ کے بیت الذوج میں ستارہ زحل ابتدائے سال سے ہی موجود ہے یہ اس کے اوج یعنی عروج کا گھر ہے اس طرح آپ کی شادی کی راہ بھی ہموار ہورہی ہے خاص کردہ جوزا افراد جو کسی بھی حوالہ سے دوسری شادی کے خواہشمند ہیں ان کے لیے مواقع بڑھ جائیں گے 15 مارچ تا 2 اگست زحل کی رجعت آپ کی شادی میں رُکاوٹ یا تاخیر کا باعث بن سکتی ہے۔

**سماجی تعلقات:** جوزا افراد کے لیے اُن کے سماجی تعلقات خاص اہمیت رکھتے ہیں آپ زندگی کے ہر شعبہ پر گفتگو کرنے کے شوقین بھی ہیں اور ماہر بھی۔ آپ کے سماجی تعلقات ستارہ شمس کی پوزیشن سے متاثر ہوتے ہیں جو کہ ابتدائے سال تا 20 مارچ منفی پوزیشن میں ہوگا آپ کے تعلقات اپنے سسرالی عزیزوں سے اور کاروباری افراد کیساتھ متاثر ہوسکتے ہیں 21 مارچ تا 21 اپریل آپ دوستوں کیساتھ تعلقات بڑھا رہے ہیں 22 جون تا 24 اگست کا عرصہ بھی سماجی حوالہ سے سال کے بہترین اوقات ہوں گے جبکہ 28 اگست تا 24 اکتوبر آپ کو اپنے سماجی تعلقات محتاط روی سے نبھانے ہوں گے آپ کے تعلقات میں بگاڑ کی ایک وجہ آپ کے افیرز بھی ہوں گے۔

**اولاد و انعامی بانڈ لاٹری:** امسال آپ کے بچوں میں ضد کا عنصر بڑھ جائے گا آپ کو کچھ لچک کا مظاہرہ کرنا پڑے گا بیت اولاد کا حاکم ستارہ زہرہ 28 جنوری تا 21 فروری شرفی گھر موجود رہتے ہوئے بچوں کے حوالہ سے آسودگی فراہم کرے گا بے اولاد حضرات کو اولاد کے حوالہ سے خوشخبری مل سکتی ہے 21 فروری تا 18 مارچ آپ کے لیے مشکل صورتحال ہوگی اسی طرح 19 جولائی تا 9 نومبر اور 6 تا 31 دسمبر کا عرصہ بھی بچوں کے حوالہ سے کچھ بہتر نہ ہوگا 9 نومبر تا 6 دسمبر کا درمیانی عرصہ بچوں کے حوالہ سے انشاء اللہ بہتر ہوگا آپ کو خوشخبری مل سکتی انعامی بانڈ میں انٹرسٹڈ افراد کے لیے 21 جنوری تا 21 فروری 18 مارچ تا 19 جولائی 9 نومبر تا 6 دسمبر کا عرصہ بہتر ہوگا آپ کی خواہشات کی تکمیل ہوسکتی ہے۔

**سفر:** آپ ایک بادی بُرج سے متعلق ہیں اور سفر کرنا پسند کرتے ہیں امسال بھی آپ کو کئی ایک نزدیکی سفر مل سکتے ہیں البتہ کچھ عرصہ ایسا بھی ہوگا کہ جب سفر سے گریز کرنا بہتر ہوگا ابتدائے سال تا 20 مارچ 22 مئی تا 20 جون 24 ستمبر تا 24 اکتوبر سفر سے گریز کریں۔ بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کے لیے 21 جنوری تا 20 فروری کا عرصہ قطعی مناسب نہ ہوگا اور 15 مارچ تا 2 اگست زحل کی رجعت کی وجہ سے رُکاوٹ یا التوا کا سامنا ہوسکتا ہے۔

**تعلیمی کیریئر:** ابتدائی تعلیم حاصل کرنے والے بچوں کو سال کی پہلی سہ ماہی اور 22 مئی تا 20 جون 24 ستمبر تا 24 اکتوبر مشکلات پیش آسکتی ہیں جبکہ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے افراد کو پہلے دو ماہ اور آخر جولائی تک قدرے دشواری پیش آسکتی ہے باقی عرصہ انشاء اللہ بہتر رہے گا تعلیمی حوالہ سے امسال آپ کو بیرون ملک سفر بھی مل سکتا ہے۔

**شراکتی ازدواجی تعلقات:** گزشتہ سال جون تک آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات بوجہ مشتری بہتر رہے ہیں جبکہ امسال 2اگست تک ستارہ زحل کی رجعت آپ کے تعلقات میں خرابی کا باعث بن سکتی ہے اس دوران گو کہ آپ کو شراکت داری کی آفر مل سکتی ہے مگر زحل کی رجعت آپ کے بنے بنائے کام کو بگاڑ سکتی ہے آپ کے ازدواجی تعلقات میں ٹھہراؤ اور تدبر کی علامات بڑھ جائیں گیں۔

**معیشت کیریئر روزگار:** امسال آپ کو اپنے کیریئر روزگار کی جانب خصوصی توجہ دینا ہوگی آپ کے کیریئر کا حاکم ستارہ ابتدائے سال تا12 اگست و بال زدہ کیفیت میں رہتے ہوئے آپ کے کیریئر پر منفی اثرات مرتب کر رہا ہے جس سے آپ کا کیریئر اور معیشت بُری طرح متاثر ہوسکتی ہے اس کے علاوہ 21 نومبر تا 11 دسمبر بھی آپ کو ملے جلے حالات کا سامنا رہے گا جلد بازی میں کوئی فیصلہ نہ کریں دوسری طرف 25 جون تا9 اگست خانہ مال میں مریخ کا ہبوط ہوگا جو کہ آپ کی جاب سے بھی متعلقہ ہے ان ایام کو خاص طور پر نوٹ فرمالیں جاب کی بتدیلی یا چھوڑنے کی غلطی ہرگز ہرگز نہ کریں ذاتی کاروبار کرنے والے افراد کو بھی ان ایام میں اخراجات کی تیزی کا سامنا رہے گا۔

**خصوصی احکامات:** جیسا کہ آپ گزشتہ سطور میں پڑھ چکے ہیں یہ آپ کے لیے ایک ملا جلا سال ہے سال کی ابتدا میں ہی آٹھویں شمس کا حضیض عزیز واقارب کیساتھ کشیدگی پیدا کردے گا آپ ذہنی دباؤ کا شکار ہورہے ہیں شراکتی مالی معاملات میں بھی خسارہ کا اندیشہ ہے خود کو پرسکون رکھنے کی کوشش کریں ورگنہ آپ کا نروس سسٹم متاثر ہوسکتا ہے۔ 17 فروری کو کیریئر کے گھر زہرہ کا شرف آپ کے لیے نئی راہیں کھول دے گا وہ جوزا افراد جن کی ترقی تاحال کسی بھی وجہ سے رُکی ہوئی تھی اُنھیں اب ترقی مل جائے گی 22 مارچ کو کیریئر ہی کے گھر عطارد کو ہبوط ہوگا اپنے کیریئر روزگار کے حوالہ سے کسی بھی قسم کے فیصلہ سے گریز کریں ورگنہ آپ سے غلط فیصلہ سرزد ہوسکتا ہے ان ایام میں زیادہ گفتگو سے گریز کریں افواہوں پر بالکل کان نہ دھریں خاندان کے افراد کیساتھ تحمل اور بردباری کا مظاہرہ کریں 8اپریل کو گیارہویں شمس کا شرف ہونے سے آپ کی خواہشکات کی تکمیل ممکن ہوگی عزیز واقارب کیساتھ جاری تناؤ کی کیفیت کا خاتمہ ہوجائے گا آپ سماجی تقریبات کی رونق بن رہے ہیں 17 اپریل کو بارہویں عطارد کا حضیض آپ کے خفیہ دشمنوں پر بھاری پڑے گا اُن کی کوئی تحریری یا تقریری غلطی آشکارہ ہوجائے گی والدہ کی جانب سے پریشانی ہوسکتی ہے اُن کا خاص خیال رکھیں۔ پراپرٹی کی خرید وفروخت سے گریز کریں۔30 اپریل کو طالع میں زہرہ کا اوج آپ کی عزت وتوقیر میں اضافہ کا باعث ہوگا آپ کے خفیہ دشمن بھی آپ کی عزت کرنے پر مجبور ہوں گے جگہ کی تبدیلی اور خرید وفروخت کے لیے یہ وقت مناسب ہوگا حسب خواہش سواری کا حصول ممکن ہوگا 11 جولائی کو خانہ مال میں شمس کا اوج آپ کی معاشی صورتحال کو مستحکم کررہا ہے اور یہ ایسے وقت ہوگا جب خانہ مال میں مریخ موجود ہے اور اخراجات میں تیزی پیدا کررہا ہے 4 اگست کو مریخ اپنے عین ہبوطی درجات سے گذرے گا آپ کو غیر متوقع طور پر اضافی اخراجات سے واسطہ پڑسکتا ہے اپنی جاب پر خاص توجہ دیں ورگنہ جاب جانے سے آپ کی معاشی صورتحال ابتر ہوسکتی ہے 16 اگست کو چوتھے عطارد کا شرف خاندان میں آپ کا وقار بلند کررہا ہے بہتر رہائش کے لیے پراپرٹی کا حصول ممکن ہوگا اکثر جوازا سواری تبدیل کرنے کا سوچ رہے ہیں۔ 6 ستمبر کو تیسرے مریخ کا اوج عزیز واقارب کیساتھ تعلقات میں بہتری پیدا کردے گا اب آپ کے لیے بہتر جانب کا حصول ممکن ہوگا جاب کے حوالہ سے کوئی دوست بہترین مددگار ثابت ہوگا یہ آپ کی خواہشات کی تکمیل کا وقت ہے۔ 11 اکتوبر کو پانچویں شمس کا ہبوط بچوں کے حوالہ سے پریشانی کا مظہر ہے۔ آپ کی منگنی خطرے میں ہوگی اور اس خطرہ میں آپ کا کوئی انتہائی قریبی عزیز انوالو ہے ان ایام میں اپنی سماجی سرگرمیوں کو محدود رکھنا بہتر ہوگا۔ 4 نومبر چھٹے گھر عطارد کے اوج سے جاب میں ترقی مل سکتی ہے آپ صحت میں بہتری پائیں گے مگر محتاط رہیں آپ کے ظاہری مخالف مضبوط ہورہے ہیں۔ 5 نومبر کو خاندان کے افراد کیساتھ اختلافات زہرہ کے ہبوط کیوجہ سے پیدا ہوسکتے ہیں بیرون ملک مقیم افراد کو وطن واپسی کا سفر اختیار کرنا پڑسکتا ہے آپ کو بچوں پر خاص توجہ دینا ہوگی بالخصوص حاملہ خواتین کو احتیاط کی ضرورت ہوگی 28 دسمبر کو پانچویں مریخ کا حضیض ایکبار پھر آپ کو بچوں کے مسائل سے دوچار کرسکتا ہے آپ کی منگنی اختلافات کا شکار ہوسکتی ہے آپ کے افیئر کیوجہ سے آپ کی جاب بھی خطرے میں ہوگی۔ اب ایک نظر امسال ہونے والے گرہنوں کے اثرات پر ڈالتے ہیں۔ 20 مارچ کو ہونے والا شمسی گرہن کیریئر کے حوالہ سے اختیار کیئے گئے سفروں کو فائدہ کے بجائے نقصان میں تبدیل کرسکتا ہے عزیز واقارب کیساتھ تعلقات بنائے رکھنا ہوں گے 4 اپریل کو ہونے والا قمری گرہن آپ کے مالی مسائل اور بچوں سے متعلقہ معاملات میں پریشانیوں میں مبتلا کرسکتا ہے وہ جوزا خواتین جو اُمید سے ہیں اُنھیں اس گرہن میں خاص احتیاط کی ضرورت ہوگی 13 ستمبر کا شمسی گرہن عزیز واقارب سے اختلافات کا باعث بن سکتا ہے اس گرہن کیوجہ سے آپ کو جگہ کی تبدیلی کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے 28 ستمبر کا قمری گرہن مالی معاملات کو متاثر کرنے کیساتھ ساتھ دوستوں کیساتھ تعلقات کو بھی خراب کرسکتا ہے یہ وقت خواہشات کی تکمیل کے لیے مناسب نہ ہوگا۔

**ورد خاص:** روزانہ ایک تسبیح سورۂ شوریٰ آیت 19 تلاوت کریں۔ بمعہ اول وآخر 11-11 مرتبہ درود پاک

اَللّٰہُ لَطِیْفٌ بِعِبَادِہٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَآءُ وَھُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ

**صدقہ:** ہر جمعرات کم از کم 3 پاؤ بڑا گوشت کسی مستحق کو دیں یا جانوروں کو ڈالیں

## برج: سرطان CANCER سیّارہ: قمر



**رنگ:** سفید دودھیا
**عنصر:** آبی
**جواھر:** پکھراج، موتی، زمرد، عقیق
**بھترین شریک حیات:** عقرب، حوت
**ناموافق ساتھی:** حمل، جدی، میزان

**بیماریاں:** پھیپھڑوں اور سانس کی تکلیف، معدہ، گردوں اور پیشاب کی تکالیف

**دن:** پیر **عدد:** ۲ 22 June to 23 July **حروف:** ح، ہ

**اھم نکات:** سال 2015ءکئی حوالوں سے آپ کے لیے خاص اہمیت کا حامل ہوگا آغاز سال تا اگست خانہ مال میں مشتری کی منفی پوزیشن مالی تنگی کا باعث بن سکتی ہے۔زحل جوکہ آپ کے ساتویں آٹھویں کا حاکم ہے جہاں آپ کے لیے کسی بہتر جاب کے حصول میں معاون ہوگا وہیں آپ کو صحت اور ظاہری دشمنوں کی جانب سے پریشانیوں میں مبتلا رکھے گا۔پانچویں دسویں کا حاکم مریخ بھی امسال ہبوط زدہ رہتے ہوئے آپ کے کیرئیر و روزگار اور بچوں کے حوالہ سے آپ کی مشکلات میں اضافہ کا باعث ہوگا۔

**صحت:** آپ کے بیت الصحت کا حاکم ستارہ مشتری ابتدائے سال تا12اگست حالت طرح میں رہتے ہوئے آپ کی صحت پر منفی اثرات مرتب کرتا رہے گا اپنی صحت پر توجہ دیں اور کسی بھی قسم کی الغرضی سے گریز کریں 21نومبر کو آپ کے بیت الصحت میں عطارد کے آنے سے آپ کی صحت ایک بار پھر خطرات سے دوچار ہوسکتی ہے اس بار آپ کو جسمانی کیساتھ روحانی ٹریٹمنٹ کی بھی ضرورت ہوگی کیونکہ آپ کے صحت بوجہ سحر متاثر ہونے کے قوی امکانات ہوں گے۔

**منگنی شادی:** گذشتہ سالوں میں پانچویں زحل کی موجودگی کیوجہ سے آپ کی منگنی میں رکاوٹ رہی ہے امسال یہ رکاوٹ دور ہوچکی ہے امسال انشاءاللہ آپ کی نسبت طے پا جائے گی اس سلسلہ میں بہتر وقت کا انتخاب ضروری ہوگا 20فروری تا یکم اپریل 9اگست تا13نومبر اس سال کا بہترین وقت ہوگا جبکہ یکم اپریل تا8اگست اور 13نومبر تا آخر سال ایسی تقریبات سے قطعی گریز کریں۔وہ سرطان افراد جو تا حال رشتہ ازدواج سے منسلک نہیں ہو سکے تھے انشاءاللہ اب ہو جائیں گے آپ کی شادی مارچ تا اگست تاخیر کا شکار ضرور ہوسکتی ہے مگر بالآخر انجام پذیر ہوجائے گی۔

**سماجی تعلقات:** آپ خود بھی ایک موڈی شخصیت ہیں اور آپ کے سماجی تعلقات سے منسوبہ ستارہ بھی ایک تیز رفتار ستارہ ہے اس طرح آپ کے سماجی تعلقات میں بھی تیزی سے تغیر پیدا ہوتا رہتا ہے امسال 14مارچ تا یکم اپریل 25جون تا 9اگست 28اگست تا 3نومبر 21نومبر تا 11دسمبر آپ کو خاص احتیاط سے کام لینا ہوگا جذباتیت اور جلد بازی میں کوئی بھی فیصلہ مت کریں آپ کی تلخ کلامی آپ کو سماجی طور پر تنہا کرسکتی ہے۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** اس کالم کی ابتداء میں بے اولاد سرطان افراد کو اولاد کی مبارکباد سے کروں گا امسال انشاءاللہ آپ کو نوید مل سکتی ہے سرطان افراد کو یکم اپریل تا9اگست اور 13نومبر تا آخر سال اپنے بچوں پر خاص توجہ دینا ہوگی وگرنہ مسائل بڑھ سکتے ہیں۔بالخصوص 25جون تا9اگست آپ کو خاص تحمل اور صبر کا مظاہرہ کرنا ہوگا انعامی سکیموں کے خواہشمند افراد کے لیے 20فروری تا یکم اپریل اور 9اگست تا13نومبر کا عرصہ موافق ہوگا۔

**تعلیمی کیریئر:** ابتدائی تعلیم حاصل کرنے والے سرطان بچوں کو امسال 14مارچ تا یکم اپریل اور 28اگست تا3نومبر 21نومبر تا 11دسمبر ارتکاز کی کمی کا سامنا رہے گا۔اعلیٰ تعلیمات کے حصول میں کوشاں سرطان افراد کو بھی امسال 12اگست تک بالعموم اور 14مارچ تا یکم اپریل بالخصوص مشکلات کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے سال کا باقی عرصہ انشاءاللہ بہتر رہے گا۔

**سفر:** امسال قریبی سفروں میں آپ کو اپنے سامان اور دستاویزات کا خاص خیال رکھنا ہوگا 14مارچ تا یکم اپریل 15اپریل تا2مئی 28اگست تا3نومبر خاص احتیاط کریں۔بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد 14مارچ تا یکم اپریل سفر سے گریز کریں ان ایام میں ویزہ وغیرہ بھی اپلائی نہ کریں مجموعی طور پر 12اگست تک آپ کے بیرون ملک سفر میں رُکاوٹ نظر آرہی ہے بعد از اگست انشاءاللہ حالات موافق ہوں گے۔

**شراکتی ازدواجی تعلقات:** گذشتہ کئی سال آپ کے بیت الزوج کا حاکم منفی پوزیشن میں رہتے ہوئے آپ کے تعلقات میں خرابی کا باعث بنتا رہا ہے مگر امسال صورتحال کافی بہتر ہوگی زحل اوج کے گھر میں موجود رہتے ہوئے آپ کے تعلقات میں بہتری پیدا کرتا رہے گا گوکہ اس دوران آپ کی شادی بھی متوقع ہے اور آپ کو نئی شراکت داری کے مواقع بھی ملیں گے مگر 21جنوری تک شمس کی بیت الزوج میں منفی نشست آپ کے مابین کھچاؤ تناؤ کی کیفیت رکھے گی وجہ تنازعہ مالی معاملات ہوسکتے ہیں اس کے علاوہ 15مارچ تا2اگست زحل کی رجعت بھی آپ کے تعلقات کو قدرے متاثر کرسکتی ہے زحل سے منسوبہ صدقہ دینا اس حوالہ سے بہترین ہوگا۔

**معیشت کیریئر روزگار:** آپ کے کیریئر روزگار کا حاکم ستارہ مریخ ابتدائے سال تا20فروری قدرے منفی پوزیشن میں ہوگا آپ کو محتاط روی اختیار کرنا ہوگی۔20فروری کو کیریئر کا حاکم اپنے ہی گھر آجانے سے آپ کے روزگار میں بہتری آرہی ہے ان ایام میں کیریئر کے حوالہ سے آپ کو بہتر آپشنز ملیں گی متوقع طور پر آپ کو ترقی مل سکتی ہے مگر محتاط رہیں۔یکم اپریل سے ہوا آپ کے مخالف چلنا شروع ہوجائے گی معاملات آپ کی خواہشات کے برعکس ہوں گے اس کا دورانیہ بالعموم 9اگست تک ہوگا البتہ 25جون تا9اگست کیریئر کا حاکم طالع میں ہبوط زدہ ہونے سے آپ کے مزاج میں تیزی آجائے گی آپ کیریئر کے حوالہ سے غلط فیصلے کر رہے ہیں کاروباری لوگوں کو بھی شدید دباؤ کا سامنا ہوگا۔9اگست سے 13نومبر تک

حالات قطعی طور پر آپ کے موافق ہوں گے۔ باقی کا عرصہ بھی آپ کو محتاط رہ کر گزارنا ہوگا۔

**خصوصی احکامات:** جیسا کہ آپ گذشتہ سطور میں پڑھ چکے ہیں مجموعی طور پر یہ آپ کے لیے ایک ملا جلا سال ہے ابتدائے سال میں کریئر کا حاکم بھی منفی پوزیشن میں ہوگا اور شراکتی ازدواجی گھر میں شمس حضیض کی حالت میں 9 جنوری کو ہوگا وہ سرطان افراد جو کہ مشترکہ کاروبار کر رہے ہیں اُن کے لیے یہ وقت خاصا مشکل ہوگا آپ کو مالی خسارہ کا سامنا ہوسکتا ہے 17 فروری کو نادیں زہرہ کا شرف آپ کے بیرون ملک سفر کی راہ ہموار کر رہا ہے آپ عمرہ یا زیارات کی ادائیگی کے لیے سفر اختیار کر سکتے ہیں اعلیٰ تعلیم کے حصول میں بھی سفر معاون ہوسکتا ہے آپ گھر کی تیزین و آرائش میں مصروف ہیں۔ 22 مارچ نادیں عطارد کا ہبوط سسرالی عزیزوں سے ناراضگی پیدا کر سکتا ہے ان ایام میں ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں سماجی تقریبات میں شرکت ضرور کریں مگر گفتگو کم از کم اور نپی تلی کریں بالخصوص جب انتہائی قریبی عزیزوں سے معاملات چل رہے ہوں۔ 18 اپریل کو کیریئر کے گھر شمس کا شرف آپ کے کیریئر میں حد درجہ بہتری کا باعث ہوگا انشاء اللہ آپ کو حسب منشاء ترقی مل جائے گی آپ کی معاشی پوزیشن مستحکم ہو رہی ہے 17 اپریل کو گیارہویں عطارد کا حضیض دوستوں اور قریبی عزیزوں کیساتھ تعلقات کشیدہ کر سکتا ہے امیگریشن کے خواہشمند افراد کو بھی مایوسی ہوسکتی ہے 30 اپریل کو بارہویں زہرہ کا اوج کسی خاتون کی وجہ سے بیرون ملک مستقل قیام کی راہ ہموار ہو رہی ہے زمین جائیداد کی خرید و فروخت ان ایام میں بہتر ہوگی مگر حد درجہ محتاط رہیں آپ کے خلاف کوئی خفیہ سازش بھی ہوسکتی ہے۔ 11 جولائی کو طالع میں اوج شمس آپ کی عزت و توقیر میں اضافہ کا باعث ہوگا آپ اپنی مالی پوزیشن مستحکم کرنے میں کوشاں ہیں مگر زیادہ خود اعتمادی نقصان دہ ہوسکتی ہے 4 اگست کو عین اُسی جگہ طالع میں مریخ کا ہبوط آپ کے وقار کے لیے سخت نقصان دہ ہوسکتا ہے آپ کے افیئرز یا کاروباری معاملات آپ کی عزت میں کمی کا باعث بن سکتے ہیں محتاط رہیں اس کے علاوہ بچوں کے حوالہ سے بھی کوئی ناخوشگوار بات سامنے آسکتی ہے 6 اگست کو تیسرے عطارد کا شرف آپ کے خفیہ دشمنوں کو مضبوط بنا رہا ہے بیرون ملک قیام کے حوالہ سے کوئی قریبی عزیز مددگار ہوگا حسب خواہش سفر کا پروگرام بن رہا ہے 6 ستمبر کو خانہ مال میں مریخ کا اوج کاروباری سلسلہ میں جاری مسائل کا خاتمہ کر دے گا آپ ایک سے زائد ذرائع آمدن بارے سوچ رہے ہیں یہ وقت آپ کی منگنی وغیرہ کی راہ بھی ہموار کر دے گا بے اولاد یا اولاد کے خواہشمند افراد کو خوشخبری مل سکتی ہے 11۔ اکتوبر کو چوتھے شمس کا ہبوط والدہ یا خاندان کیساتھ کشیدگی پیدا کر سکتا ہے اپنے مالی معاملات کو احتیاط سے چلائیں وگرنہ مالی تنگی کا شکار ہوسکتے ہیں 4 نومبر کو پانچویں عطارد کا اوج ایک بار پھر آپ کی منگنی کی راہ ہموار کر رہا ہے اس سلسلہ میں قریبی عزیزوں کا بھرپور تعاون میسر رہے گا وہ افراد جنہوں نے درست وقت میں امیگریشن اپلائی کیا ہوا ہے انہیں بھی کامیابی مل سکتی ہے 5 نومبر کو تیسرے زہرہ کا ہبوط بہن بھائیوں یا عزیز و اقارب کیساتھ کشیدگی پیدا کر سکتا ہے اسی طرح ان ایام میں سماجی تقریبات سے بھی قدرے گریز کریں دوستوں کیساتھ بھی تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں یہ وقت خواہشات کی تکمیل میں رکاوٹوں کا وقت ہے۔ 28 دسمبر کو چوتھے مریخ کا حضیض خانگی معاملات کو متاثر کر سکتا ہے آپ کے مابین وجہ تنازع کیریئر یا کاروباری معاملات ہوسکتے ہیں ان ایام میں آپ کی منگنی بھی خاندان میں متنازعہ بن سکتی ہے امسال ہونے والے شمسی اور قمری گرہن آپ کے سسرالی تعلقات بیرون ملک سفر زمین جائیداد کیریئر روزگار اور والدہ سمیت قریبی عزیزوں اور سفر سے متعلقہ معاملات کو متاثر کر سکتے ہیں اس کے علاوہ قمر آپ کی شخصیت اور شمس آپ کے مالی معاملات کا حاکم ستارہ ہے ان کے گرہن آپ کے ان اہم ترین معاملات کو متاثر کر سکتے ہیں ان ایام میں صدقہ اور نماز کسوف و خسوف کی ادائیگی سے الغرضی مت کریں۔

**ورد خاص:** روزانہ ایک تسبیح سورۃ شوریٰ آیت 19 تلاوت کریں بمعہ اول و آخر 11-11 مرتبہ درود پاک (بوقت فجر)

**صدقہ:** ہر منگل 900 گرام دال مسور کسی مستحق کو دیں یا پرندوں کو ڈالیں۔

**برج:** اسد **LEO** **سیارہ:** شمس



**رنگ:** گولڈن، نارنجی
**عنصر:** آتشی
**جواہر:** ہیرا، الہنیا
**بہترین شریک حیات:** حمل، قوس، ثور
**ناموافق ساتھی:** عقرب، دلو
**بیماریاں:** ہائی بلڈ پریشر، ریڑھ کی ہڈی، کمر کی تکلیف، دل کی تکلیف
**دن:** اتوار **عدد:** 1 24 July to 23 Aug **حروف:** م، ث

**اہم نکات:** سال 2015ء انشاء اللہ آپ کیلئے گذشتہ کی نسبت ایک بہتر سال ثابت ہوگا ستارہ زحل ابتدائے سال سے ہی آپ کا بیت الارض چھوڑ چکا ہے اب اس کی پانچویں اوج یافتہ نشست آپ کے لیے خاصی خوش آئند ثابت ہوگی۔ مشتری گو کہ طالع میں منفی ہوگا مگر زحل کی تثلیثی نظر اس کے منفی اثرات میں کمی کا باعث ہوگی تیسرے راہو کی موجودگی سماجی تعلقات کو متاثر کر رہی ہے۔ دیگر سیارگان کی افلاکی سیر آپ پر کیا اثرات مرتب کر رہی ہے یہ اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**صحت:** سال کی ابتدا میں ہی 21 جنوری تک شمس کی بیت الصحت میں منفی پوزیشن کی وجہ سے آپ کو صحت کے مسائل کا سامنا ہوسکتا ہے اس کے علاوہ 15 مارچ تا 2 اگست زحل کی رجعت بھی آپ کی توجہ صحت کے مسائل پر مرکوز رکھے گی سال کا باقی عرصہ انشاء اللہ بہتر گزرے گا مجموعی طور پر صحت کے حوالہ سے یہ ایک بہتر سال ہے۔

**منگنی شادی:** امسال گو کہ آپ کو منگنی کے مواقع میسر رہیں گے مگر 12 اگست تک ایسی تقریبات کا انعقاد بہتر نہ ہوگا اول تو بات التوا کا شکار رہے گی دوئم

آپ کی منگنی وغیرہ ٹوٹنے کے یعنی بنی بنائی بات بگڑنے کے امکانات ہوں گے بعد از اگست نومبر تک آپ کے لیے بہتر وقت ہوگا امسال گو کہ آپ کی شادی نکاح کے واضح امکانات موجود ہیں مگر کچھ اوقات ایسے بھی ہوں گے جب ایسے اقدامات کرنا بہتر نتائج کا حامل نہ ہوگا مثلاً یکم تا13 جنوری بوجہ ساتویں مریخ اور 21 جنوری تا 19 فروری ساتویں شمس کے وبال کیوجہ سے نکاح شادی سے قطعی طور پر گریز کرنا بہتر ہوگا گو کہ شادیوں کا سیزن ہے مگر بہتر ازدواجی معاہدے کے لیے یہ وقت قطعی غیر مناسب ہے اس کے علاوہ 2 اگست تک نکاح وغیرہ سے قبل زحل سے منسوبہ صدقات کی ادائیگی ضروری ہوگی۔

**سماجی تعلقات:** امسال آپ کو اپنے سماجی تعلقات پر خاص توجہ دینا ہوگی آپ کے تعلقات تیسرے راہو کی موجودگی کیوجہ سے نومبر تک اُتار چڑھاؤ کا شکار رہیں گے دوسری طرف بیت الاقرباء کا حاکم زہرہ 28 جنوی تا 21 فروری شرفی گھر رہتے ہوئے آپ کے تعلقات میں خاصی بہتری پیدا کر دے گا آپ سماجی تقریبات میں بھرپور شرکت کر رہے ہیں مگر 21 فروری تا18 مارچ زہرہ کی وبال زدہ کیفیت آپ کے لیے خاصی پریشان کن صورتحال پیدا کر رہی ہے آپ کے تعلقات اپنے اور سسرالی عزیزوں سے بیک وقت خراب ہو رہے ہیں آپ خود کو تنہا محسوس کر رہے ہیں۔ بعد از 18 مارچ حالات تیزی سے موافق ہو رہے ہیں آپ کافی مطمئن نظر آ رہیں۔ 19 جولائی تا9 نومبر تک کا طویل عرصہ آپ کے لیے کسی امتحان سے کم نہ ہوگا دسمبر کا مہینہ بھی آپ کے لئے بہتر نہ ہوگا احتیاط لازم ہے۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** آپ کے بیت الاولاد کا حاکم ستارہ مشتری آغاز سال تا12 اگست حالت طرح میں ہوگا اور ابتدائے سال تا9 اپریل حالت رجعت میں بھی ہوگا اس کے علاوہ اسی دورانیے میں 15 مارچ سے زحل کی رجعت بھی ہوگی آپ کے اور بچوں کے مابین اختلافات بڑھ رہے ہیں مثبت سوچ مسائل میں کمی پیدا کر سکتی ہے بچوں کے مسائل پر خاص توجہ دیں بعد از اگست حالات نشاء اللہ بہتر ہونگے بے اولاد اسد افراد کو اولاد کی خوشخبری مل سکتی ہے انعامی سکیموں کے شائق افراد کے لیے بھی اگست کے بعد کا عرصہ موافق ہوگا۔

**تعلیمی کیرئیر:** ابتدائی تعلیم حاصل کرنے والے اسد بچوں کو امسال ملے جلے حالات کا سامنا کرنا ہوگا جبکہ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے اسد بچوں کو امسال ابتدائے سال تا20 فروری اور یکم اپریل تا25 جون بالعموم اور 25 جون تا9 اگست بالخصوص خاصی مشکل صورتحال کا سامنا رہے گا آپ کو کچھ وجوہات کی بنا پر اپنا تعلیمی تسلسل منقطع کرنا پڑ سکتا ہے اس کے علاوہ 13 نومبر تا آخر سال بھی حالات آپ کے مخالف ہو سکتے ہیں۔

**سفر:** نزدیکی سفروں کے حوالہ سے آپ کو 21 فروری تا18 مارچ 19 جولائی تا13 نومبر اور 6 دسمبر تا آخر سال گریز کرنا بہتر ہوگا بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کے لیے 20 فروری تا یکم اپریل 26 ستمبر تا13 نومبر کا عرصہ موافق ہوگا اس کے علاوہ کے دورانیے میں سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں وگرنہ وقت اور روپیہ کے ضیاع کے علاوہ کچھ ہاتھ نہ آئے گا۔

**شراکتی ازدواجی تعلقات:** گذشتہ سال زحل کی منفی پوزیشن کی وجہ سے آپ کے مابین خاصی کھچاؤ تناؤ کی کیفیت رہی ہے اکثر اسد افراد کے مابین علیحدگی بھی ہو چکی ہے مگر امسال حالات انشاءاللہ گذشتہ سال کی نسبت بہتر ہونگے سال کی ابتداء میں 21 جنوری تا19 فروری شمس کی وبال زدہ نشست آپ کے تعلقات کو حد درجہ خراب کر سکتی ہے محتاط رہیں وگرنہ مابین علیحدگی ہو سکتی ہے اس کے بعد گو کہ حالات میں بہتری متوقع ہوگی مگر 15 مارچ تا2 اگست زحل کی رجعت آپ کے تعلقات کو مکمل طور پر بہتر نہ ہونے دے گی آپ کو نئی شراکت داریوں کی آفر مل رہی ہے مگر معاملات انتہائی سُست روی سے آگے بڑھیں گے باقی عرصہ بہتر رہے گا۔

**معیشت کیریئر رزگار:** آپ کے کیریئر روزگار کا حاکم ستارہ زہرہ 28 جنوری تا 21 فروری شرفی گھر قیام پذیر رہے گا ان ایام میں حسب توقع آپ کو ترقی مل سکتی ہے 21 فروری تا18 مارچ زہرہ کی ناویں وبال زدہ کیفیت آپ کے کاروبار یا کیرئیر کا کسی سسرالی عزیز کیوجہ سے متاثر ہونے کا اشارہ ہے ان ایام میں کاروباری معاملات میں بیرون ملک سفر سے گریز کریں دوسری طرف خانہ مال کا حاکم 14 مارچ تا یکم اپریل ہبوط کے گھر رہے گا ان ایام میں لین دین میں جلد بازی نہ کریں کسی بھی قسم کا اُدھار یا چیک وغیرہ دینے سے گریز کریں۔ اسی طرح 19 جولائی تا9 نومبر کا عرصہ بھی آپ کو خاص احتیاط سے کام لینا ہوگا دسمبر بھی آپ کے موافق نظر نہیں آتا۔

**خصوصی احکامات:** جیسا کہ آپ اول الذکر سطور میں پڑھ چکے ہیں یہ سال آپ کے لیے اچھے بُرے دونوں طرح کے حالات لے کر آ رہا ہے مگر فراہم کردہ معلومات کو مدنظر رکھتے ہوئے اور بُرے وقت سے محتاط رہتے ہوئے آپ بہت سے مسائل سے بچ یا ان پر قابو پا سکتے ہیں۔ 9 جنوری کو چھٹے شمس کا حضیض آپ کی شخصیت، صحت اور جاب کو متاثر کر سکتا ہے محتاط رہیں۔ 17 فروری کو آٹھویں زہرہ کا شرف شراکتی مالی مالملات میں منافع کی نشاندہی کر رہا ہے۔ بہن بھائیوں اور قریبی عزیز و اقارب سے تعلقات میں بہتری آئے گی متوقع طور پر وراثت کا حصول بھی ممکن ہوگا زہرہ کا یہ شرف آپ کے کیرئر روزگار پر انتہائی سعد اثرات مرتب کر رہا ہے 22 مارچ کو آٹھویں ہی عطارد کا ہبوط شراکتی مالی امور میں کسی فراڈ یا غبن سے واسطہ پڑ سکتا ہے مالی امور میں حد درجہ احتیاط کی ضرورت ہوگی کسی بھی قسم کے زبانی یا تحریری مجاہدے سے گریز کریں وگرنہ مالی تنگی کا شکار ہو سکتے ہیں دوستوں کیساتھ اختلافات سے گریز کریں۔ 8 اپریل کو ناویں شمس کا شرف آپ کی اعلیٰ تعلیم اور بیرون ملک سفر کی راہ ہموار کر رہا ہے سسرالی عزیزوں سے جاری کشیدگی کا خاتمہ ممکن ہوگا آپ کی عزت

توقیر میں اضافہ ہوگا (انشاء اللہ) 17 اپریل کو کیریئر کے گھر عطارد کا حضیض آپ کی خاص توجہ کا طالب ہوگا کاروباری معاملات یا اپنے کیریئر کے حوالہ سے کسی بھی فیصلہ سے گریز کریں وگرنہ بجائے فائدہ کے نقصان ہوسکتا ہے قرضہ وغیرہ کے لین دین سے گریز کریں۔ 30 اپریل کو گیارہویں زہرہ کا اوج حسب خواہش کاروباری معاملات کو آگے بڑھانا ممکن ہوگا کیریئر کے حوالہ سے حسب خواہش ترقی مل سکتی ہے آپ کے دوست اس حوالہ سے بہترین معاون ہوں گے یہ وقت خواہشات کی تکمیل کا وقت ہے۔ 11 جولائی کو بارہویں شمس کا اوج جہاں آپ کے بیرون ملک قیام کی راہ ہموار ہورہی وہیں آپ کو خاص طور پر محتاط بھی رہنا ہوگا آپ کے خفیہ دشمن مضبوط ہو رہے ہیں 4 اگست کو بارہویں مریخ کا ہبوط آپ کے خفیہ دشمنوں پر بھاری پڑے گا ان ایام میں والدہ یا خاندان کے افراد سے اختلافات پیدا ہوسکتے ہیں محتاط رہیں پراپرٹی وغیرہ کی خرید وفروخت بہتر نہ ہوگی۔ 16 اگست خانہ مال میں عطارد کا شرف آپ کی مالی پوزیشن کو مستحکم کررہا ہے آپ کو دوستوں کا بھرپور تعاون میسر رہے گا 6 ستمبر کو طالع میں مریخ کا اوج والدہ یا خاندان کے افراد سے جاری اختلافات کا خاتمہ ہوجائے گا آپ کی عزت توقیر میں اضافہ ہورہا ہے اکثر اسد افراد اعلیٰ تعلیم کے حصول کے لیے بیرون ملک سفر اختیار کررہے ہیں آپ کے لیے عمرہ یا زیارات کے راستے بھی کھل رہے ہیں۔ 11 اکتوبر کو تیسرے شمس کا ہبوط آپ کے سماجی تعلقات کو بُری طرح متاثر کرسکتا ہے آپ کو بہت محتاط رہنا ہوگا وگرنہ آپ کی مقبولیت کا گراف تیزی سے گرسکتا ہے بہن بھائیوں اور قریبی عزیز واقارب سے تعلقات بنائے رکھنا ضروری ہوگا۔ 4 نومبر کو چوتھے عطارد کا اوج پراپرٹی کی خرید یا بہتر رہائش میں معاون ہوگا آپ کے دوست اس سلسلہ میں آپ کے خاص معاون ہوں گے دوستوں کی رائے پر توجہ دیں۔ آپ معاشی طور پر مستحکم ہورہے ہیں۔ 5 نومبر کو کیریئر کا حاکم خانہ مال میں ہبوط پذیر ہوگا آپ کو کاروباری معاملات میں حد درجہ محتاط رہنا ہوگا یہ وقت نئے کاروباری منصوبوں پر عملدرآمد یا توسیع وتبدیلی کے لیے مناسب نہ ہوگا آپ کا کیریئر داؤ پر ہوگا بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات کو بنائے رکھنے میں بہتری ہے کاروباری معاملات میں دوسروں کی مداخلت بہتر نہ ہوگی 28 دسمبر کو تیسرے مریخ کا حضیض آپ کے اپنے اور سُسرالی عزیزوں دونوں کیساتھ آپ کے تعلقات کشیدہ کر سکتا ہے وجہ تنازعہ کوئی پراپرٹی یا مالی لین دین بھی ہوسکتا ہے ان ایام میں والدہ کی جانب سے کوئی پریشان کن خبر مل سکتی ہے۔ امسال ہونے والے شمسی وقمری گرہن آپ کے شخصی وقار مالی پوزیشن کے علاوہ کیریئر روزگار نزدیکی سفروں اور عزیزوں اور مالی معاملات کو متاثر کرسکتے ہیں ان ایام میں صدقہ اور نماز کسوف وخسوف ضرور ادا کریں۔ امسال اگست مشتری کی منفی پوزیشن اور جنوری تا اپریل رجعت بچوں کے حوالہ سے مشکلات میں اضافہ کرسکتی ہے بچے آپ کی خصوصی توجہ کے طالب ہوں گے۔

**وردِ خاص:** روزانہ ایک تسبیح بعد از فجر ورد کریں۔ بمعہ اول و آخر 11-11 مرتبہ درود پاک

فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِیَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ

**صدقہ:** ہر اتوار ایک کلو باجرہ پرندوں کو ڈالیں۔

**برج:** سنبلہ **VIRGO** **سیّارہ:** عطارد



**رنگ:** گہرا زرد، پیلا
**عنصر:** خاکی
**جواہر:** گومیدک زرد، عقیق، فیروزہ
**بہترین شریک حیات:** جدی، ثور
**ناموافق ساتھی:** قوس، حوت، جوزا
**بیماریاں:** معدہ، جگر، آنتوں کی بیماریاں، السر، کان کی تکالیف
**دن:** بدھ **عدد:** ۵ **24 Aug to 23 Sep** **حروف:** پ، غ

**اہم نکات:** 2015ء آپ کے لیے خاصہ اہم سال ثابت ہوسکتا ہے آپ کے چوتھے ساتویں کا حاکم مشتری اگست تک بارہویں منفی پوزیشن میں رہتے ہوئے آپ کے خانگی ازدواجی اور شراکتی مسائل بڑھادے گا تیسرے آٹھویں کا حاکم مریخ وبال میں جانے سے آپ کے سماجی اور وراثتی معاملات آپ کے لیے خاصی مشکل صورتحال پیدا کردیں گے پانچویں چھٹے کے حاکم زحل کی رجعت آپ کی منگنی افیئرز اور صحت جاب پر مضر اثرات مرتب کررہی ہے دیگر سیارگان کے شرف وہبوط آپ پر کیا اثرات مرتب کررہے ہیں یہ اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**صحت:** سال کے ابتدا میں ہی پہلے مریخ کی بیت الصحت میں حضیض کی کیفیت اور پھر 21 جنوری تا 19 فروری شمس کا وبال آپ کو صحت کے مسائل سے دوچار رکھ سکتا ہے محتاط رہیں 15 مارچ کو بیت الصحت کا حاکم زحل رجعت میں چلے جانے سے آپ ایکبار پھر صحت کے مسائل سے دوچار ہوسکتے ہیں اب آپ کو خاص احتیاط کی ضرورت ہوگی کیونکہ زحل کی رجعت کا دورانیہ 2 اگست تک چلے گا طویل المعیاد بیماریوں سے بچاؤ کے لیے زحل کے اثرات کا روحانی تدارک ضروری ہوگا باقی عرصہ انشاء اللہ بہتر رہے گا۔

**منگنی شادی:** امسال گو کہ منگنی جیسی تقریبات کے آپ کوئی ایک موقع میسر آئیں گے مگر آخر جولائی تک ایسی تقریبات کے انعقاد سے گریز کرنا بہتر ہوگا وگرنہ آپ کی منگنی ٹوٹ سکتی ہے آپ کی شادی سے منسوبہ ستارہ مشتری ابتدائے سال تا 12 اگست حالت طرح میں رہے گا ابتدائے سال تا 9 اپریل رجعت میں بھی ہوگا اس طرح آپ کی بنی بنائی بات بھی بگڑ سکتی ہے گو کہ اسی دورانیے میں 28 جنوری تا 21 فروری آپ کے نکاح شادی کی راہ ہموار کردے گا مگر مشتری کی منفی پوزیشن کیوجہ سے گریز کرنا بہتر ہوگا اگر آپ نے گریز نہ کیا تو آپ کے مابین علیحدگی ہوسکتی ہے۔

**سماجی تعلقات:** آپ کے سماجی تعلقات گذشتہ کئی سال سے بیت الاقرباء میں زحل کی موجودگی کیوجہ سے متاثر چلے آرہے تھے امسال گو کہ زحل اگلے گھر

جا چکا ہے مگر آپ کے سماجی تعلقات میں بگاڑ پیدا کرتا رہے گا آپ کے تعلقات میں بُرا کردار آپ کی ملازمت یا شراکتی ازدواجی معاملات کا ہو سکتا ہے یکم اپریل تا 25 جون بالعموم اور 25 جون تا 9 اگست آپ کو خاص احتیاط سے کام لینا ہوگا آپ کے مزاج میں تیزی کا عنصر بڑھ جائے گا بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات بگڑ سکتے ہیں 9 اگست تا 13 نومبر کا عرصہ آپ کو اپنے تعلقات دوبارہ سے بنانے کا موقع فراہم کردے گا۔ نومبر دسمبر پھر محتاط رہنا ہوگا۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** امسال آپ کو سال کے پہلے دو ماہ بچوں پر خاص توجہ دینا ہوگی بعد ازاں گو کہ حالات بہتر ہوں گے مگر مارچ تا وسط اگست آپ کو وقفے وقفے سے مسائل کا سامنا رہ سکتا ہے اولاد کے خواہشمند سنبلہ افراد کو امسال اولاد کی خوشخبری مل سکتی ہے مگر وہ سنبلہ خواتین جو کہ امید سے ہیں اُن کو بالخصوص آخر جولائی تک احتیاط کرنا ہوگی سال کا باقی عرصہ انشاء اللہ آپ کے لیے خاصہ خوشگوار ثابت ہوگا۔ انعامی سکیموں میں حصہ لینے والے افراد کے لیے آخری پانچ ماہ انتہائی اہم ہوں گے آپ کا کوئی بڑا انعام نکل سکتا ہے۔

**تعلیمی کیریئر:** سنبلہ بچوں کو امسال وسط فروری تک اور یکم اپریل تا 9 اگست اور نومبر دسمبر مشکلات کا سامنا رہے گا اور اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے سنبلہ فراد کو 21 فروری تا 16 مارچ 19 جولائی تا 9 نومبر اور 6 دسمبر تا آخر سال مشکلات پیش آسکتی ہیں باقی سال انشاء اللہ حالات موافق رہیں گے۔

**سفر:** امسال آپ کو نزدیکی سفر کے دوران خاص احتیاط کرنا لازم ہوگا درج ذیل تواریخ میں سفر سے گریز کریں یکم جنوری تا 20 فروری یکم اپریل تا 25 جون بالعموم اور 25 جون تا 9 اگست بالخصوص گریز کریں وگرنہ خدانخواستہ نقصان ہو سکتا ہے اس کے علاوہ 13 نومبر تا آخر سال بھی سفر سے گریز بہتر ہوگا بیرون ملک سفر کے حوالہ سے 28 جنوری تا 21 فروری 18 مارچ تا 19 جولائی 9 نومبر تا 6 دسمبر کا عرصہ موافق ہوگا بتائے گئے عرصہ کے علاوہ سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے قطعی گریز کریں وگرنہ وقت اور پیسہ کے ضیاء کے علاوہ کچھ ہاتھ نہ آئے گا۔

**شراکتی ازدواجی تعلقات:** امسال اگست تک آپ کو شراکتی ازدواجی تعلقات کے حوالہ سے خاصی مشکل صورتحال کا سامنا رہے گا 13 جنوری تا 20 فروری مریخ بیت الزوج میں موجود رہتے ہوئے آپ کے مابین تلخیاں پیدا کرتا رہے گا مگر اسی دوران 28 جنوری تا 21 فروری زہرہ بھی یہیں مقیم رہتے ہوئے معاملات میں بہتری کا سامان پیدا کر رہا ہے تلخیوں کے باوجود معاملات انشاء اللہ کنٹرول میں رہیں گے آپ کو نئی شراکت داریوں کے مواقع میسر آئیں گے 14 مارچ کو ساتویں عطارد کے ہبوطی گھر آجانے سے آپ کے مابین غلط فہمیاں بڑھ جائیں گی گفتگو میں احتیاط کریں زیادہ بولنا نقصان دہ ہوگا یہ دورانیہ یکم اپریل تک ہے صبر و تحمل کا مظاہرہ کریں وگرنہ مابین علیحدگی ہو سکتی ہے بعد از جوالائی حالات انشاء اللہ بہتری کی جانب گامزن ہوں گے۔

**معیشت کیریئر روزگار:** آپ اپنے کیریئر کے حوالہ سے کافی فکرمند نظر آرہے ہیں اس حوالہ سے امسال آپ کو ملے جلے حالات کا سامنا رہے گا آپ کے سال کی ابتداء بہتر رہے گی 14 مارچ تا یکم اپریل کسی بھی قسم کے کاروبار کی ابتداء یا کیریئر کے حوالہ سے کوئی بھی اہم فیصلہ سے گریز کریں شراکت داری ختم کرنا قطعی سودمند نہ ہوگا 15 اپریل تا 2 مئی کا عرصہ بھی موافق نہ ہوگا مگر اس کے فوراً بعد عطارد کے دسویں اپنے ہی گھر آجانے سے آپ کے روزگار کیریئر پر انتہائی سعد اثرات مرتب ہوں گے نئے کاروبار کی ابتداء یا سابقہ میں توسیع کا یہ سنہری موقع ہے۔ 8 اگست تا 28 اگست کا عرصہ آپ کے لیے سال کا سب سے بہترین وقت ہوگا 28 اگست تا 3 نومبر اخراجات اور آمدن میں توازن رکھنا ضروری ہوگا 3 تا 21 نومبر کا عرصہ موافق جبکہ 21 نومبر تا 11 دسمبر کا عرصہ بھی احتیاط کا متقاضی ہوگا۔

**خصوصی احکامات:** جیسا کہ آپ گذشتہ سطور میں پڑھ چکے ہیں یہ آپ کے لیے ایک ملا جلا سال ہے جہاں آپ کو مشکل حالات کا سامنا ہوگا وہیں قدرت نے آپ کے لیے کشائش کے اسباب بھی مہیا کیئے ہیں آیئے امسال ہونے والے شرف ہبوط، اوج وبال، طرح، فرح سیارگان کے ثمرات کا جائزہ لیتے ہیں۔ 9 جنوری کو پانچویں شمس کا حضیض آپ کے بیرون ملک قیام کو مختصر کرسکتا ہے آپ کے افیئرز ناکامی سے دوچار ہو رہے ہیں ان ایام میں بچوں پر خاص توجہ دیں۔ 17 فروری کو ساتویں زہرہ کا شرف آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات میں بہتری پیدا کر رہا ہے آپ کو نئی شراکت داری کی آفر مل سکتی ہے آپ کے نکاح شادی کی راہ بھی ہموار ہو رہی ہے مگر محتاط رہیں 22 مارچ کو عین اسی جگہ عطارد کا ہبوط آپ کے مابین غلط فہمیاں پیدا کردے گا افواہوں پر یقین نہ کریں وگرنہ آپ کے مابین علیحدگی ہو سکتی ہے 8 اپریل کو آٹھویں شمس کا شرف وراثتی اور شراکتی مالی فوائد لا رہا ہے بیرون ملک مستقل قیام کے خواہشمند افراد کو بھی کامیابی مل سکتی ہے 17 اپریل کو ناویں عطارد کا حضیض آپ کے بیرون ملک سفر کی راہیں مسدود ہو رہی ہیں کسی بھی قسم کے جعلی یا غلط دستاویزات کے استعمال سے گزیز کریں مذہبی معاملات میں گفتگو حد درجہ محتاط رہتے ہوئے کریں سسرالی عزیزوں سے تعلقات کشیدہ ہو سکتے ہیں۔ 30 اپریل کو کیریئر کے گھر زہرہ کا اوج آپ کی ترقی میں معاون ہوگا آپ روزگار کی تلاش میں بیرون ملک سفر اختیار کر رہے ہیں آپ ی معاشی صورتحال بہتر ہو رہی ہے۔ 11 جولائی کو گیارہویں شمس کا اوج آپ کی خواہشات کی تکمیل کا وقت ہوگا دوستوں کیساتھ تعلقات بہتر ہو رہے ہیں امیگریشن اپلائی کرنے کے لیے یہ آئیڈیل وقت ہے 4 اگست کو گیارہویں ہی مریخ کا ہبوط دوستوں سے تعلقات کشیدہ کرسکتا ہے خود کو ذہنی دباؤ سے بچائیں وراثتی اور شراکتی مالی امور آپ کی پریشانی میں اضافہ کا باعث ہوں گے ان ایام میں نزدیکی سفروں سے گریز کریں بہن بھائیوں اور قریبی عزیزوں کیساتھ کشیدگی پیدا ہو سکتی ہے۔ 16 اگست کو طالع میں عطارد کا شرف آپ کی عزت توقیر میں اضافہ کر رہا ہے آپ اپنی سوجھ بوجھ سے معاشرے میں نمایاں ہو رہے ہیں

یہ وقت آپ کے کیریئر کے حوالہ سے بھی بہترین ثمرات کا حامل ہوگا آپ نئے، بہتر اور بڑے فیصلے کر رہے ہیں۔ 6 ستمبر کو بارہویں مریخ کا اوج گذشتہ جاری وراثتی مسائل کے خاتمہ کی نوید ہوگا عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں کیساتھ تعلقات میں بہتری آ رہی ہے حسب مقدور سواری کا حصول ممکن ہے امیگریشن کا معاملہ بھی حل ہونے کے امکانات ہوں گے 11 اکتوبر کو خانہ مال میں شمس کا ہبوط آپ کو مالی تنگی کا شکار کر سکتا ہے اپنے مالی معاملات پر نظر ثانی کر لیں ان ایام میں امیگریشن وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں پہلے سے بیرون ملک مقیم افراد کو بھی واپسی کا سفر اختیار کرنا پڑ سکتا ہے ہے۔ 4 نومبر کو تیسرے عطارد کا اوج آپ کے سماجی تعلقات کو بہتر بنا رہا ہے آپ ایکبار پھر کاروبار پر بھرپور توجہ دے رہے ہیں عین ممکن ہے اس حوالہ سے آپ کو سفر اختیار کرنا پڑے 5 نومبر کو طالع میں زہرہ کا ہبوط آپ کے بیرون ملک سفر مالی معاملات کو متاثر اور سسرالی عزیزوں سے تعلقات منقطع کر سکتا ہے محتاط رہیں اس کے فوراً بعد خانہ مال میں مریخ کا حضیض اخراجات میں تیزی پیدا کر دے گا کسی قریبی عزیز کیوجہ سے یا شراکتی معاملات کی وجہ سے آپ مالی بحران کا شکار ہو سکتے ہیں گرہن آپ کے شراکتی مالی، وراثتی اور شخصی وقار جیسے معاملات کے علاوہ دوستوں کیساتھ بھی کشیدگی پیدا کر سکتے ہیں ۔گرہن کی تواریخ کو جنتری میں سے نوٹ فرمالیں۔ ان ایام میں صدقات اور نماز کسوف وخسوف ضرور ادا کریں۔ تا کہ مشکل صورتحال سے محفوظ رہ سکیں۔

**ورد خاص:** روزانہ بعد از فجر ایک تسبیح ورد کریں۔

فَاللّٰهُ خَيْرٌ حٰفِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ (سورۂ یوسف آیت 64)

**صدقہ:** ہر بدھ 500 گرام مونگ ثابت اور ہر ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا قبرستان یا بہتے پانی میں ڈال دیں۔

**برج:** میزان — **LIBRA** — **سیارہ:** زہرہ



| | |
|---|---|
| **رنگ:** | نیلا، زردی مائل سبز، نارنجی |
| **عنصر:** | ہوا |
| **جواہر:** | ہیرا، اوپل |
| **بہترین شریک حیات:** | دلو، جوزا |
| **ناموافق ساتھی:** | جدی، حمل |

**بیماریاں:** نزلہ، زکام، سردرد، گردوں کا درد، آنکھوں کی بیماریاں

**دن:** جمعہ **عدد:** 6 — 24 Sep to 23 Oct — **حروف:** ر، ت، ط

**اہم نکات:** آپ کے لیے سال 2015ء کی سب سے بڑی اور اہم خبر یہ ہے کہ آپ کا ساڑھے سات سالہ مشکلات کا دور گذشتہ 26 دسمبر کو ختم ہو چکا ہے اب آپ کی زندگی میں نئی اور خوشگوار تبدیلیاں آنا شروع ہوں گی گو کہ تبدیلی کا عمل بہت سست رفتار ہوگا مگر اندھیرا جتنا بھی گہرا ہو معمولی روشنی بھی اُسے چیر دیتی ہے تیسرے چھٹے کا حاکم مشتری امسال گیارہویں اگست تک منفی پوزیشن میں رہتے ہوئے خواہشات کی تکمیل میں رُکاوٹیں کھڑی کرتا رہے گا۔ دیگر سیارگان کی افلاک کی سیر آپ پر کس طرح اثر انداز ہو رہی ہے آیئے ملاحظہ فرمایئے۔

**صحت:** آپ کے بیت الصحت کا حاکم مشتری گذشتہ سال سے حالتِ طرح میں رہتے ہوئے آپ کی صحت کو متاثر کر رہا ہے اور ابتدائے سال سے ہی رجعت میں رہتے ہوئے مزید خرابی پیدا کر رہا ہے۔ اس پر مزید ستم 14 مارچ تا یکم اپریل عطارد کی چھٹے ہبوطی کیفیت ہوگی اب آپ کی صحت بوجہ سحر متاثر ہو سکتی ہے محتاط رہیں اور جسمانی کے ساتھ روحانی تدارک کی جانب بھی توجہ دیں۔ مشتری 12 اگست تک حالت طرح میں رہتے ہوئے آپ کی صحت کو متاثر کرتا رہے گا بعد از اگست حالات قدرے بہتر ہوں گے۔

**منگنی شادی:** ابتدائے سال 13 جنوری تک بوجہ مریخ اور 21 جنوری تا 19 فروری بوجہ شمس اول تو آپ کی منگنی کے امکانات انتہائی کم ہوں گے اگر ایسا ہوا بھی تو بات زیادہ دیر چل نہ پائے گی۔ 15 مارچ تا 2 اگست پانچویں کا حاکم رجعت میں رہتے ہوئے رُکاوٹ پیدا کرتا رہے گا۔ بات آخری لمحات میں ختم ہو جائے گی بعد از اگست حالات بہتر ہوں گے آپ کی بات بن سکتی ہے۔ امسال آپ کی شادی ہونے کے قوی امکانات موجود ہیں اس حوالہ سے 20 فروری تا یکم اپریل 9 اگست تا 13 نومبر کا عرصہ موافق ہوگا بتائے گئے عرصہ کے علاوہ ایسی تقریبات کے انعقاد سے گریز کریں وگرنہ مابین علیحدگی ہو سکتی ہے۔

**سماجی تعلقات:** میزان افراد کے لیے سماجی تعلقات خاص اہمیت رکھتے ہیں۔ امسال اگست تک بالعموم اور 9 اپریل تک بالخصوص آپ کو محتاط روی اختیار کرنا ہوگی۔ یکم اپریل تا 13 مئی آپ کے مزاج میں تیزی کا عنصر غالب رہے گا محتاط رہیں بعد از 12 اگست انشاءاللہ آپ کے تعلقات بہتر رہیں گے امسال طالع میں راہو کی موجودگی آپ کو آپ کی خود اعتمادی میں اضافہ کر رہی ہے مگر زیادہ خود اعتمادی بھی نقصان دہ ہوگی۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** بچوں کے حوالہ سے آپ کو ابتدائے سال تا 19 فروری خاص احتیاط کرنا ہوگی۔ آپ کے بچے آپ کی خصوصی توجہ کے طالب ہوں گے۔ بے اولاد میزان افراد کو اس سال اولاد کی نوید مل سکتی ہے۔ وہ میزان خواتین جو اُمید سے ہیں اُنہیں وسط مارچ تا اگست خاص احتیاط کرنا ہوگی۔ بعد از اں حالات انشاءاللہ بہتر ہوں گے انعامی سکیموں میں حصہ لینے والے میزان افراد کو امسال کی ایک مواقع میسر ہوں گے۔

**تعلیمی کیریئر:** ابتدائی تعلیم حاصل کرنے والے میزان بچوں کے لیے یہ سال وسط اگست تک کچھ بہتر نہ ہوگا آپ کو تعلیم پر زیادہ توجہ دینے کی ضرورت ہو گی اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے میزان افراد کو ملے جلے حالات کا سامنا رہے گا آپ کو 14 مارچ تا یکم اپریل، 15 اپریل تا 2 مئی، 28 اگست تا 3 نومبر ایجوکیشن پر خاص توجہ دینا ہوگی۔ آپ ارتکاز کی کمی کا شکار ہو رہے ہیں۔ ان ایام میں تبدیلی یا اہم فیصلوں سے گریز کریں۔

**سفر:** امسال آپ کو گذشتہ کی نسبت کم نزدیکی سفروں سے واسطہ رہے گا۔ اگست تک اگر سفر ضروری ہو تو سفر سے قبل صدقہ ضرور ادا کریں۔ بعد از اگست حالات بالکل مختلف ہوں گے۔ بیرون ملک سفر اور ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے کے لیے یکم اپریل تا 15 اپریل 2 مئی تا 9 جولائی 9 تا 28 اگست 3 تا 21 نومبر کا عرصہ بہتر ہوگا بتائے گئے عرصہ کے علاوہ سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں تاکہ وقت اور روپیہ کے ضیاع سے بچ سکیں۔

**شراکتی ازدواجی تعلقات:** گذشتہ دسمبر سے آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات متاثر چلے آرہے ہیں۔ امسال بھی وسط فروری تک حالات ناگفتہ بہہ ہوں گے 20 فروری تا یکم اپریل حالات میں بہتری متوقع ہے مگر یہ عارضی بہتری ہوگی بعد از یکم اپریل حالات ایک بار پھر خراب ہورہے ہیں آپ کے ذہنی دباؤ میں دن بدن اضافہ ہورہا ہے یہ سلسلہ 25 جون تک چلے گا۔ 25 جون تا 9 اگست کا عرصہ آپ کے لیے انتہائی دشوار ہوگا آپ کو انتہائی تحمل اور بردباری کا مظاہرہ کرنا ہوگا ورنہ آپ کے مابین علیحدگی ہوسکتی ہے بعد از 9 اگست تا 13 نومبر حالات بہتر ہوگا اور 13 نومبر تا آخر دسمبر کا عرصہ بھی آپ کی مشکلات میں اضافہ کررہا ہے۔

**معیشت کیریئر روزگار:** آپ کے کیریئر روزگار سے متعلقہ ستارہ قمر ایک تیز رفتار ستارہ ہے اور ہر ماہ اچھی بُری دونوں طرح کی حالاتوں سے گذرتے ہوئے آپ کے کیریئر روزگار پر مثبت منفی اثرات مرتب کرتا ہے اگر آپ قمر کی حالتوں سے گذرتے ہوئے آپ کے کیریئر روزگار پر مثبت منفی اثرات مرتب کرتا ہے اگر آپ قمر کی حالتوں کو جنتری میں دیکھ کر کاروباری یا کیریئر کے حوالہ سے فیصلے کریں تو انشاءاللہ مثبت نتائج برآمد ہونگے۔ امسال 4 اپریل کو طالع میں قمری گرہن کاروباری معاملہ میں غلط فیصلہ کرواسکتا ہے۔ 22 جون تا 24 جولائی کیریئر کے گھر شمس کی موجودگی آپ کے کیریئر میں بہتری کا باعث ہوگی۔ مگر اسی دوران 25 جون تا 9 اگست اسی جگہ مریخ کی منفی پوزیشن آپ کو بُری طرح متاثر بھی کرسکتی ہے۔ ان اچھی بُری دونوں صورتحال میں محتاط روش اختیار کرنا ضروری ہوگا۔ دوسرا قمری گرہن 28 ستمبر کو بیت الزوج میں لگے گا آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات بھی خراب ہوسکتے ہیں اور وہ میزان افراد جو شراکت داری میں کام کررہے ہیں انہیں خاص طور پر احتیاط کرنا ہوگی۔

**خصوصی احکامات:** جیسا کہ آپ اولین سطور میں پڑھ چکے ہیں آپ کی ساڑھ ستی ختم ہوچکی ہے اور حالات بہتری کی جانب گامزن ہیں مگر زحل ایک بار پھر رجعت کرتا ہوا خانہ مال میں آئے گا یہ دورانیہ مالی بحران کا شکار کرسکتا ہے۔ اس لیے فی الحال محتاط روش اختیار کرنا مناسب ہوگا۔ آیئے اب دیگر سیارگان کے شرف و ہبوط کا جائزہ لیتے ہیں۔ 9 جنوری کو چوتھے شمس کا حضیض پراپرٹی سے متعلق آپ کی اُمیدوں پر پانی پھیر سکتا ہے خاندان کے افراد کے ساتھ تعلقات بگڑ سکتے ہیں والدہ کی جانب سے پریشانی آسکتی ہے۔ 17 فروری کو چھٹے طالع کا حاکم شرفیاب ہونے سے آپ کی خوداعتمادی میں اضافہ ہورہا ہے ملازم پیشہ افراد کو بہتر ملازمت مل سکتی ہے آپ کی صحت پر بھی مثبت اثرات مرتب ہوں گے شراکتی مالی یا وراثتی معاملات کی جانب سے بھی کوئی خوشخبری مل سکتی ہے۔ 22 مارچ کو چھٹے عطارد کا ہبوط آپ کی صحت اور جاب دونوں کے لیے انتہائی نقصان دہ ہوسکتا ہے۔ گفتگو میں محتاط رہیں آپ کی کسی غلطی کی وجہ سے جاب جاسکتی ہے آپ کی صحت بوجہ سر متاثر ہوسکتی ہے۔ ان ایام میں بیرون ملک سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں۔ 8 اپریل کو ساتویں شمس کا شرف آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات میں خاصی بہتری پیدا کردے گا یہ وقت نکاح شادی کے لیے انتہائی موزوں ہوگا کسی دوست کی جانب سے شراکت داری کی آفر مل سکتی ہے۔ 17 اپریل کو آٹھویں عطارد کا حضیض آپ کو مالی شراکتی بے قاعدگی میں انوالو کرسکتا ہے محتاط رہیں ورنہ یہ ہنڈیا بیچ چوراہے پھوٹ جائے گی 30 اپریل کو آپ کا اپنا ستارہ ناویں اوج میں آنے سے سُسرالی عزیزوں سے تعلقات میں بہتری آئے گی آپ کی توقیر میں اضافہ ہورہا ہے شراکتی وراثتی حوالہ سے کامیابی مل سکتی ہے 11 جولائی کو کیریئر کے گھر شمس کا اوج آپ کے کاروبار میں ترقی کا باعث ہوگا اس حوالہ سے دوستوں کا بھرپور تعاون میسر رہے گا ملازم پیشہ افراد کو بھی کیریئر کے حوالہ سے بہتری مل سکتی ہے۔ 4 اگست کو دوسرے ساتویں کا حاکم کیریئر کے گھر ہبوط زدہ ہوگا آپ کو کاروباری حوالہ سے مالی نقصان کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔ بالخصوص وہ افراد جو شراکت داری میں کاروبار کررہے ہیں اُنہیں احتیاط کرنا ہوگی۔ عین ممکن ہے آپ کو شراکت داری ختم کرنا پڑے۔ ان ایام میں آپ کی ازدواجی زندگی بھی خطرات سے دوچار ہوگی آپ کی پریشانی کی وجہ سسرالی مداخلت یا مالی معاملات ہوسکتے ہیں۔ 16 اگست کو بارہویں عطارد کا شرف امیگریشن کے حوالہ سے کوئی اچھی خبر لاسکتا ہے اعلیٰ تعلیم کے حصول اور بیرون ملک سفر کے لیے یہ بہترین موقع ہے مگر محتاط رہیں آپ کے خفیہ دشمن بھی مضبوط ہورہے ہیں۔ 6 ستمبر کو دوسرے ساتویں کا حاکم مریخ گیارہویں اوج میں آنے سے آپ کی مالی مشکلات دور ہورہی ہیں آپ کو ایک بار پھر نئی شراکت داری کی آفر مل رہی ہے خواہشمند افراد کی شادی ہوسکتی ہے ان ایام میں کی گئی شادیاں آپ کے کیریئر کے لیے بہترین ثابت ہوں گی یہ آپ کی خواہشات کی تکمیل کا وقت ہے۔ 11 اکتوبر کو طالع میں شمس کا ہبوط دوستوں سے اختلافات پیدا کرسکتا ہے محتاط رہیں ورنہ آپ کا سماجی وقار مجروح ہوسکتا ہے یہ ہبوط آپ کی خواہشات کی تکمیل میں رُکاوٹ بن سکتا ہے۔ 4 نومبر کو خانہ مال میں عطارد کا اوج ایک بار پھر بیرون ملک سفر کی راہ ہموار کررہا ہے امیگریشن سے متعلقہ معاملات پایہ تکمیل کو پہنچ سکتے ہیں آپ کو بیرون ملک سے مالی امداد مل سکتی ہے آپ مالی منافعت بارے نئے پلان بنارہے ہیں۔ 5 نومبر طالع کا حاکم بارہویں ہبوط پذیر ہونے سے آپ کے مخالفوں کو آپ کے ہاتھوں رُسوائی کا سامنا ہوگا گو کہ نقصان آپ کا بھی ہوگا مگر وزن اُدھر زیادہ رہے گا۔ اس کے علاوہ شراکتی وراثتی مالی معاملات بھی آپ کی پریشانیوں میں اضافہ کا باعث ہوں گے۔ 28 دسمبر کو طالع میں مریخ کا حضیض آپ کے وقار میں کمی کا باعث بن سکتا ہے آپ کے شراکتی ازدواجی آپ کی پریشانیوں میں اضافہ کررہے ہیں آپ

کے مالی معاملات کی وجہ سے بھی آپ کی شہرت میں کمی واقع ہو رہی ہے لین دین میں محتاط رہیں خود پر قابو رکھیں مزاج کی تیزی نقصان کا باعث ہوگی۔ اس سال کے تقریباً تمام اہم واقعات سے آپ کو مطلع کر دیا ہے امید کرتا ہوں ان کی روشنی میں آپ اس سال کے لیے بہتر پلاننگ کر سکتے ہیں۔

**ورد خاص:** روزانہ ایک تسبیح بعداز فجر ورد کریں بمعہ اول و آخر 11/11 مرتبہ درود

اَللّٰهُمَّ یَارَزَّاقُ بِالرِّزْقِ وَالرِّزْقُ فِیْ رِزْقِ رِزْقِكَ یَارَزَّاقُ

**صدقہ:** ہر منگل 900 گرام دال مسور یا بکرے کی کلیجی کسی مستحق کو دیں یا جانوروں پرندوں کو ڈال دیں۔

**برج:** عقرب **SCORPIO** **سیّارہ:** مریخ



**رنگ:** نیلا، سرخ

**عنصر:** آبی

**جواھر:** پکھراج، عقیق، موتی

**بہترین شریک حیات:** حوت، سرطان

**ناموافق ساتھی:** دلو، ثور، اسد

**بیماریاں:** سر، حلق وناک کی بیماریاں، پیچش، نزلہ، معدہ

**دن:** منگل **عدد:** ۹ 24 Oct to 22 NOv **حروف:** ن، ذ، ض، ظ

**اھم نکات:** آپ گذشتہ سال 26 دسمبر سے ساڑھ ستی کے تیسرے اور آخری دور میں داخل ہو چکے ہیں۔ خانہ مال کا حاکم مشتری اگست تک کیریئر کے گھر حالت طرح میں رہتے ہوئے مشکلات میں اضافہ کرے گا۔ طالع کا حاکم ستارہ مریخ بھی سال کا زیادہ عرصہ منفی پوزیشن میں رہے گا اور جولائی میں ہبوط پذیر بھی ہوگا اس طرح آپ کی مشکلات میں مزید اضافہ ہو سکتا ہے۔ دیگر سیارگان کی افلاکی سیر آپ پر کیا اثرات مرتب کر رہی ہے آیئے ملاحظہ فرمائیے۔

**صحت:** امسال آپ کی صحت پر ملے جلے اثرات مرتب ہو رہے ہیں آغازِ سال تا 20 فروری بیت الصحت کا حاکم مریخ منفی پوزیشن میں رہتے ہوئے منفی اثرات مرتب کرے گا صحت کا خاص خیال رکھیں۔ 20 فروری تا 30 مارچ مریخ خود بیت الصحت میں رہتے ہوئے صحت کو بہتری کی جانب مائل کر دے گا یکم اپریل تا 25 جون کا عرصہ بھی صحت کو متاثر کر رہا ہے۔ 25 جون تا 9 اگست آپ کو اپنی صحت پر خاص طور پر توجہ دینا ہوگی خدانخواستہ سرجری وغیرہ سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ 9 اگست تا 13 نومبر کا عرصہ صورتحال بہتر رہے گی۔ 13 نومبر تا آخر سال آپ کی صحت ایک بار پھر خطرات سے دوچار رہ سکتی ہے۔

**منگنی، شادی:** امسال آپ کی منگنی نسبت طے ہونے کے امکانات تو ہیں مگر درست وقت کا انتخاب ہی ایک دیرپا رشتے کی بنیاد بن پائے گا۔ 28 جنوری تا 21 فروری آپ کی بات طے پانے کے قوی امکانات ہوں گے۔ مگر 14 مارچ تا یکم اپریل آپ کی منگنی افواہوں اور غلط فہمیوں کا شکار ہو سکتی ہے۔ ان ایام میں نئی بات طے کرنے سے قطعی گریز کریں۔ امسال نکاح شادی کے حوالہ سے 4 جنوری تا 21 فروری 18 مارچ تا 8 مئی 6 جون تا 19 جولائی 9 نومبر تا 6 دسمبر کا عرصہ موافق ہوگا مگر نومبر دسمبر میں ایام عزا کو ضرور ملحوظ خاطر رکھیں ان ایام میں خوشی کی تقریبات سے گریز کریں۔

**سماجی تعلقات:** آپ کے سماجی تعلقات کا حاکم ستارہ زحل گو کہ امسال ابتداء سے اوج کے گھر رہتے ہوئے آپ کے تعلقات میں بہتری پیدا کرے گا مگر 21 جنوری تک تیسرے شمس کا حضیض آپ کے تعلقات میں بگاڑ پیدا کر سکتا ہے اس کی بڑی وجہ آپ کے کاروباری معاملات بھی ہو سکتے ہیں۔ 15 مارچ تا 2 اگست زحل کی رجعت ایکبار پھر آپ کے لیے امتحانی دور کا آغاز کر دے گی گذشتہ سالہ دور میں ساڑھ ستی اور طالع میں زحل کی موجودگی نے آپ کے سماجی تعلقات پہلے ہی محدود کر دیئے ہیں۔ دوسری جانب آپ کا اپنا حاکم ستارہ مریخ بھی 20 فروری تا یکم اپریل اور 9 اگست تا 13 نومبر بہتر صورتحال میں ہوگا اور سعد اثرات مرتب کرے گا۔ باقی تمام عرصہ اس کی منفی پوزیشن آپ کے سماجی وقار میں کمی کا باعث ہوگی کبھی شراکتی تو کبھی وراثتی معاملات اور کبھی سرالی عزیزوں سے اختلاف الغرض یہ سال اس حوالہ سے بہتر نہ ہوگا۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** بے اولاد عقرب حضرات کو امسال اولاد کی نوید مل سکتی ہے مگر وہ عقرب حاملہ خواتین جو پہلے سے اُمید سے ہیں یا بعد میں اُمید بن رہی ہے انہیں ابتدائے سال تا 9 اپریل بالخصوص اور وسط اگست تک بالعموم اپنے بچے پر خاص توجہ دینا ہوگی وگرنہ معاملات بگڑنے کا اندیشہ موجود ہے عقرب افراد کو اپنے بڑے بچوں کی جانب سے بھی انہی ایام میں مشکلات سے واسطہ پڑ سکتا ہے انعامی سکیموں میں حصہ لینے والے عقرب افراد کے لیے یہ سال کچھ خاص بہتر نہ ہوگا آپ کے لیے بہتر ہوگا کہ آپ صرف آخری 4 ماہ قسمت آزمائی کریں۔

**تعلیمی کیرئیر:** ابتدائی تعلیم حاصل کرنے والے عقرب بچوں کو سال کے پہلے 8 ماہ اور بالخصوص پہلے ماہ مشکل صورتحال کا سامنا رہے گا اس سلسلہ میں زحل سے منسوبہ صدقہ اور اسم اعظم ورد کرنا بہتر ہوگا اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے افراد کو 25 جون تا 9 اگست پریشانیوں سے واسطہ پڑ سکتا ہے باقی سارا سال انشاءاللہ بہتر گزرے گا۔

**سفر:** گو کہ امسال نزدیکی سفروں کے حوالہ سے آپ کو کئی ایک مواقع میسر آئیں گے مگر اکثر سفر بے نتیجہ ثابت ہوں گے اور اکثر عین آخری لمحات میں پروگرام ملتوی ہو سکتا ہے محتاط رہیں اور زیادہ سے زیادہ صدقہ دیں۔ بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کو امسال کئی ایک مواقع ملیں گے مگر اگست تک کاروباری سلسلہ میں اختیار کیے گئے سفر حسب خواہش ثمرات کے حامل نہ ہوں گے۔ اس کے علاوہ 25 جون تا 9 اگست ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں اور 13 نومبر تا آخر دسمبر امیگریشن وغیرہ بالکل اپلائی نہ کریں پہلے سے مقیم افراد کو بھی واپسی کی راہ دیکھنا پڑ سکتی ہے۔

**شراکتی ازدواجی تعلقات:** آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات امسال ملے جلے رہنے کا امکان ہے آپ کے لیے 28 جنوری تا 20 فروری 18 مارچ تا یکم اپریل 6 جون تا 19 جولائی 9 نومبر تا 6 دسمبر کا عرصہ موافق رہے گا ان ایام میں آپ کو نئی شراکت داری کے مواقع بھی میسر آئیں گے اور اپنے ازدواجی تعلقات میں بھی بہتری محسوس کریں گے مگر 24 فروری تا 18 مارچ یکم اپریل تا 5 جون 19 جولائی تا 8 نومبر مشکلات کا سامنا بھی رہے گا آپ کو انتہائی محتاط روش اختیار کرنا ہوگی جلد بازی یا جذباتیت میں کوئی فیصلہ نہ کریں ورگرنہ مابین علیحدگی ہوسکتی ہے۔

**معیشت کیرئیر روزگار:** اب آپ کے لیے روزگار پہلے سے بھی زیادہ اہمیت اختیار کر چکا ہے ساڑھ ستی سے لڑتے لڑتے آپ کی معاشی صورتحال دگرگوں ہو چکی ہے مگر یہ سال بھی آپ کو کچھ خاص کامیابی نہ دے سکے گا۔ خانہ مال کا حاکم کیرئیر کے گھر گذشتہ جولائی سے موجود ہے مشتری کو آپ کے کیرئیر کے گھر حالت طرح سے گذرنا پڑتا ہے اس طرح 12 اگست تک بالعموم اور 9 اپریل تک مشتری کی رجعت کی وجہ سے اور ستم بالائے ستم 19 فروری تک کیرئیر کے حاکم کی منفی پوزیشن آپ کی رہی سہی کمر بھی توڑ دے گی آپ کو امسال سب سے زیادہ توجہ اپنے مالی مسائل پر دینا ہوگی گو کہ اسی دوران اپریل اور جولائی میں کیرئیر کا حاکم بہتر پوزیشن میں ہونے سے ٹھنڈی ہوا کے جھونکے بھی میسر آئیں گے مگر پھر بھی دباؤ زیادہ رہے گا بعد از اگست صورتحال قدرے بہتر رہنے کا امکان ہے۔

**خصوصی احکامات:** سال 2015ء مجموعی طور پر آپ کے لیے کچھ بہتر نہ ہوگا ایسا آپ کو ڈرانے کے لیے نہیں بلکہ اس لیے بتایا جاتا ہے کہ آپ حالات کا مقابلہ کرنے کے لیے ذہنی طور پر تیار ہوسکیں اچانک پڑنے والی اُفتاد زیادہ نقصان دہ ہوتی ہے۔ آپ ساڑھ ستی کے تیسرے اور آخری دور میں داخل ہو چکے ہیں اب آپ کو ہر قدم محتاط روی سے رکھنا ہوگا۔ کیونکہ آپ کی قوت مدافعت کافی کمزور ہو چکی ہے۔ جن افراد نے ساڑھ ستی کا روحانی تدارک کر لیا تھا وہ پھر بھی قدرے آسودہ رہ سکیں گے مگر جن لوگوں نے تا حال کوئی حفاظتی تدبیر اختیار نہیں کی اُنہیں مخلصانہ مشورہ ہے کہ اب ضرور کر لیں الغرضی از حد نقصان دہ ثابت ہوگی۔ آئیے اب ایک نظیر اس سال ہونے والے شرف و ہبوط سیارگان پر نظر ڈالتے ہیں۔ 9 جنوری کو دسویں کا حاکم تیسرے حالت حضیض میں ہوگا۔ اپنی کاروباری مصروفیات محدود کریں عزیز و اقارب آپ کی توجہ کے طالب ہوں گے سفر سے گریز بہتر ہوگا۔ 17 فروری کو پانچویں زہرہ کا شرف بچوں کے حوالہ سے خوشخبری مل سکتی ہے امیگریشن اپلائی کرنے کے لیے یہ بہترین وقت ہوگا آپ کی منگنی شادی ہونے کے قوی امکانات موجود ہیں آپ افیئر ز میں انوالو نظر آرہے ہیں مگر محتاط رہیں یہ آپ کے خلاف کوئی سازش بھی ہوسکتی ہے اس کے فوراً بعد پانچویں گھر عطارد کا ہبوط بچوں کے حوالہ سے پریشانی میں مبتلا کر سکتا ہے۔ آپ کی منگنی افواہوں یا غلط فہمیوں کی بنا پر ختم ہوسکتی ہے شراکتی مالی معاملات میں بے قاعدگیوں سے واسطہ پڑ سکتا ہے دوستوں سے وابستہ امیدیں شکستہ ہوسکتی ہیں کسی کی بھی دل آزاری سے گریز کریں محتاط اور کم از کم گفتگو بہتر ہوگی 8 اپریل کو چھٹے شمس کا شرف آپ کے کیرئیر روزگار کے لیے سال کا سب سے بہترین وقت ہوگا ملازم پیشہ افراد کو بہترین جاب کی آفر ہوسکتی ہے جو آپ کا کیرئیر بنانے میں مددگار ثابت ہوگی۔ آپ کی صحت پر مثبت اثرات مرتب ہو رہے ہیں مگر محتاط رہیں آپ کے مخالفین کی تعداد میں بھی اضافہ ہو رہا ہے۔ 17 اپریل کو ساتویں عطارد کا حضیض آپ کے شراکتی ازدواجی معاملات کو متاثر کر رہا ہے آپ کے مابین وجہ تنازعہ مالی معاملات بن سکتے ہیں اس کے علاوہ آپ کو وراثتی معاملات میں بھی پریشانیوں کا سامنا ہوگا دوستوں سے بحث تکرار سے گریز کریں اب آپ کی خواہشات کی تکمیل مشکل ہوگی۔ 30 اپریل کو ساتویں زہرہ کا اوج آپ کے مابین جاری کشیدگی کا خاتمہ کر دے گا وراثتی مقدمات کا فیصلہ آپ کے حق میں ہوسکتا ہے، امیگریشن کے حوالہ سے بھی اچھی خبر مل سکتی ہے کئی افراد بیرون ملک مستقل قیام کے لیے شادی کر رہے ہیں۔ 11 جولائی کو طالع کا حاکم ناویں ہبوط میں ہوگا آپ کے بیرون ملک سفر کی راہیں مسدود ہو رہی ہیں ان ایام میں آپ کی صحت اور جاب دونوں خطرے میں ہوں گی جلد بازی سے گریز کریں آپ قنوطیت کا شکار ہو رہے ہیں ضد آپ کی عزت توقیر میں کمی کا باعث ہوگی۔ 18 اگست کو گیارہویں عطارد کا شرف آپ کی خواہشات کی تکمیل میں معاون ہوگا شراکتی مالی معاملات میں بہتر نتائج کا حصول ممکن ہوگا۔ آپ کے دوستوں کا دائرہ وسیع ہو رہا ہے۔ 6 ستمبر کو کیرئیر کے گھر مریخ کا اوج آپ کے کیرئیر اور روزگار پر انتہائی سعد اثرات مرتب کر رہا ہے آپ کافی مطمئن نظر آ رہے ہیں کاروباری اور ملازم پیشہ دونوں افراد کے لیے یہ اوج یکساں سود مند ہوگا ملازم پیشہ افراد کو ترقی جبکہ ذاتی کاروبار کرنے والے افراد کو نئے کاروباری معاہدے مل سکتے ہیں 11 اکتوبر کو کیرئیر کا حاکم ستارہ بارہویں ہبوط پذیر ہوگا۔ اپنے کاروباری معاملات کا از سر نو جائزہ لیں بالخصوص وہ افراد جن کے مفادات بیرونی ممالک سے وابستہ ہیں کیرئیر کے حوالہ سے کوئی نیا فیصلہ سود مند نہ ہوگا۔ 4 نومبر کو طالع میں عطارد کا اوج آپ کی عزت توقیر اور سوجھ بوجھ میں اضافہ کر دے گا 5 نومبر کو گیارہویں زہرہ کا ہبوط آپ کے سماجی تعلقات کو متاثر کر سکتا ہے اس کے علاوہ آپ کی خواہشات کے عین برعکس آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات بھی متاثر ہو رہے ہیں محتاط رہیں ورگرنہ مابین علیحدگی ہوسکتی ہے۔ 28 دسمبر کو بارہویں مریخ کا حضیض آپ کو اپنے خفیہ دشمنوں پر برتری دلادے گا مگر آپ کو بھی ذہنی آزار کا سامنا رہے گا آپ کی شہرت متاثر ہوسکتی ہے ان ایام میں اپنی جاب پر خصوصی توجہ دیں تاکہ مشکلات سے محفوظ رہ سکیں امسال ہونے والے قمری گرہن آپ کی منگنی، اضافی آمدن اور بچوں کے معاملات کے ساتھ ساتھ آپ کی خواہشات کی تکمیل کے حوالہ سے بھی آپ کی پریشانیوں میں اضافہ کر سکتے ہیں۔ آخر میں ایک بار پھر آپ کو سختی سے تاکید کی جاتی ہے کہ ساڑھ ستی کا روحانی تدارک ضرور کریں۔ دُنیاوی معاملات کے ساتھ ساتھ اپنی توجہ رُوحانی معاملات پر بھی مرکوز کریں

عالم اسباب اُس وقت تک فائدہ نہ پہنچا سکے گا جب تک مسبب الاسباب کا ساتھ نہ ہو۔

**ورد خاص:** روزانہ بعداز فجر اور عشاء 9 مرتبہ دُعاءِ دنجوست سیارگان ورد کریں اور فجر میں ایک تسبیح سورۂ شوریٰ آیت 19 تلاوت کریں۔

**صدقہ:** ہر ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں کسی قبرستان میں ڈال دیں۔

**برج:** قوس **SAGITARIUS** **سیارہ:** مشتری



**رنگ:** سفید، سبز
**عنصر:** آتشی
**جواہر:** فیروزہ، حجرالقمر
**بہترین شریک حیات:** حمل، اسد
**ناموافق ساتھی:** حوت، جوزا، سنبلہ
**بیماریاں:** عرق النساء، حادثات کی چوٹیں، ہاضمے کی خرابیاں

**دن:** جمعرات | **عدد:** ۳ | 23 Nov to 22 Dec | **حروف:** ف

## اہم نکات:
آپ ساڑھ ستی کا پہلا ڈھائی سالہ دور گذار کر دوسرے ڈھائی سالہ دور میں داخل ہو چکے ہیں اس دور کا آغاز 26 دسمبر 2014ء سے ہوا ہے۔ مجموعی طور پر ساڑھ ستی کے تین $2\frac{1}{2}$ سالہ ادوار ہوتے ہیں۔ اب آپ کو ہوا کے رُخ کا کچھ اندازہ ہو چکا ہے۔ یہ ڈھائی سالہ دور گذشتہ کی نسبت سخت دور ہوگا۔ گذشتہ وسط سال سے آپ کا اپنا حاکم ستارہ بھی حالتِ طرح میں ہے اور 19 اپریل تک رجعت میں بھی رہے گا۔ آپ کی مقبولیت میں کمی واقع ہو رہی ہے یہ سلسلہ اگست تک چلے گا دیگر سیارگان کے مشرف و ہبوط اور شمسی وقمری گرہن آپ کے زائچہ پر کیا اثرات مرتب کر رہے ہیں اس کا جائزہ اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

## صحت:
امسال آپ کو صحت کے حوالہ سے ملے جلے حالات کا سامنا رہے گا۔ سال کی ابتدا میں صحت اچھی نظر آرہی ہے 21 فروری تا 18 مارچ صحت خراب ہو سکتی ہے 15 اپریل تا 2 مئی گو کہ یہ دورانیہ مختصر ہے مگر صحت کی جانب سے الغرض نہ کریں آپ اعصابی نظام میں خلل کا شکار ہو سکتے ہیں اس کے علاوہ آپ کی صحت بوجہ سحر متاثر ہونے کے بھی امکانات ہوں گے اسی طرح 19 جولائی تا 9 نومبر اور 6 تا 31 دسمبر کا عرصہ بھی آپ کی صحت کے لیے بہتر نہ ہوگا، آپ کی صحت خصوصی توجہ کی طالب ہوگی۔

## منگنی، شادی:
2015ء میں آپ کی منگنی تو ہو سکتی ہے مگر سال میں کئی ایک دورانیے ایسے بھی ہوں گے جب آپ کی منگنی ختم ہو سکتی ہے۔ اس حوالہ سے آپ کے لیے صرف 20 فروری تا یکم اپریل 9 اگست تا 13 نومبر کا عرصہ موافق ہوگا باقی کے دورانیے میں ایسی تقریبات یا معاہدات سے گریز کریں اسی طرح شادی کے حوالہ سے بھی درست وقت کا انتخاب ضروری ہوگا۔ آپ کے لیے یکم تا 15 اپریل 2 مئی تا 7 جولائی 8 تا 28 اگست کا عرصہ بہتر ہوگا بتائے گئے عرصہ کے علاوہ تمام ایام میں گریز کرنا بہتر ہوگا طالع میں زحل بھی موجود ہوگا جو کہ بیت الزوج کو مقابلہ کی نظر سے دیکھ رہا ہے اس لیے گریز بہتر ہے۔

## سماجی تعلقات:
ساڑھ ستی کے دور میں اپنی سوشل لائف کو بچانا کسی مرحلے کو سر کرنے سے کم نہیں اور جیسا کہ گزشتہ سطور میں بتایا جا چکا ہے امسال زحل طالع میں موجود ہوگا گو کہ یہ زحل کے اوج کا گھر ہے مگر وسط مارچ تا 2 اگست زحل کی رجعت اور بارہویں موجودگی آپ کی مشکلات میں اضافہ کر سکتی ہے۔ دوسری جانب گیارہویں راہو کی موجودگی دوستوں کے ساتھ تعلقات کشیدہ رکھے گی۔ اب یہ امتحان کا وقت ہے اور کامیابی صرف اور صرف تدبر اور تدبیر سے مل سکے گی۔

## اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:
آپ کے بیت الاولاد کا حاکم ستارہ مریخ امسال زیادہ عرصہ منفی پوزیشن میں رہتے ہوئے بچوں کے حوالہ سے آپ کو پریشانیوں میں مبتلا رکھے گا۔ آغاز سال تا 20 فروری اور یکم اپریل تا 9 اگست اور اس میں 25 جون تا 9 اگست کا عرصہ آپ کے لیے شدید دباؤ کا وقت ہوگا۔ آپ کو بچوں پر خاص توجہ دینا ہوگی اس کے علاوہ 13 نومبر تا آخر سال کا دورانیہ بھی مشکل وقت ثابت ہو سکتا ہے۔ بتائے گئے عرصہ میں حاملہ خواتین کو خاص الخاص احتیاط برتنا ہوگی وگرنہ خدانخواستہ آپ کو سرجری سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ انعامی سکیموں میں حصہ لینے والے افراد کے لیے 9 اگست تا 13 نومبر کا عرصہ موافق ہوگا۔ باقی عرصہ آپ کی اُمیدیں پوری ہوتی نظر نہیں آتیں۔

## تعلیمی کیریئر:
قوس بچوں کے لیے یہ سال قدرے ملا جلا ہوگا۔ جبکہ اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے قوس افراد کو آغاز سال تا 21 مارچ 22 مئی تا 22 جون اور 24 ستمبر تا 24 اکتوبر مشکل حالات کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ اس حوالہ سے صدقات اور ورد وظائف اختیار کرنا بہتر ہوگا۔

## سفر:
امسال قریبی سفروں کے حوالہ سے یکم تا 13 جنوری 21 جنوری تا 19 فروری سفر سے گریز بہتر ہوگا۔ 15 مارچ تا 2 اگست آپ کے پروگرام آخری وقت ملتوی ہو سکتے ہیں۔ آپ کی طبیعت سفر پر مائل نہ ہوگی اور سفر سے قبل صدقہ ضرور ادا کریں تا کہ مشکلات سے بچ سکیں۔ بیرونِ ملک یا طویل سفروں کے حوالہ سے 21 مارچ تا 22 مئی 22 جون تا 24 ستمبر 24 اکتوبر تا 23 دسمبر کا عرصہ موافق ہوگا۔ بتائے گئے عرصہ کے علاوہ سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں۔

## شراکتی ازدواجی تعلقات:
سال کی ابتدا میں آپ کے تعلقات انشاء اللہ کافی بہتر رہیں گے۔ 14 مارچ تا یکم اپریل بیت الزوج کا حاکم ہبوط میں ہونے سے آپ کے تعلقات معمولی معمولی باتوں پر خراب ہو رہے ہیں ایک دوسرے بارے مثبت سوچ رکھیں اور بحث وتکرار سے گریز کریں۔ وگرنہ مابین بات بڑھنے سے نوبت علیحدگی تک پہنچ سکتی ہے۔ شراکتی معاملات میں بھی آپ کو تحمل کا مظاہرہ رکھنا ہوگا۔ 15 اپریل تا 2 مئی اور پھر 28 اگست تا 3 نومبر کا عرصہ بھی سال کا مشکل دورانیہ ہوگا۔ اپنی طبع کے عین مطابق آپ ہی کو بردباری سے معاملات حل کرنا ہوں گے۔ بتائے گئے عرصہ کے علاوہ انشاء اللہ ماحول خوشگوار رہے گا۔ آپ اپنی ازدواجی زندگی انجوائے کریں گے۔

**معیشت، کیریئر، روزگار:** ساڑھ ستی کے مشکل ترین دور میں آپ کے کیریئر، روزگار کی اہمیت اور بھی بڑھ جاتی ہے۔ اس لیے اس شعبہ پر اپنی توجہ ہر وقت مرکوز رکھیں سال کا آغاز گو کہ بہتر ہے مگر کیریئر کا حاکم چونکہ ایک تیز رفتار ستارہ ہے اس لیے حالات میں اُتار چڑھاؤ لازمی ہے۔ 14 مارچ تا یکم اپریل کیریئر کا حاکم ہبوط میں ہوگا۔ ان ایام میں اہم فیصلے مؤخر کرنا بہتر ہوگا۔ جلد بازی میں فیصلوں سے گریز کریں۔ دوسری طرف 15 مارچ سے خانہ مال کا حاکم بھی رجعت میں چلا جائے گا اور اگست تک رجعت میں رہتے ہوئے آپ کی معاشی پوزیشن کو کمزور تر کرتا رہے گا۔ قرض وغیرہ لینے دینے سے امسال قطعی گریز کریں اسی طرح 15 اپریل تا 2 مئی کا عرصہ بھی محتاط روی سے گذارنا ہوگا۔ 2 مئی تا 8 اگست کا عرصہ بالعموم اور 8 تا 22 اگست تک کا عرصہ بالخصوص آپ کے کیریئر روزگار کے لیے بہتر وقت ہوگا۔ 29 اگست تا 3 نومبر اور 21 نومبر تا 11 دسمبر کا عرصہ بھی احتیاط کا متقاضی ہوگا۔ آپ کو ہر قدم پھونک پھونک کر رکھنا ہوگا کیونکہ غلطی کی گنجائش نہیں ہے۔

**خصوصی احکامات:** جیسا کہ گذشتہ سطور میں آپ کو بتایا جا چکا ہے آپ ساڑھ ستی کے دوسرے دور میں داخل ہو چکے ہیں سال کی ابتدا میں ہی 9 جنوری کو خانہ مال میں شمس کا حضیض مالی پوزیشن کو متاثر کر سکتا ہے ان ایام میں بیرون ملک سفر یا ویزہ وغیرہ کے لیے کسی کو رقم مت دیں۔ سسرالی عزیزوں کی وجہ سے بھی مالی بے قاعدگی کا سامنا ہو سکتا ہے۔ 17 فروری کو چوتھے زہرہ کا شرف خاندان کے افراد سے تعلقات بہتر ہو رہے ہیں آپ دوستوں کے تعاون سے بہتر رہائش کی جانب متوجہ ہیں مگر قرض وغیرہ سے قطعی گریز کریں ملازم پیشہ قوس افراد کو بہتر ملازمت کی آفر مل سکتی ہے یہ وقت آپ کی خواہشات کی تکمیل میں معاون ہوگا 22 مارچ کو چوتھے عطارد کا ہبوط آپ کے خانگی معاملات کو متاثر کر رہا ہے آپ کے شراکتی ازدواجی اور کاروباری معاملات خاندان کے افراد سے مخالفت پیدا کر سکتے ہیں۔ 8 اپریل کو نادیں کا حاکم شرف یاب ہونے سے سسرالی عزیزوں سے جاری کشیدگی کا خاتمہ ہو جائے گا۔ آپ کو اولاد کی خوشخبری مل سکتی ہے۔ دوسری جانب آپکی بات طے پانے کے بھی روشنی امکانات ہوں گے 17 اپریل کو چھٹے عطارد کا حضیض آپ کی صحت بوجہ سحر متاثر ہونے کی نشاندہی ہے۔ اس کے علاوہ حاسدین کے شر کی وجہ سے آپ کا کیریئر اور جاب بھی داؤ پر ہوگی۔ 30 اپریل کو ساتویں زہرہ کا اوج کسی دوست کی جانب سے شراکت داری کی آفر دلوا سکتا ہے۔ آپ کے نکاح شادی کی راہ ہموار ہو چکی ہے اور یہ مناسب وقت بھی ہوگا۔ 11 جولائی کو آٹھویں شمس کا اوج شراکتی مفادات کے تحت مالی منافع کے حصول کو ممکن بنا دے گا وراثتی معاملات میں بھی بہتری متوقع ہے آپ قرضہ کے حصول میں کامیاب ہوں گے مگر ساڑھ ستی کے دور میں قرضہ لینا مناسب نہ ہوگا۔ 4 اگست کو آٹھویں مریخ ہبوط آپ کے ذہنی دباؤ میں اضافہ کر دے گا۔ شراکت داری میں نقصان کا سامنا ہو سکتا ہے۔ بچوں اور امیگریشن کے مسائل بھی آپ کی پریشانیوں میں اضافہ کر رہے ہیں۔ 16 اگست کو کیریئر کے عطارد کا شرف آپ کے لیے ٹھنڈی ہوا جھونکا ثابت ہوگا کیریئر روزگار کے حوالہ سے بہتر فیصلے متوقع ہیں۔ اس وقت کو غنیمت جانئے اور ضرور فائدہ اُٹھائیں آپ کو شراکت داری کی آفر مل رہی ہے۔ نکاح شادی کے لیے یہ سال کا سب سے بہتر وقت ہے۔ 6 ستمبر کو نادیں مریخ کا اوج آپ کے بیرونِ ملک سفر کی راہ ہموار کر دے گا یہ وقت امیگریشن یا کسی بھی حوالہ سے بیرونِ ملک مستقل سکونت اختیار کرنے میں بہترین معاون ہوگا۔ اولاد یا اولاد کے خواہشمند افراد کو خوشخبری مل سکتی ہے اسی طرح آپ کی نسبت طے ہونے کے بھی قوی امکانات ہوں گے۔ 11 اکتوبر کو گیارہویں شمس کا ہبوط دوستوں کے ساتھ تعلقات کشیدہ کر دے گا۔ اب آپ کے بیرونِ ملک سفر کی راہیں مسدود ہو چکی ہیں۔ سسرالی عزیزوں کے ساتھ بھی تعلقات خراب ہو سکتے ہیں محتاط رہیں۔ 4 نومبر کو عطارد کا اوج ایک بار پھر آپ کے لیے کاروباری معاملات کو سنبھالنے کا موقع ہوگا۔ آپ کو بیرونِ ملک سے بھی کاروباری معاملات میں مثبت اشارے مل رہے ہیں۔ آپ ایک بار پھر نئے شراکتی منصوبوں پر غور کر رہے ہیں۔ اکثر افراد بیرونِ ملک قیام کے لیے شادی کا سہارا لے رہے ہیں۔ امیگریشن کے حوالہ سے اپلائی کیے گئے کیسز کا فیصلہ بھی مثبت میں ہو سکتا ہے۔ 5 نومبر کو کیریئر کے گھر زہرہ کا ہبوط آپ کے کیریئر روزگار پر انتہائی مضر اثرات مرتب کر رہا ہے۔ اب آپ کے لیے جاب بچانا مشکل بھی ہوگا اور ضروری بھی۔ محتاط رہیں اور مخالفین پر نظر رکھیں ان ایام میں آپ کو صحت پر بھی توجہ دینا ہوگی تاکہ مسائل سے بچا جا سکے۔ 28 دسمبر کو گیارہویں مریخ کا ہبوط آپ کو بچوں کے مسائل سے دوچار کر سکتا ہے۔ حاملہ خواتین کو خاص احتیاط کی ضرورت ہوگی۔ آپ کی خواہشات کے برخلاف آپ کی منگنی ختم ہو سکتی ہے۔ دوستوں سے وابسطہ توقعات پوری نہ ہونے سے آپ مایوسی کا شکار ہیں مگر تعلقات بنائے رکھنا بہتر ہوگا۔ مجموعی طور پر 2015ء آپ کے لیے کچھ خاص بہتر نہ ہوگا مگر بتائے گئے حالات کے پیشِ نظر آپ بہتر پلاننگ سے اور حفاظتی تدابیر سے اسے اپنے لیے بہتر بنا سکتے ہیں پروردگارِ عالم آپ کو استقامت عطا فرمائے۔ اب آپ کو بہت محتاط روش اختیار کرنا ہوگی جیسا کہ اولین سطور میں کہا گیا تھا اب آپ کو اسباب سے زیادہ مسبب الاسباب کی جانب متوجہ ہونا ہوگا۔ ساڑھ ستی کے حوالہ سے روحانی تدارک ضرور اختیار رکیں تاکہ کسی امتحان سے بچ سکیں۔

**ورد خاص:** روزانہ بعد از نمازِ پنجگانہ دعاء ردِ نحوست سیارگان 9 مرتبہ بمعہ اول و آخر 9-9 مرتبہ درود پاک ورد کریں۔

**صدقہ:** ہر ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا بہتے پانی یا قبرستان میں ڈالیں

**برج:** جدی **CAPRICORN** **سیارہ:** زحل



**رنگ:** ______ سرخ، بھورا، خاکی
**عنصر:** ______ خاکی
**جواہر:** ______ سفید رنگ سلیمانی، یاقوت
**بہترین شریک حیات:** ______ ثور، سنبلہ
**ناموافق ساتھی:** ______ حمل، سرطان، میزان

**بیماریاں:** دانتوں کی بیماریاں، اعصابی تناؤ، سر درد، نظام ہضم

**دن:** ہفتہ **عدد:** ۸ **23 Dec to 20 Jan** **حروف:** ج، خ، گ

**اہم نکات:** 2015ء آپ کے لیے ایک ملا جلا سال ثابت ہوگا گذشتہ $2\frac{1}{2}$ سال آپ کا ستارہ زحل منفی پوزیشن میں رہنے کے بعد 26 دسمبر 2014ء کو برج قوس میں آ چکا ہے جو کہ زحل کے اوج کا گھر ہے مگر زحل کی یہ پوزیشن آپ کے لیے پہلے سے زیادہ خطرناک ثابت ہوگی۔ زحل کی تبدیلی کے ساتھ ہی آپ کی ساڑھ ستی کے دور کا آغاز ہو چکا ہے اس کے علاوہ مشتری کی حالت طرح میں موجودگی بھی آپ کے سماجی تعلقات کو متاثر کر رہی ہے امسال ایک اور بڑا مسئلہ اپنے شراکتی ازدواجی تعلقات بچانا بھی ہوگا۔ ساتویں مریخ کا ہبوط آپ کے لیے مشکل صورتحال پیدا کر سکتا ہے۔ دیگر سیارگان امسال آپ پر کیا اثرات مرتب کر رہے ہیں یہ اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**صحت:** صحت کے حوالہ سے امسال آپ کو ملے جلے حالات کا سامنا رہے گا۔ 14 مارچ تا یکم اپریل کا عرصہ بالخصوص اور 15 اپریل تا 2 مئی، 28 اگست تا 3 نومبر 21 نومبر تا 11 دسمبر بالعموم آپ کو صحت کا خاص خیال رکھنا ہوگا امسال آپ کو ہڈیوں اور جلدی امراض سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ سال کا باقی عرصہ انشاء اللہ صحت بہتر رہے گی۔

**منگنی شادی:** امسال منگنی شادی کے حوالہ سے بھی کئی ایک مواقع میسر آئیں گے۔ منگنی کے حوالہ سے ابتدائے سال تا 21 فروری، 18 مارچ تا 8 مئی کا عرصہ بہتر ہوگا۔ مگر اسی دوران 15 اپریل تا 2 مئی آپ کو افواہوں اور غلط فہمیوں سے بچنا بھی ہوگا۔ اس کے علاوہ 6 جون تا 19 جولائی کا عرصہ بہتر ہوگا۔ منگنی نکاح کے حوالہ سے یوں تو آپ کو بہت سے مواقع میسر آئیں گے۔ مگر کچھ ایام اس حوالہ سے قطعی غیر مناسب ہوں گے۔ قمری گرہن کے ایام اور 25 جون تا 9 اگست ایسے اقدامات سے قطعی گریز کرنا بہتر ہوگا۔ اس دوران کی گئی شادیاں ناکامی سے دوچار ہو سکتی ہیں۔

**سماجی تعلقات:** امسال آپ کو سماجی تعلقات کے حوالہ سے خاص محتاط رویہ اختیار کرنا ہوگا۔ آپ کا اپنا ستارہ زحل زائچہ کے بارہویں موجود رہتے ہوئے آپ کے خلاف خفیہ سازشوں کا بازار گرم رکھے گا۔ آپ اچھا کام کر کے بھی اچھا رزلٹ نہیں لے سکیں گے۔ 28 جنوری تا 21 فروری آپ کے سماجی تعلقات عروج پر ہوں گے۔ آپ تقریبات کی رونق بڑھا رہے ہیں۔ 14 مارچ تا یکم اپریل آپ کو محتاط رہنا ہوگا۔ عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں سے بحث و تکرار سود مند نہ ہوگی۔ اسی طرح 15 اپریل تا 2 مئی 28 اگست تا 3 نومبر، 21 نومبر تا 11 دسمبر بھی آپ کو اپنے سماجی تعلقات بنائے رکھنے میں دشواریاں پیش آ سکتی ہیں۔ آپ کو تحمل سے کام لینا ہوگا۔ خود پسندی نقصان دہ ہوگی۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** سال کی ابتدا میں ہی بے اولاد یا خواہشمند جدی افراد کو خوشخبری مل سکتی ہے۔ 21 فروری تا 18 مارچ بچوں کی وجہ سے گھر کا ماحول خراب ہو سکتا ہے۔ اس معاملہ کو تدبر سے حل کریں۔ اس کے بعد حالات بہتری کی جانب گامزن ہوں گے۔ 19 جولائی تا 9 نومبر، 6 دسمبر تا آخر سال بھی بچوں کے حوالہ سے خوش کن نہ ہوگا۔ امسال آپ کو بچوں پر زیادہ توجہ دینے کی ضرورت ہوگی۔ انعامی سکیموں میں حصہ لینے والے افراد کے لیے 28 جنوری تا 20 فروری 18 مارچ تا 8 مئی، 6 جون تا 19 جولائی، 9 نومبر تا 6 دسمبر کا عرصہ موافق ہوگا ان ایام میں آپ کی قسمت یاوری کر سکتی ہے۔

**سفر:** نزدیکی سفروں کے حوالہ سے امسال بھی صورتحال گذشتہ سال کی طرح ہی نظر آ رہی ہے سال کی پہلی سہ ماہیہ میں سفر سے گریز بہتر ہوگا۔ بہ امر مجبوری سفر سے قبل صدقہ ضرور ادا کریں۔ بیرونِ ملک سفر کے خواہشمند افراد کو بھی امسال کئی ایک مواقع میسر ہوں گے مگر سال میں کچھ دورانیے ایسے بھی ہوں گے جب آپ کو رکاوٹوں کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ امسال 14 تا 30 مارچ، 15 اپریل تا 2 مئی، 28 اگست تا 3 نومبر، 21 نومبر تا 11 دسمبر سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں تا کہ وقت اور روپیہ دونوں بچا سکیں۔

**تعلیمی کیریئر:** جدی بچوں کے لیے جنوری تا اپریل مشکلات ہوں گی باقی عرصہ انشاء اللہ بہتر رہے گا۔ جبکہ اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے افراد کو وسط تا آخر مارچ وسط اپریل تا 2 مئی آخر اگست تا 3 نومبر اور 21 نومبر تا 11 دسمبر مشکلات پیش آ سکتی ہیں۔ ان ایام میں بالخصوص آپ کو ذہنی انتشار کا سامنا رہے گا۔ یکسوئی حاصل کرنے کی کوشش کریں۔

**شراکتی ازدواجی تعلقات:** گذشتہ سال مشتری کی ساتویں گھر موجودگی کی وجہ سے آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات بہت بہتر انداز میں چلتے رہے ہیں۔ مگر اب مشتری یہاں سے جا چکا ہے۔ اب احتیاط کرنا بہتر ہوگا گو کہ امسال آپ کو 4 اپریل اور 28 ستمبر کے قمری گرہنوں کو نظر میں رکھنا ہوگا۔ ان ایام میں صدقہ اور نمازِ کسوف و خسوف ضرور پڑھیں اس کے علاوہ 25 جون تا 9 اگست آپ کے بیت الزوج میں مریخ کی ہبوط زدہ کیفیت اور 22 جون تا 24 جولائی شمس کی اسی جگہ اوج یافتہ کیفیت آپ کی شراکتی ازدواجی زندگی پر اچھے برے دونوں طرح کے اثرات مرتب کر رہی ہے۔ جن افراد کے زائچہ پیدائش میں مریخ کمزور ہوگا انہیں بہرحال مشکلات کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ محتاط رہیں ورنہ آپ کے مابین علیحدگی ہو سکتی ہے۔

**معیشت، کیریئر، روزگار:** آپ کے کیریئر روزگار کا حاکم ستارہ زہرہ آغاز سال تا 21 فروری بہتر پوزیشن میں رہتے ہوئے آپ کی معیشت کو مستحکم کر رہا ہے مگر 21 فروری تا 18 مارچ بہتر پوزیشن میں نہیں ہوگا۔ ان ایام میں

محتاط روش اختیار کریں۔ 18 مارچ تا 8 مئی کا عرصہ گو کہ بہتر ہوگا مگر اسی دوران چھٹے گھر کا حاکم عطارد حضیض میں ہونے سے ملازم پیشہ افراد کو ملازمت سے ہاتھ دھونا پڑ سکتے ہیں جلد بازی میں کوئی فیصلہ مت کریں۔ اپنی تحریر اور تقریر پر خاص توجہ دیں۔ 6 جون تا 19 جولائی کا عرصہ ایک بار پھر کاروباری ترقی کے حوالہ سے بہتر ہوگا۔ اس دوران بہتر ملازمت کی آفر مل سکتی ہے۔ 19 جولائی تا 9 نومبر کا عرصہ ملازم پیشہ اور اپنا بزنس کرنے والے دونوں افراد کے لیے قدرے مشکل دور ثابت ہوسکتا ہے۔ ملازمت چھوڑنے کی غلطی نہ کریں۔ 21 نومبر تا 11 دسمبر کا عرصہ ملازم پیشہ افراد کے لیے اور 6 تا 31 دسمبر اپنا کاروبار کرنے والے افراد کے لیے بہتر نہ ہوگا۔ ان ایام میں نئے کاروباری منصوبوں یا کیریئر کے حوالہ سے کسی نئے فیصلے سے گریز کریں۔

**خصوصی احکامات :** سال 2015ء آپ کے لیے ایک ملا جلا سال ثابت ہوگا۔ آپ ساڑھ ستی کے پہلے دور میں آچکے ہیں۔ اب آپ کو ہر قدم پھونک پھونک کر رکھنا ہوگا۔ سال کے آغاز میں ہی 9 جنوری کو طالع میں شمس کا حضیض آپ کے وقار میں کمی کے ساتھ ساتھ وراثتی اور شراکتی مالی حوالہ سے کسی نقصان کی نشاندہی کر رہا ہے۔ 17 فروری کو تیسرے زہرہ کا شرف آپ کی سماجی مصروفیات میں اضافہ کر رہا ہے۔ آپ کاروبار کو ترقی دے رہے ہیں۔ بے اولاد افراد کو اولاد کی نوید مل سکتی ہے۔ آپ کی نسبت طے ہونے کے بھی قوی امکانات ہوں گے۔ 22 مارچ کو تیسرے ہی عطارد کو ہبوط ہوگا۔ بہن بھائیوں یا قریبی عزیزوں کے ساتھ تعلقات کشیدہ ہو رہے ہیں۔ آپ کے بیرونِ ملک سفر کی راہیں مسدود ہو رہی ہیں۔ ان ایام میں آپ کی جاب بھی جا سکتی ہے۔ گفتگو میں محتاط رہیں اور تحریری کاموں کو اچھی طرح چیک کرلیں آٹھ اپریل کو چوتھے شمس کا شرف وراثتی پراپرٹی کے حصول میں معاون ہوگا۔ اس کے علاوہ جائیداد کی خرید و فروخت بھی بہتر ہوگی۔ شراکتی معاملات میں بہتر منافع کا حصول ممکن ہوگا۔ 17 اپریل کو پانچویں عطارد کا حضیض بچوں سے وابسطہ مشکلات پیدا کرسکتا ہے۔ بڑے بچوں میں ضد کا عنصر بڑھ رہا ہے۔ آپ کے افیئر ز کی وجہ سے آپ کی جاب بھی خطرے میں ہوگی۔ 30 اپریل کو چھٹے زہرہ کا اوج آپ کی جاب پر لٹکی تلوار اُتار دے گا اور اگر جاب جا چکی ہے تو دوبارہ ملنے کے قوی امکانات ہوں گے۔ ایک بار پھر آپ کی نسبت طے ہونے کے امکانات بڑھ رہے ہیں۔ 11 جولائی کو ساتویں شمس کا اوج آپ کی شادی کی راہ میں موجود رکاوٹیں ہٹا دے گا آپ رشتہ ازدواج سے منسلک ہو رہے ہیں۔ نہ صرف گذشتہ شراکتی معاملات مائل بہ بہتری ہیں بلکہ نئی شراکت داری کی آفر بھی مل رہی ہے۔ مگر اس کے فوراً بعد 4 اگست کو عین اسی جگہ مریخ کو ہبوط ہوگا آپ کے مابین اختلافات بڑھادے گا محتاط رہیں وگرنہ آپ کے شراکتی از دواجی تعلقات منقطع ہو سکتے ہیں جو کسی طور بہتر نہ ہونگے۔ 16 اگست ناویں عطارد کا شرف بیرون ملک سفر کی راہ ہموار کردے گا اکثر افراد بہتر ملازمت کے حصول میں کامیاب ہوں گے اور اکثر اسی سلسلہ میں بیرونِ ملک سفر اختیار کر رہے ہیں۔ 6 اگست کو آٹھویں مریخ کا اوج ایک بار پھر وراثتی جائیداد کے حصول میں معاون ہوگا وہ افراد جو کسی بھی وجہ سے اپریل میں فائدہ نہ اٹھا سکے تھے اب وہ بھی سیراب ہو جائیں گے۔ جدی افراد کے لیے ذوجہ یا شوہر کی جانب سے بھی دولت کا حصول ممکن ہوگا آپ بہتر رہائش کے حصول میں کامیابی سے کوشاں ہیں۔ 11 اکتوبر کو کیریئر کے گھر شمس کا ہبوط والدہ کی جانب سے پریشانی میں مبتلا کرسکتا ہے شراکتی مالی معاملات کی وجہ سے آپ کا کیریئر متاثر ہو رہا ہے آپ کی پریشانی کی ایک وجہ آپ کے قرضہ جات بھی ہیں۔ 4 نومبر کو گیارہویں عطارد کا اوج دوستوں کا تعاون بڑھادے گا۔ ملازم پیشہ افراد کو حسبِ منشاء بہتر ملازمت مل سکتی ہے آپ ایک بار پھر بیرونِ ملک سفر کا ارادہ کر رہے ہیں۔ 5 نومبر کو ناویں زہرہ کا ہبوط آپ کے روزگار پر ایک بار پھر دباؤ بڑھادے گا۔ بچوں کے مسائل بھی سر اُٹھا رہے ہیں۔ سسرالی عزیزوں سے بھی تعلقات کشیدہ ہو رہے ہیں۔ ان ایام میں بیرونِ ملک سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں۔ 28 دسمبر کو کیریئر کے گھر مریخ کا حضیض (رہی سہی کسر بھی نکال دے گا آپ کا کیریئر، کاروبار داؤ پر ہوگا اکثر افراد پراپرٹی بیچ کر کاروبار بچانے کی کوشش کریں گے جو کہ سودمند نہ ہوگی۔ اب آپ دوستوں کے تعاون سے بھی محروم ہو چکے ہیں محتاط رہیں ساڑھ ستی کے دور میں یہ بہت بڑا دھچکا ہوگا۔ آخر میں ایک بار پھر آپ کو ساڑھ ستی سے بچاؤ کا روحانی تدارک کرنے کا مشورہ دوں گا آپ اپنے قریبی میزان عقرب یا قوس افراد سے اس سلسلہ میں راہنمائی حاصل کرسکتے ہیں یہ وہ افراد ہیں جو ابھی ابھی ساڑھ ستی سے نکلے ہیں یا گذار رہے ہیں۔

**وردِ خاص :** روزانہ بعد از نمازِ پنجگانہ 9 مرتبہ دُعاءِ ردِ نحوست سیارگان ورد کریں۔ بمعہ اول و آخر 9-9 مرتبہ درود پاک۔

**صدقہ :** ہر ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا کسی قبرستان میں ڈال دیں۔

**برج:** دلو **AQUARIUS** **سیارہ:** یورینس



**رنگ:** خاکی، بھورا، نیلا
**عنصر:** ہوا
**جواھر:** نیلم، حدید، عقیق سیاہ
**بھترین شریک حیات:** جوزا، میزان
**ناموافق ساتھی:** ثور، اسد، عقرب
**بیماریاں:** آنتوں کی بیماریاں، اختلاج قلب، دمہ
**دن:** ہفتہ **عدد:** ۸ **21 Jan to 19 Fer** **حروف:** س، ش، ص، ث

**اھم نکات :** سال 2015ء آپ کے گذشتہ سال سے خاصہ بہتر ہوگا (انشاء اللہ) آپ کے اپنے بُرج کا حاکم ستارہ زحل ڈھائی سال کیریئر کے گھر منفی اثرات مرتب کرتا رہا ہے امسال زائچہ کے گیارہویں گھر آجانے سے کیریئر پر موجود زحل کا دباؤ ختم ہو جائے گا۔ نظام شمسی کا دوسرا اہم ترین ستارہ مشتری گذشتہ سال سے آپ کے بیت الذوج میں موجود رہتے ہوئے منفی اثرات مرتب کر رہا ہے اور امسال 9

اپریل تک رجعت میں رہتے ہوئے مزید پریشانیوں کا باعث بن رہا ہے جون میں زحل ایک بار پھر رجعت کرتا ہوا کیریئر کے گھر آ جائے گا۔ دوسری جانب کیریئر کا حاکم ستارہ مریخ آخر جون تا 9 اگست ہبوطی گھر رہتے ہوئے آپکی مشکلات میں اضافہ کر رہا ہے۔

**صحت:** آپ کے بیت الصحت کا حاکم ایک تیز رفتار ستارہ قمر ہے جو کہ ہر ماہ چار اچھی اور چار بری حالتوں سے گذرتے ہوئے آپ کی صحت پر تیزی سے تبدیلیاں رونما کرتا ہے آپ اگر جلد بیمار ہو جاتے ہیں تو اتنی ہی جلد صحت یاب بھی ہو جاتے ہیں اگر آپ ہر ماہ قمر در عقرب میں صدقہ دینا کا معمول بنالیں تو بہت سے مسائل سے بچ سکتے ہیں۔ امسال دو قمری گرہن بالترتیب 4 اپریل کو اور 28 ستمبر کو ہوں گے ان تواریخ کو نوٹ فرمالیں اور نماز کسوف و خسوف اور صدقہ ضرور ادا کریں تا کہ صحت کے مسائل سے بچا جا سکے اس کے علاوہ امسال آپ کی صحت کو سب سے زیادہ خطرات 25 جون تا 9 اگست ستارہ مریخ کی بیت الصحت میں ہبوطی کیفیت کی وجہ سے ہوں گے ان ایام میں خاص احتیاط کریں کسی بھی قسم کے لڑائی جھگڑے سے گریز کریں بخار اور سینے کے امراض کی صورت میں قطعی الغرضی نہ کریں و گرنہ سرجری سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔

**منگنی شادی:** یوں تو امسال آپ کی منگنی نسبت طے پا جانے کے قوی امکانات ہوں گے مگر سال میں کچھ دورانیے ایسے بھی ہوں گے جب ایسی تقریبات سے گریز بہتر ہوگا۔ 14 مارچ تا یکم اپریل 15 اپریل تا 2 مئی 28 اگست تا 3 نومبر، 21 نومبر تا 11 دسمبر کا عرصہ قطعی مناسب نہ ہوگا اس دوران طے پانے والی منگنیاں غلط فہمیوں اور اختلافات کی نذر ہو سکتی ہیں بلکہ پہلے سے طے شدہ باتیں بھی مخدوش حالات کا شکار ہو کے ٹوٹ سکتی ہیں۔ یوں تو شادی نکاح کے حوالہ سے آپ کے پاس کئی ایک مواقع موجود ہوں گے مگر 12 اگست تک مشتری کی بیت الذوج میں حالت طرح موجودگی کی وجہ سے گریز کرنا بہتر ہوگا۔ اس کے علاوہ 24 ستمبر تا 24 اکتوبر کا عرصہ شمس کے ہبوط کی وجہ سے بہتر نہ ہوگا ان ایام میں کی گئی شادیاں بہتر ثمرات کی حامل نہ ہوں گی یا علیحدگی پر اختتام پذیر ہوں گی اگر بہ امر مجبوری شادی کرنا ضروری ہو تو نکاح سے قبل اس حوالہ سے کوئی معقول روحانی سد باب ضرور کر لیں۔

**سماجی تعلقات:** امسال آپ کو ملے جلے سماجی تعلقات کا سامنا رہے گا۔ ابتدائے سال تا 20 فروری یکم اپریل تا 9 اگست 13 نومبر تا آخر سال آپ کو اپنے عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں، افیئر ز جاب سسرالی عزیزوں، مذہبی اور کاروباری معاملات میں پریشانیوں سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ اپنے مزاج کو تلخی سے ہر ممکن بچائیں تا کہ آپ کی سوشل لائف محفوظ رہ سکے۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** دلوا فراد کے اکثر بچے بہت ذہین اور حساس ہوتے ہیں۔ امسال آپکو ان کی جانب سے جہاں راحت مل رہی ہے وہیں کچھ پریشانیاں بھی اُٹھانا پڑ سکتی ہیں 14 مارچ تا یکم اپریل اپنے بچوں پر خاص توجہ دیں آپ کے بچے ضد اور خودسری کی جانب مائل ہیں۔ اسی طرح 15 اپریل تا 2 مئی 28 اگست تا 3 نومبر اور 21 نومبر تا 11 دسمبر کا عرصہ بھی نوٹ فرمالیں یہ دورانیے بچوں کے حوالہ سے بہتر نہ ہوں گے بچوں کے مسائل پر توجہ دیں۔ اس کے علاوہ باقی عرصہ انشاء اللہ بہتر رہے گا بے اولاد حضرات کو اولاد کا سکھ انشاء اللہ نصیب ہوگا۔ انعامی سکیموں کے شائق افراد کے لیے بھی بہتر ہوگا کہ آپ اول الذکر دورانیے میں اپنی سرگرمیاں محدود کر دیں۔

**تعلیمی کیریئر:** دلو بچوں کے لیے یہ سال تعلیمی حوالہ سے کچھ خاص بہتر نہیں ہے۔ آپ کو گذشتہ کی نسبت زیادہ توجہ تعلیم پر مرکوز کرنا ہوگی۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے دلوا فراد کو بھی 21 فروری تا 18 مارچ، 19 جولائی تا 9 نومبر، 6 تا 31 دسمبر مشکلات درپیش آسکتی ہیں اس حوالہ سے ستاروں کی نحوست سے بچاؤ کے لیے دُعا اور صدقات ادا کرنا بہتر نتائج کا حامل ہوگا۔

**سفر:** امسال نزدیکی سفروں کے حوالہ سے یکم جنوری تا 20 فروری، یکم اپریل تا 9 اگست، 13 نومبر تا آخر سال کا دورانیہ بہتر نہ ہوگا ان ایام میں سفر سے گریز کریں یا سفر سے قبل صدقہ پر خاص توجہ دیں۔ بیرون ملک سفر کے حوالہ سے ابتدائے سال تا 21 فروری، 18 مارچ تا 19 جولائی، 9 نومبر تا 12 دسمبر کا عرصہ بہتر ہوگا ان ایام میں ویزہ وغیرہ اپلائی کرنا بھی بہتر نتائج کا حامل ہوگا بتائے گئے عرصہ کے علاوہ سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں۔

**شراکتی ازدواجی تعلقات:** گذشتہ سال سے آپ کے بیت الذوج میں مشتری کی موجودگی آپ کی شراکتی ازدواجی زندگی کو اختلافات کا شکار بنا رہی ہے اور یہ سلسلہ اس سال وسط اگست تک چلے گا محتاط رہیں۔ دوسری جانب شراکتی امور کا حاکم شمس ابتدائے سال تا 21 مارچ حضیض اور وبال جیسی کیفیات کا شکار رہتے ہوئے اختلافات کو مزید بڑھا دے گا ان ایام کو تحمل سے گذاریں آپ کو ہر قدم بہت سوچ کر رکھنا ہوگا و گرنہ مابین علیحدگی ہو سکتی ہے۔ 21 مارچ تا 22 مئی آپ کو حالات میں بہتری لانے کی مواقع ملیں گے اس وقت سے فائدہ اُٹھائیں۔ 22 مئی تا 22 جون حالات ایک بار پھر خراب ہو رہے ہیں آپ کے تعلقات میں بچوں کی وجہ سے یا آپ کے اپنے افیئرز کی وجہ سے اختلافات بڑھ رہے ہیں۔ 22 جون تا 24 ستمبر کا دورانیہ انتہائی بہتر ہوگا 24 ستمبر تا 24 اکتوبر کا عرصہ بھی آپ کے لیے کسی امتحان سے کم نہ ہوگا۔

**معیشت کریئر روزگار:** گذشتہ سال کی نسبت یہ سال قدرے بہتر ہوگا مگر حالات پوری طرح نارمل نہیں ہوں گے سال کی ابتدا میں کریئر کا حاکم 20 فروری تک بہتر نہ ہوگا۔ اس کے علاوہ یکم اپریل تا 25 جون بالعموم اور 25 جون تا 9 اگست بالخصوص آپ کے لیے حالات دگرگوں ہوں گے آپ کا کیریئر روزگار شدید خطرات کا شکار رہے گا۔ ادھر کیریئر کا حاکم چھٹے گھر ہبوط پذیر ہے جو کہ آپ کی جاب کا بھی حاکم ستارہ ہے دوسری جانب زحل بھی رجعت کرتا ہوا دوبارہ کیریئر کے گھر آ چکا ہے حالات کسی طوفان کیجانب اشارہ کر رہے ہیں 13 نومبر کے بعد آخر سال تک بھی حالات موافق نہ ہوں گے مجموعی طور پر یہ شعبہ آپ کی خاص توجہ کا طالب ہوگا۔

**خصوصی احکامات:** جیسا کہ آپ اوپر کی سطور میں پڑھ چکے ہیں امسال آپ کو ملے جلے حالات کا سامنا رہے گا قدرت نے جہاں آپ کے لیے امتحان رکھے ہیں وہیں آسانیاں بھی پیدا کی ہیں۔ آیئے اب امسال ہونے والے اہم ترین واقعات کا جائزہ لیتے ہیں 9 جنوری کو بارہویں شمس کا حضیض آپ کے خفیہ دشمنوں کے لیے سختی کا دور ہوگا مگر آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات بھی متاثر ہو رہے ہیں۔ 17 فروری کو خانہ مال میں زہرہ کا شرف آپ کی معاشی پوزیشن کو مستحکم کردے گا آپ کا کوئی سسرالی عزیز مالی معاونت کر رہا ہے۔ آپ گھر کی تزئین و آرائش یا بہتر رہائش کے سلسلہ میں کوشاں ہیں۔ 22 مارچ کو خانہ مال ہی میں عطارد کا ہبوط مالی بے قاعدگی یا فضول خرچی کی جانب اشارہ ہے آپ بچوں پر یا اپنی منگنی وغیرہ پر اخراجات کر رہے ہیں آپ کے افیئرز بھی آپ کے اخراجات میں اضافہ کا باعث ہوں گے شراکتی نظام کے تحت کی گئی سرمایہ کاری میں نقصان کا اندیشہ ہوگا۔ 8 اپریل کو تیسرے شمس کا شرف آپ کے سماجی تعلقات میں بہتری لا رہا ہے آپ کی شادی بھی متوقع ہوگی اور یہ بہترین وقت ہوگا انہی ایام میں آپ کو شراکت داری کی آفر بھی مل سکتی ہے۔ 17 اپریل کو چوتھے عطارد کا حضیض ہونے سے گھر کا ماحول متاثر ہو رہا ہے بچوں کے معاملات بگاڑ پیدا کر رہے ہیں۔ ان ایام میں کسی بھی قسم کی پراپرٹی کے لین دین سے گریز کریں ورنہ آپ کے ساتھ فراڈ ہو سکتا ہے وراثتی معاملات میں بھی کوئی سٹیٹمنٹ دینے سے گریز کریں۔ 30 اپریل کو پانچویں زہرہ کا اوج آپ کی منگنی وغیرہ کی راہ ہموار کردے گا۔ آپ کو اولاد کا سکھ مل سکتا ہے شراکتی مال معاملات بھی بہتری کی جانب گامزن ہوں گے۔ 11 جولائی کو چھٹے شمس کا اوج آپ کی صحت پر مثبت اثرات مرتب کر رہا ہے کسی سسرالی عزیز، شوہر یا زوجہ کی وجہ سے بہتر ملازمت کا حصول ممکن ہوگا مگر محتاط بھی رہیں آپ کی ظاہری مخالفتیں بڑھ رہی ہیں۔ 4 اگست کو چھٹے گھر ہی مریخ کا ہبوط صحت پر پڑنے والے انتہائی مضر اثرات کی نشاندہی کر رہا ہے ان ایام میں کسی بھی قسم کی لڑائی جھگڑے سے بچیں کسی بھی قسم کا آتشی اسلحہ استعمال نہ کریں نہ ہی اُس کے قریب جائیں۔ یہ وقت آپ کے کیریئر روزگار اور جاب دونوں کے لیے بھی انتہائی کٹھن وقت ہوگا کسی بھی قسم کی تبدیلی یا جاب وغیرہ چھوڑنے سے گریز کریں۔ 16 اگست کو آٹھویں عطارد کا شرف وراثتی اور شراکتی حوالہ سے بہترین ثمرات کا حامل ہوگا آپ بچوں کے حوالہ سے بھی کافی مطمئن نظر آرہے ہیں۔ ایک بار پھر آپ کی بات طے پا جانے کے قوی امکانات ہوں گے۔ 6 ستمبر کو ساتویں مریخ کا اوج گذشتہ جاری کاروباری مسائل پر قابو میں مددگار ہوگا آپ کسی قریبی عزیز یا بہن بھائی کی مدد سے کاروبار کو از سر نو مرتب کر رہے ہیں۔ کئی انفرادی شراکت داری میں ایسی ہی کوششوں میں مصروف ہیں انہی ایام میں کسی عزیز کی وجہ سے آپ کی شادی خانہ آبادی کا انعقاد ہو سکتا ہے۔ 11 اکتوبر کو ناویں شمس کا ہبوط سسرال یا بیوی، شوہر کی وجہ سے سسرالی عزیزوں سے اختلافات بڑھ رہے ہیں۔ آپ کے بیرونِ ملک سفر کی راہیں بھی مسدود ہو رہی ہیں۔ 4 نومبر کو کیریئر کے گھر عطارد کا اوج آپ کی کاروباری سُوجھ بوجھ میں اضافہ کردے گا آپ نئے کاروباری منصوبوں پر کام کر رہے ہیں بچوں کے حوالہ سے بھی یہ وقت خاصہ بہتر نظر آرہا ہے گذشتہ کی گئی شراکتی سرمایہ کاریاں اب پھل دے رہی ہیں آپ کافی مطمئن نظر آرہے ہیں۔ 5 نومبر کو زہرہ ہبوط پذیر ہو رہا ہے محتاط رہیں آپ کے اپنے خاندان کے افراد اور سسرالی عزیز دونوں ہی آپ کے ذہنی دباؤ میں اضافہ کا باعث ہوں گے والدہ کی جانب سے کوئی پریشانی آسکتی ہے۔ 28 دسمبر کو ناویں مریخ کا ہبوط سسرالی عزیزوں سے جاری اختلافات کو اور بڑھا دے گا عزیز و اقارب بالخصوص بھائیوں سے تعلقات خراب ہو سکتے ہیں محتاط روش اختیار کریں ورگرنہ آپ کا سماجی وقار بُری طرح مجروح ہو سکتا ہے۔ امسال ہونے والے شمسی گرہن آپ کے شراکتی ازدواجی معاملات کے ساتھ ساتھ آپ کی مالی پوزیشن کو بھی متاثر کر رہے ہیں جبکہ قمری گرہن آپ کی صحت جاب کے ساتھ ساتھ عزیز و اقارب سے بھی تعلقات کشیدہ کر سکتے ہیں چاہے وہ آپ کے اپنے عزیز ہوں یا سسرالی عزیز، امسال ہونے والے تقریباً تمام اہم واقعات سے آپ کو آگاہ کر دیا گیا ہے اُمید کرتا ہوں کہ آپ ان معلومات سے فائدہ اُٹھاتے ہوئے 2015ء کو بہتر انداز میں گذار سکیں گے۔

**ورد خاص:** روزانہ ایک بار تسبیح ورد کریں بمعہ اول و آخر 11، 11 مرتبہ درود پاک

یَااِلٰہَ الْاٰلِھَۃِ الرَّفِیْعُ جَلَّا لَہٗ

**صدقہ:** ہر منگل 900 گرام دال مسور کسی مستحق کو دیں یا کسی قبرستان میں ڈالیں۔

**برج:** حوت **PISCES** **سیّارہ:** مشتری

**رنگ:** سبز، بھورا، خاکی
**عنصر:** آبی
**جواہر:** زمرد، یاقوت
**بہترین شریک حیات:** سرطان، عقرب
**ناموافق ساتھی:** جوزا، سنبلہ، قوس
**بیماریاں:** امراض قلب، درد شانہ، مرگی، حلق کی بیماریاں

**دن:** جمعرات **عدد:** ۳،۷ 20 Fer to 20 Mar **حروف:** د،چ

**اہم نکات:** اس سال کی سب سے اہم بات آپکے اپنے ستارہ مشتری کی رجعت اور اگست تک چھٹے گھر حالت طرح میں موجودگی ہے۔ دوسری اہم بات ستارہ زحل کی آپکے کیریئر کے گھر آمد اور مارچ تا اگست رجعت ہے۔ تیسری اہم بات خانہ مال اور بیرون ملک سفر کے حاکم ستارہ مریخ کی سال کے زیادہ عرصہ منفی پوزیشن اور اگست میں ہبوط ہے یہ تینوں سیارگان اور دیگر سیارگان کے شرف و ہبوط آپ پر کیا اثرات مرتب کر رہے ہیں یہ اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**صحت:** آغاز سال تا 12 اگست مشتری آپکے بیت الصحت میں موجود رہتے ہونگے اور 9 اپریل تک یہیں رجعت میں رہتے ہوئے آپکی صحت پر منفی اثرات مرتب کرتا رہے گا اسی دوران یہ میں صحت کا حاکم ستارہ شمس آغاز سال تا 21 مارچ منفی

اثرات مرتب کر رہا ہوگا آپکی صحت شدید خطرات میں ہوگی 21 مارچ تا 13 مئی شمس کی بہتر پوزیشن جاری صحت کے مسائل کو کم کرنے میں مددگار ہوگی اسکے بعد 22 مئی تا 22 جون کا عرصہ ایکبار پھر آپکو توجہ صحت پر مرکوز رکھنے پر مجبور کردے گا 22 جون تا 24 ستمبر کا عرصہ انشاء اللہ کافی بہتر ہوگا اب مشتری بھی آپکا بیت الصحت چھوڑ چکا ہے 24 ستمبر تا 24 اکتوبر کا عرصہ آپ کیلئے کسی امتحان سے کم نہ ہوگا زائچہ کے آٹھویں شمس کا ہبوط انتہائی نقصان دہ ہوسکتا ہے۔

**منگنی شادی:** امسال آپکی منگنی شادی کے کئی ایک امکانات موجود ہیں اور آپ ان امکانات سے بھرپور فائدہ بھی اٹھاسکیں گے مگر کچھ دورانیہ سیارگان کے اثرات کیوجہ سے بہتر نہ ہوگا اس دورانیے میں ایسی تقریبات کے انعقاد سے گریز کریں امسال 4 اپریل (قمری گرہن)، 25 جون تا 9 اگست اور 28 ستمبر (قمری گرہن) منگنی یا نسبت وغیرہ طے کرنے سے گریز کریں جبکہ شادی کیلئے آغاز سال تا 14 مارچ یکم تا 15 اپریل 2 مئی تا 28 اگست 1 نومبر تا 21 نومبر کا عرصہ بہتر ہوگا مگر اسی دوران ایام عزا کو ضرور ملحوظ خاطر رکھیں۔

**سماجی تعلقات:** آپکے بیت الاقرباء کا حاکم ستارہ زہرہ 28 جنوری تا 21 فروری آپکے طالع میں قیام کرے گا آپ کی شخصیت میں ایک مقناطیسی کھنچاؤ پیدا ہوجائے گا آپ محافل کی زینت بن رہے ہیں 14 مارچ تا یکم اپریل طالع عطارد کا ہبوط آپکے شخصی وقار کو مجروح کرسکتا ہے گفتگو میں احتیاط کریں۔ اب آپکا اپنا ستارہ بھی رجعت میں ہے آپ سے سنگین قسم کی غلطیاں ہوسکتی ہیں محتاط رہیں 19 جولائی تا 9 نومبر بھی آپکو محتاط روش اختیار کرنا ہوگی عزیز و اقارب سے تعلقات بنائے رکھنا ضروری ہوگا۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** اس حوالہ سے آپ کافی خوش نصیب ہیں امسال بچوں کے حوالہ سے آپکو کافی سکون رہے گا بہرحال سال کا کچھ دورانیہ ایسا بھی ہوگا جب آپ مسائل کا شکار ہوسکتے ہیں 25 جون تا 8 اگست مریخ آپکے بیت اولاد میں رہتے ہوئے آپکو بچوں کی جانب سے پریشان رکھے گا آپکے بچوں میں جذباتیت کا رجحان بڑھ جائے گا اسکے علاوہ 4 اپریل اور 28 ستمبر کے قمری گرہن بھی آپکو دھیان میں رکھنے ہونگے یہ بھی اس حوالہ سے نحس اوقات ہیں۔ (انعامی بانڈ کے شائقین افراد کیلئے بھی 21 جون تا 8 اگست کے علاوہ تمام سال موافق ہوگا۔)

**تعلیمی کیریئر:** ابتدائی تعلیم حاصل کرنے والے حوت بچوں کیلئے 21 فروری تا 8 مارچ یکم اپریل تا 13 مئی، 19 جولائی تا 9 نومبر اور 6 تا 31 دسمبر کے عرصہ میں مشکلات فیس کرنا پڑسکتی ہیں۔ جبکہ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے حوت افراد کیلئے یہ سال بھی بہتر نہ ہوگا بالخصوص 25 جون تا 8 اگست کا دورانیہ میں آپکا تعلیمی سلسلہ منقطع بھی ہوسکتا ہے محتاط رہیں صدقہ اور ورد وظائف کرنا بہتر ہوگا۔

**سفر:** نزدیکی سفروں کے حوالہ سے امسال آپکو موافق ناموافق دونوں طرح کے حالات کا سامنا رہے گا میں یہاں اختصار کیلئے ناموافق عرصہ بتا رہا ہوں تاکہ آپ نقصان سے بچ سکیں 21 فروری تا 18 مارچ، 19 جولائی تا 9 نومبر 6 تا 31 دسمبر سفر سے گریز بہتر ہوگا بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کیلئے مواقع انتہائی محدود ہونگے آپ 20 فروری تا یکم اپریل 9 اگست تا 13 نومبر سفر اختیار کریں تو بہتر ہوگا بتائے گئے عرصہ کے علاوہ قطعی طور پر سفر یا ویزہ اپلائی کرنے سے گریز کریں۔

**شراکتی ازدواجی تعلقات:** آپکے بیت الزوج کا حاکم عطارد 14 مارچ تا یکم اپریل 15 اپریل تا 2 مئی 28 اگست تا 3 نومبر 21 نومبر تا 11 دسمبر کے دورانیہ میں سعد اثرات مرتب نہیں کر رہا ہوگا آپکو محتاط رہنا ہوگا اپنے تیزی سے بدلتے مزاج اور سوچ کو کنٹرول کریں اور افواہوں پر کان مت دھریں وگرنہ مابین حالات انتہائی کشیدہ ہوسکتے ہیں علیحدگی سے بچنے کیلئے آپکو سر دھڑ کی بازی لگانا ہوگی بتائے گئے عرصہ کے علاوہ باقی تمام سال بفضلِ خدا حالات موافق رہیں گے۔

**معیشت کریئر روزگار:** جیسا کہ اولین سطور میں بتایا جاچکا ہے امسال آپکے کیریئر کا حاکم ستارہ چھٹے حالت طرح میں ہوگا اس طرح آپکو وسط اگست تک انتہائی محتاط روش اختیار کرنا ہوگی آپکے زائچے کا چھٹا گھر آپکی جاب سے بھی متعلق ہے یعنی اگست تک جاب چھوڑنے کی غلطی ہرگز ہرگز نہ کریں وگرنہ آپکا کیریئر مخدوش حالات کا شکار ہوسکتا ہے کسی بڑے نقصان سے بچنے کیلئے آپکو اب پہلے سے جاری منصوبوں پر ہی توجہ رکھنا ہوگی بعد از اگست حالات بہتری کی جانب گامزن ہونگے۔ ملازم پیشہ افراد کو 24 ستمبر تا 24 اکتوبر ملازمت کے حوالہ سے شدید ذہنی دباؤ کا سامنا ہوسکتا ہے، بہتر ہوگا آپ یہ ایک ماہ سکون سے نکال لیں تاکہ نقصان سے بچاؤ ممکن ہو۔

**خصوصی احکامات:** جیسا کہ آپ گزشتہ سطور میں پڑھ چکے ہیں یہ سال آپ کیلئے ایک ملا جلا سال نظر آرہا ہے آپ کئی حوالوں سے دوسروں سے، بہتر حالات گزار سکیں گے امسال ہونے والے سیارگان کے شرف و ہبوط، اوج، وبال، حضیض، طرح، فرح کے آپ پر اثرات کا جائزہ لیتے ہیں۔ 9 جنوری کو گیارہویں شمس کا حضیض عزیزوں، دوستوں کے ساتھ تعلقات کشیدہ کردے گا آپکی جاب خطرے میں ہوگی اپنی صحت کا بھی خیال رکھیں 17 فروری کو طالع میں زہرہ شرف یاب ہونے سے آپکی عزت و توقیر میں اضافہ ہورہا ہے اور قریبی عزیزوں سے تعلقات بہتر ہورہے ہیں آپ سماجی تقریبات میں بھرپور شرکت کررہے ہیں، شراکتی وراثتی معاملات کی جانب سے آسودگی میسر آئے گی۔ 22 مارچ کو طالع میں عطارد کا ہبوط آپ کو محتاط روش اختیار کرنے کا اشارہ ہے زیادہ خود اعتمادی نقصان کا باعث ہوگی اپنی سوچ کو مثبت رکھیں وگرنہ گھر کا ماحول خراب ہوسکتا ہے پراپرٹی کے لین دین یا جگہ کی تبدیلی سے گریز کریں اپنی شریک حیات یا شریک کار سے اختلافات سے گریز کریں وگرنہ مابین نوبت علیحدگی تک جاسکتی ہے 8 اپریل کو خانہ مال میں شمس کا شرف آپکی معاشی پوزیشن کو مستحکم کردے گا ملازم پیشہ افراد کو بہتر ملازمت کی صورت میں مالی کشائش مل سکتی ہے 17 اپریل کو چوتھے کا حاکم عطارد تیسرے حضیض میں ہوگا عزیز و اقارب سے میل ملاقات اور سماجی تقریبات میں محتاط گفتگو اختیار کریں بحث و

تکرار سے گریز کریں پراپرٹی یا سواری بھی آپکے مابین وجہ تنازعہ بن سکتے ہیں اسکے علاوہ آپکے شراکت کار یا شریک حیات کیوجہ سے بھی خانداں میں کشیدگی پیدا ہو سکتی ہے۔30 اپریل کو چوتھے زہرہ کا اوج بہتر گھر کے حصول میں معاون ہوگا آپکا کوئی قریبی عزیز گزشتہ جاری خانگی کشیدگی کو ختم کرنے میں مددگار ہوگا شراکت داری میں مالی منافع کا حصول ممکن ہوگا وراثتی معاملات بھی مل بیٹھ کر طے کیے جا سکتے ہیں۔11 جولائی کو پانچویں شمس کا اوج آپکی منگنی شادی کی راہ ہموار کردے گا بچوں کے خواہشمند حوت افراد کو خوشخبری مل سکتی ہے آپکا کوئی لکی انعام نکلنے کا قوی مکانات ہونگے آپ ایک سے زائد ذرائع آمدن پر غور کررہے ہیں بہتر جاب کا حصول ممکن ہوگا مگر محتاط رہیں ٹھیک اگلے ماہ 14 اگست کو عین اسی مقام پر مریخ کا ہبوط بچوں کے حوالہ سے آپکی پریشانی میں اضافہ کا باعث ہوگا بیرون ملک سفر کے حوالہ سے کسی بھی قسم کے لین دین سے گریز کریں اخراجات میں تیزی پریشانی بڑھا سکتی ہے۔16 اگست کو ساتویں عطارد کا شرف آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات میں نیا نکھار پیدا کردے گا آپ ازدواجی تعلقات کے حوالہ سے کافی مطمئن نظر آرہے ہیں آپکی شادی نکاح کی راہ ہموار ہورہی ہے اور رشتہ ازدواج سے منسلک ہونے کیلئے یہ بہترین وقت ہوگا آپکو نئی شراکت داری کی آفر بھی مل رہی ہے پراپرٹی کی خرید و فروخت کے حوالہ سے یہ بہترین وقت ہوگا رہائش کی تبدیلی کے خواہشمند افراد کو کامیابی مل سکتی ہے۔6 ستمبر کو چھٹے مریخ کا اوج جہاں آپکی مالی پوزیشن اور سسرالی عزیزوں سے تعلقات بہتر کررہا ہے وہیں آپکی جاب میں ترقی کے امکانات بھی روشن ہونگے خواہشمند افراد کو بیرون ملک سے بھی آفر مل سکتی ہے۔11 اکتوبر کو آٹھویں شمس کا ہبوط نوکری کی جانب سے پریشانیاں پیدا کرسکتا ہے اگرچہ اس حوالہ سے آپ شدید ذہنی دباؤ کا سامنا کررہے ہیں مگر جاب چھوڑنا کسی بھی صورت مناسب نہ ہوگا وراثتی مقدمات کا فیصلہ بھی آپکے خلاف آسکتا ہے۔4 نومبر کو نادیں عطارد کا اوج آپکی سوشل لائف کے لئے خاصہ خوش کن ہوگا آپکے تعلقات ہر دو طرف چاہے وہ سسرالی عزیز ہوں یا اپنے ان سے بہتر ہورہے ہیں زیارات وعمرہ کا پروگرام بن سکتا ہے۔5 نومبر کو ساتویں زہرہ کا ہبوط آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات کے حوالہ سے انتہائی نقصان دہ ہوگا آپکے اپنے عزیز آپکے تعلقات بگاڑنے میں پیش پیش ہیں محتاط رہیں وگرنہ علیحدگی ہو سکتی ہے۔28 دسمبر کو آٹھویں مریخ کا حضیض آپکے ذہنی دباؤ میں شدید اضافہ کرسکتا ہے آپکے سسرالی تعلقات اور مالی معاملات آپکی پریشانیوں میں اضافہ کا باعث ہونگے پرسکون رہنے کی کوشش کریں وگرنہ نقصان ناقابل تلافی ہوگا ان ایام میں جھگڑے وغیرہ یا آتش اسلحہ کے استعمال سے بھی قطعی گریز کریں۔امسال ہونے والے گرہن آپکی شخصیت، مال، شراکتی ازدواجی تعلقات، بچوں اور صحت، جاب سے متعلقہ امورات کو متاثر کرسکتے ہیں اس لئے ان تواریخ میں صدقہ اور خیرات اور نماز کسوف وخسوف ضرور ادا کریں۔

**وردِ خاص:** روزانہ 274 مرتبہ ورد کریں بمعہ اوّل آخر 13,13 مرتبہ درود پاک وَاللّٰهُ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ (سورۃ بقرہ آیت ۲۱۲)

**صدقہ:** ہر منگل 900 گرام دال مسور یا بکرے کی کلیجی کسی مستحق کو دیں یا پرندوں، جانوروں کو ڈال دیں۔



## اپنا زائچہ بنوائیں

اپنی زندگی کے اہم ترین اُمور میں بہترین فیصلہ کرنے یا اپنے مسائل کی تشخیص اور اُن کے حل کیلئے آئمہؑ طاہرین کے پاک وپاکیزہ علم، علم جفر و نجوم سے مدد حاصل کیجئے اور جائیے آپ کیلئے کونسا کاروبار یا ملازمت کرنا بہتر ہے۔آپ کا تعلیمی کیریئر کیسا رہے گا یا کونسا تعلیمی شعبہ بہتر ہے۔آپ کا لکی نمبر و لکی سٹون کونسا ہے یا کس کام کیلئے کونسا پتھر، پہننا آپ کے لیے بہتر ہوگا۔شادی سے قبل یہ ضرور دیکھ لیں کہ لڑکے اور لڑکی کے مابین تعلقات کیسے رہیں گے اس طرح آپ شادی کے بعد کی بہت سی قباحتوں سے محفوظ رہ سکتے ہیں شادی کب کرنا بہتر نتائج کا حاصل ہوگا یا شادی میں رکاوٹ کی وجوہات و حل کیا ہیں۔ بیرون ملک میں رکاوٹ اور اسکا سدِ باب کیا ہے۔ تعلیمی یا کاروباری مقاصد کیلئے کونسا ملک یا شہر بہتر رہے گا۔ نیا کاروبار کب شروع کریں یا کاروبار میں ناکامی کی وجوہات کیا ہیں آپ کی بیماری بوجہ سحر آسیب ہے۔ یا مرض جسمانی اس کے علاوہ زندگی کے تمام اُمور میں بہترین مشاورت معقول زائچہ فیس ادا کر کے حاصل کر سکتے ہیں۔خواہشمند افراد رجوع کریں۔

**میرج بیورو:** تمام سادات وغیر سادات مومنین و مومنات کے لئے میرج بیورو کی سہولت موجود ہے یہ سلسلہ صرف اور صرف مخدومہ کونین کی خوشنودی کے لئے شروع کیا گیا ہے۔ اسکی ظاہری باطنی کسی قسم کی کوئی فیس نہیں ہے دوسرے شہروں میں رہنے والے مومنین فارم جوابی لفافہ بھیج کر مفت منگوا سکتے ہیں۔

شیخ زوار رضا جاوا /B-238 سبزہ زار ملتان روڈ لاہور
Mob: 0300-0321 9477284, Ph: 042 37496809
e-mail: jawa1215@gmail.com
web: www.spiritualsolutionz.com

۹۲ ۷۸۶

۱۱۰

تحفہ یا علیؑ مدد

یہ جنتری محمد و آل محمد
کی خوشنودی و رضا کے لیے
SCAN کی گئی ہے۔

طالب دُعا
عزائم عباس

# محرم الحرام 2015ء (یکم تا 9 محرم الحرام)

بارگاہ علمدار، سرسید روڈ، راولپنڈی
آغاز مجلس دوپہر 12:30 خطاب ٹھیک 1:30 بجے سہ پہر

مرکزی امام بارگاہ، G-6/2، اسلام آباد
آغاز مجلس دوپہر 02:30 خطاب ٹھیک 03:30 بجے سہ پہر

## مسجد باب العلم، نشاط کالونی، لاہور کینٹ 10 محرم الحرام

### صبح عاشور

مرکزی امام بارگاہ، G-6/2، اسلام آباد
آغاز مجلس 8 بجے صبح خطاب: ٹھیک 9 بجے صبح
بعداز مجلس برآمدگی ذوالجناح

### عصرِ عاشور

بارگاہ علمدار، سرسید روڈ، راولپنڈی
آغاز مجلس 1 بجے دوپہر خطاب: ٹھیک 2 بجے سہ پہر
بعداز مجلس برآمدگی ذوالجناح

## مسجد باب العلم، نشاط کالونی لاہور کینٹ

مجلس شام غریباں خطاب ٹھیک بعد از اذان مغرب

الوداعی مجلس
8 ربیع الاول

آغاز مجلس 2:00 دوپہر خطاب 2:30 بجے سہ پہر

# خانم سیّدہ طیّبہ بخاری

خطاب فرمائیں گی۔

### ایام فاطمیہ
15 تا 24 مارچ

بارگاہ علمدار، سرسید روڈ، راولپنڈی
آغاز مجلس دوپہر 2:00 خطاب ٹھیک 2:30 بجے سہ پہر
مرکزی امام بارگاہ، G-6/2، اسلام آباد
آغاز مجلس دوپہر 3:30 خطاب ٹھیک 4:30 بجے سہ پہر

### 25 تا 30 مارچ

مسجد باب العلم، نشاط کالونی، لاہور کینٹ
آغاز مجلس دوپہر 3:30 خطاب ٹھیک 4:30 بجے سہ پہر

### 19-20-21 رمضان

آغاز مجلس 9:30 بجے صبح
مسجد باب العلم، نشاط کالونی، لاہور کینٹ

مرکزی امام بارگاہ، G-6/2، اسلام آباد
آغاز مجلس 4:00 بجے سہ پہر

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بیگم آغا مرتضیٰ پویا | بیگم قراۃ العین علی رضوی | بیگم نشاط مقبول | بیگم رباب جعفری | بیگم علی عباس |
| 051-2103692 | 0334-5216963 | 051-5581979 | 0333 4296652 | 0312 5007623 |
| بیگم آسیہ محسن | بیگم عظمیٰ کاظمی (CANADA) | بیگم صبا (DUBAI) | بیگم صوفیہ نقوی (USA) | بیگم ضیاء فاطمہ (UK) |
| 0323 5146404 | 0019052579272 | 00971503119719 | 0013475027180 | 00447564091795 |

www.khanumtayyababukhari.com, www.bukharirelieffoundation.org, brf.ngo@gmail.com Tell:03234461214